# کلیاتِ پریم چند

## 2

# بازارِ حُسن

مرتبہ

مدن گوپال

قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان
وزارت ترقی انسانی وسائل، محکمہ تعلیم (حکومتِ ہند)
ویسٹ بلاک ا، آر۔ کے۔ پورم، نئی دہلی

**Kulliayt-e- Premchand-2**

*Edited by:*
Madan Gopal

سنہ اشاعت : جنوری، مارچ 2000 شک 1921

پہلا اڈیشن : 1100

قیمت : =/76

سلسلہ مطبوعات : 846





ناشر: ڈائرکٹر، قومی کونسل برائے فروغ اردوزبان، ویسٹ بلاک 1۔ آر کے پورم نئی دہلی 110066

طابع: ویپ انٹرپرائزز گرین پارک، نئی دہلی 110016

# پیش لفظ

اردو زبان و ادب میں پریم چند کو خاص مقبولیت حاصل ہے۔ عرصۂ دراز سے ان کی تصانیف مختلف سطحوں کے تعلیمی نصابوں میں شامل رہی ہیں۔ ایک عرصے سے ضرورت محسوس کی جارہی تھی کہ پریم چند کی تمام تصانیف کے مستند اڈیشن یکجا صورت میں منظرعام پر آئیں۔ بالآخر قومی اردو کونسل نے پریم چند کی تمام تحریروں کو "کلیاتِ پریم چند" کے عنوان سے مختلف جلدوں میں ایک مکمل سِٹ کی صورت میں شائع کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ یہ کلیات 22 جلدوں پر مشتمل ہوگا جس میں پریم چند کے ناول، افسانے، ڈرامے، خطوط، تراجم، مضامین اور اداریے بہ اعتبارِ اصناف یکجا کیے جائیں گے۔جن کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

ناول : جلد 1 سے 8 تک ، افسانے : جلد 9 سے جلد 14 تک، ڈرامے :
جلد15 و جلد 16 ، خطوط : جلد17، متفرقات : جلد 18 سے جلد 20 تک،
تراجم : جلد 21 و جلد 22 تک

"کلیاتِ پریم چند" میں متون کے استناد کا خاص خیال رکھا جا رہا ہے۔ مواد کی فراہمی کے لیے مختلف شہروں کے کتب خانوں سے استفادہ کیا گیا ہے اور پریم چند سے متعلق شخصیتوں سے بھی ذاتی طور پر ملاقات کرکے مدد لی گئی ہے۔ اس سلسلے میں پریم چند کے پسرزادے پروفیسر آلوک رائے نے بہت سی مفید معلومات بہم پہنچائیں۔

"کلیاتِ پریم چند" کی ترتیب میں یہ التزام رکھا گیا ہے کہ ہر صنف کی تحریریں زمانی ترتیب کے ساتھ شاملِ اشاعت ہوں اور ہر تحریر کے آخر میں اول سنِ اشاعت، جس میں شائع ہوئی ہو، اس رسالہ کا نام اور مقامِ اشاعت بھی درج ہو۔ اس سے مطالعہ پریم چند کے نئے امکانات پیدا ہوں گے۔ ہماری کوشش ہے کہ "کلیاتِ پریم چند" میں شامل تمام تحریروں کا مستند متن قارئین تک پہنچے۔

"کلیاتِ پریم چند" کی شکل میں یہ منصوبہ نقشِ اولیں ہے ہماری پوری کوشش کے باوجود جہاں تہاں کوئی کوتاہی راہ پاسکتی ہے۔ مستقبل میں پریم چند کی نودریافت تحریروں کا

خیر مقدم کیا جائے گا اور نئی اشاعت میں ان کا لحاظ رکھا جائے گا۔ کلیات سے متعلق قارئین کے مفید مشوروں کا بھی خیر مقدم کیا جائے گا۔

اردو کے اہم اور بنیادی کلاسیکی ادبی سرمایے کو شائع کرنے کا منصوبہ قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان کی ترجیحات میں شامل ہے۔ ان ادبی متون کو انتخاب کرنے اور انھیں شائع کرنے کا فیصلہ قومی کونسل کی ادبی پینل کی کمیٹی کے ذریعے لیا گیا ہے۔ اس کمیٹی کے چیئرمین پروفیسر شمس الرحمٰن فاروقی اور ارکان پروفیسر شمیم حنفی، جناب محمد یوسف ٹینگ، جناب بلراج پوری، پروفیسر نیّر مسعود، جناب احمد سعید ملیح آبادی اور کونسل کے نائب چیئرمین جناب راج بہادر گوڑ کے ہم ممنون ہیں کہ انھوں نے اس پروجکٹ سے متعلق تمام بنیادی امور پر غور کرکے اس منصوبے کو تکمیل تک پہنچانے میں ہماری معاونت فرمائی۔ ''کلیاتِ پریم چند'' کے مرتب مدن گوپال اور ریسرچ اسسٹنٹ ڈاکٹر رحیل صدیقی بھی ہمارے شکریے کے مستحق ہیں کہ انھوں نے پریم چند کی تحریروں کو یکجا کرنے اور انھیں ترتیب دینے میں بنیادی رول ادا کیا۔

ہمیں امید ہے کہ قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان کی دیگر مطبوعات کی طرح ''کلیاتِ پریم چند'' کی بھی خاطر خواہ پذیرائی ہوگی۔

ڈاکٹر محمد حمید اللہ بھٹ
ڈائرکٹر
قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان
وزارت ترقی انسانی وسائل، حکومتِ ہند،
نئی دہلی

# دیباچہ

اس سلسلے کے پہلی جلد میں ہم نے لکھا تھا کہ منشی پریم چند نے 1900 سے لے کر 1904 تک اردو میں تین اور ہندی میں ایک ناول لکھ ڈالے تھے۔ ہندی ناول اردو ناول کا ترجمہ تھا۔ اردو کے تین ناول تھے، اسرار معابد، کشنا، ہم خُرما و ہم ثواب۔ یہ تینوں ناول نواب رائے کے نام سے شائع ہوئے۔ تیسرے ناول کا ترجمہ پریما کے نام سے کیا گیا تھا۔ تینوں اردو ناولوں میں نومشقی کے سارے عیوب تھے۔ اس حقیقت کو پریم چند نے امتیاز علی تاج کو لکھے اپنے ایک خط میں قبول کیا ہے۔ اس کے بعد 11-1910 میں پریم چند نے ایک اور ناول لکھا۔ یہ تھا ''جلوہ ٔایثار'' اس کے مصنف بھی نواب رائے تھے اور پریم چند کو احساس تھا کہ یہ بھی کوئی اعلیٰ پایہ کی تصنیف نہیں ہے۔

اگلے چھ سالوں میں پریم چند مضامین لکھتے رہے یا افسانے انھیں شہرت بھی ملی، پھر ناول لکھنا شروع کیا۔ 1916 میں جب وہ اپنی زندگی کی چھتیسویں سال میں داخل ہوئے اور گورکھپور میں مقیم تھے، ایک ناول لکھا جس کا نام تھا بازارِ حُسن اور یہ پریم چند کا پہلا ضخیم ناول تھا۔ یہی پہلا ناول تھا جس کے مصنف کا نام ''ادیب فطرت نگار منشی پریم چند'' لکھا گیا تھا۔ اس میں مصنف نے ایک اخلاقی بے شرمی یعنی عصمت فروشی پر چوٹ کی۔

بازارِ حُسن کے بارے میں ایک دلچسپ بات یہ ہے کہ پریم چند نے اپنے دوست زمانہ کے ایڈیٹر دیا نرائن نگم کو 24جنوری 1917 کے خط میں لکھا تھا کہ ''میں آج کل ایک قصہ لکھتے لکھتے ناول لکھ چلا۔ یہ کوئی سو صفحے تک پہنچ چکا ہے ...... اب اس ناول میں ایسا جی لگ گیا ہے کہ دوسرا کام کرنے کو جی نہیں چاہتا۔'' آگے لکھا کہ ''قصہ دلچسپ ہے اور مجھے ایسا خیال ہوتا ہے کہ اب کی بار ناول نویسی میں بھی کامیاب ہوسکوں گا۔ لفظ ''بھی'' کا استعمال اہم ہے کیونکہ انھیں احساس تھا کہ افسانے کے فن میں وہ کامیابی حاصل کرچکے ہیں۔

پھر 2 مارچ کو لکھا "میرے پاس قصہ گوئی کے لیے نہ دماغ ہے نہ وقت۔ آج کل اپنا ناول لکھنے میں محو ہوں۔ یہ ختم ہوجائے تو اور کچھ کروں۔" ایک اور خط میں لکھا کہ افسانہ لکھنے کا کام اس لیے بند ہے کیونکہ دماغ ایک وقت میں کئی پلاٹ نہیں سنبھال سکتا۔

کام کتنی جلدی سے ہورہا تھا اس کا اندازہ اس بات سے ہوسکتا ہے کہ 12 مارچ 1917کو نگم صاحب کو اطلاع دی کہ ناول غالبًا ایک ماہ میں پورا ہوگا اور امید کرتا ہوں کہ مئی میں اُسے معائنے کے لیے حاضر کرسکوں گا۔ 8 اگست کو لکھا کہ ناول ختم کررہا ہوں۔

جب ناول مکمل ہوگیا تو اب مسئلہ درپیش اس کی اشاعت کا تھا۔ دارالاشاعت کے پروپرائٹر اور کہکشاں کے ایڈیٹر امتیاز علی تاج کو لکھا کہ " اِدھر اردو کے پبلشروں کا قحط ہے۔ایک نول کشور پریس ہے۔ جس نے اشاعت کا کام بندکر رکھا ہے اگر آپ کی معرفت وہاں (لاہور میں) انتظام ہوسکے تو فرمایئے۔" زمانہ پریس میں اشاعت کا کام نہیں ہورہا تھا۔ مسئلہ یہ تھاکہ ناول کیسے اور کہاں سے شائع ہو۔ تذبذب میں تھے سوچا کیوں نہ اسے کسی رسالے میں قسط وار شائع کیاجائے۔ زمانہ میں قسط وار کوئی ناول نہیں چھپا تھا۔ پھر بھی پریم چند نے نگم کو لکھاکہ "اگر آپ اس ناول کو مسلسل دینا چاہیں تو کیسا ہو؟ " اس کا جواب خودہی دے دیا۔ "رسالے کی موجودہ ضخامت بھی اس بوجھ کو نہیں سنبھال سکتی۔"

پھرکہکشاں کے ایڈیٹر تاج کو بھی لکھا۔ "ناول کوئی تین سو صفحات کا ہے اس کے لکھنے میں میں نے اپنی کوئی کوشش اٹھا نہیں رکھی۔ کتاب کی صورت میں اب تک اس لیے نہیں نکال سکا کہ مجھے اتنی فرصت ہی نہیں ملتی کہ تمام و کمال ایک بار صاف کرسکوں۔ ماہوار دس بیس صفحے تو ممکن ہیں لیکن یکبارگی تین سو صفحات کا خیال کرکے حوصلہ چھوٹ جاتا ہے۔ ممکن ہے کہکشاں میرا ناول بازارِحُسن بالترتیب نکال سکے۔ (یہ بھی) ممکن ہے کہ اس کے نکلنے سے پرچہ کی اشاعت پر کچھ اثر پڑے۔" پھر جیسا زمانہ کے ایڈیٹر کو لکھاتھا ویساہی کہکشاں کے ایڈیٹر کو بھی لکھا۔"مگرجب تک کہکشاں کی اشاعت معقول نہ ہوجائے ناول نکالنے کا خیال قبل از وقت معلوم ہوتا ہے۔"

جہاں اردو کا یہ حال تھا وہاں ہندی کے ایک پبلشر کو دلچسپی تھی۔ شاید اس لیے بھی کہ جہاں اردو میں قاضی سرفراز حسین کا شاہدِرعنا اور مرزا ہادی رسوا کا امراؤجان ادا جیسے ناول موجود تھے، ہندی میں نہیں تھے۔ گورکھپور میں ایک پبلشر تھے مہابیرپرساد پوتدار انھوں نے ایک ہندی پُستک ایجنسی قائم کی تھی پھر کلکتہ میں پریس خرید لیا اور ایجنسی کی شاخ وہاں

بھی قائم کرلی تھی۔ پریم چند نے 30 ستمبر 1916 کو امتیاز علی تاجؔ کو لکھا کہ بازارِ حُسن تقریباً تین سو صفحات کا ہوگا۔ لکھا ہوا تیار ہے محض عدم الفرصتی کے باعث اب تک صاف نہ کرسکا۔ اگر آپ اتنی بڑی کتاب چھاپ سکیں تو میں صاف کرنا شروع کروں ورنہ ابھی گرمی کی تعطیل تک ملتوی رکھوں۔ آپ کو تکلیف نہ دوں گا۔ کیونکہ صاف کرنے میں اکثر قصہ کے سین کے سین پلٹ جاتے ہیں۔ 10نومبر 1918 کو امتیاز علی تاج کو لکھا کہ ہندی پبلشر اُسے جلدی نکالنا چاہتا ہے، پریم چند نے اس کا ہندی ترجمہ کیا۔ پوتدار نے کلکتہ بلایا پریم چند گئے اور ہندی میں اس کی اشاعت کا انتظام ہوگیا۔ اس ناول کو نام دیا گیا سیوا سدن۔ اس کے پہلے ایڈیشن پر سنِ اشاعت لکھا ہے 1918۔ سیوا سدن کے نکلتے ہی دھوم مچ گئی۔ ہندی رسائل نے اس کی دل کھول کر تعریف کی۔ پریم چند نے نگم کو لکھا ''آپ یہ سُن کر خوش ہوں گے کہ میرے ہندی ناول نے خوب شہرت حاصل کی ہے۔ اور اکثر نقادوں نے اسے ہندی زبان کا بہترین ناول کہا ہے۔ یہ بازارِ حُسن کا ترجمہ ہے۔ بازارحسن اب صاف کررہا ہوں۔'' ہندی پُستک ایجنسی نے پریم چند کو معاوضے کے طور پر چارسو روپے دیے۔ پریم چند کو اردو میں اتنی رقم کی امید نہ تھی۔ ''21 سطری صفحہ حساب سے بارہ آنہ فی صفحہ منظور کرنے میں مجھے تامل نہیں ہوگا۔ یہ میرا پہلا ضخیم ناول ہے مجھے اس کی اشاعت کی فکر ہے۔''

بازارِ حُسن میں پھر تعویق ہوئی۔ ''یہ خیال ہوا کہ دس دن کی پھر تعطیل ہورہی ہے۔ ممکن ہے پانچ یا چھ سو صفحات اور نقل ہوجائیں تو اکٹھے بھیجوں۔ اس لیے روک دیا۔ خیر، رفتہ رفتہ صاف ہورہا ہے۔ ارادہ ہے ایک محرر رکھوں، کام جلدی سے ختم کروں۔'' ڈیڑھ مہینے بعد۔'' بازارِ حُسن کے تین سو صفحات ہوگئے ہیں۔ صرف دوسو باقی ہیں۔ آپ کو اگر فرصت ہوتو میں تین سو صفحات چلتا کروں۔ جب تک آپ دیکھیں گے کاتب لکھے گا تب تک دوسو صفحات پورے کردوں گا جو دو گھنٹہ روزانہ کے حساب سے ایک ماہ کا کام ہے۔'' 24مارچ 1920 ''بازارِ حُسن کے اب کل 38 صفحات باقی ہیں۔ ایک اپریل کو آپ کے پاس رجسٹرڈ پہنچ جائیں گے۔'' اور یہی ہوا ''پیکٹ بنا تیار ہے۔ آج ڈاک خانہ بند، آپ اسے ایک بار سرسری طور پر دیکھ جائیں اور تب اس کے متعلق اپنی رائے سے مطلع فرمائیں۔ تاجؔ نے ناول کے بارے میں اپنی رائے کا اظہار کیا تو پریم چند نے لکھا ''آپ نے جو کچھ فرمایا ہے سب آپ کی قدر افزائی ہے۔ میں بہت ممنون ہوں گا اگر جناب اس پر اپنی تبصرانہ رائے

سے بھی مطلع فرمائیں۔اس میں ناراض ہونے کی کون سی بات ہے۔ نقاد ہیں کہاں، مجھے تو اس کی آرزو رہتی ہے کہ کوئی مجھے خوب نیک و بد سمجھائے۔"

اب رہی معاوضہ کی بات، پریم چند نے تاؔج کو لکھا "بازارحسن آپ شائع کریں۔ شرائط کے متعلق عرض ہے۔ آپ پہلے اڈیشن کے لیے مجھے 20 فی صدی رائلٹی عطا فرمائیں۔ پہلا اڈیشن 1200 نسخوں کا ہو۔ غالبًا (ایک روپیہ آٹھ آنے) قیمت رکھی جائے۔ مجھے 240 جلدیں ملیں۔ یہ جلدیں خواہ مجھے جلدوں کی صورت میں دے دی جائیں یا روپے کی صورت میں۔ روپیہ کی صورت میں دینے سے وہی کمیشن جو میں کسی دوسرے بک سیلر مثلاً رسالہ زمانہ کو دوں گا آپ کو وضع کردوں گا۔ اگر آپ اسے پسند فرمائیں تو مجھے جلدیں ہی دے دیں۔ میں کسی طرح بیچوں یا بکاؤں گا اگر ان صورتوں میں کوئی پسند نہ ہو تو مجھے پہلے اڈیشن کے لیے 250 روپے پورے عطا فرمائیں۔ ہندی میں مجھے 500 روپے ملے۔ گجراتی اڈیشن کے 100روپے ،آپ جس طرح چاہیں فیصلہ کریں۔ 250 روپے غالبًا ضرورت سے زیادہ مطالبہ نہیں ہے۔ میری ڈیڑھ سال کی محنت اور خامہ فرسائی کا نتیجہ یہ کتاب ہے۔ اگر یہ شرطیں آپ کو ناگوار معلوم ہوں تو اپنی مرضی کے مطابق شائع کرکے مجھے جو چاہیں دے دیں۔

27 مئ 1920 بازارحسن کے متعلق۔ "آپ اسے اگر ہمیشہ کے لیے چاہتے ہیں تو مجھے کوئی عذر نہیں ہے۔ میں اردو پبلشروں سے واقف ہوں یہاں ہمیشہ کے معنی ہے زیادہ سے زیادہ تین اڈیشن اور وہ دس سالوں میں یا اس سے بھی زیادہ۔ اس لیے میں ایسی شرطیں ہرگز نہیں پیش کرسکتا جو نامعقول ہوں۔ میرے خیال میں پہلے اڈیشن کے لیے آپ 20 فی صدی رکھیں اور بقیہ دو اڈیشنوں کے لیے 10 فی صدی یعنی کل رقم 350 روپے ہوتے ہیں۔ یہ حساب میں نے کل کو مدِ نظر رکھتے ہوئے پیش کیا ہے اور مجھے یقین ہے کہ آپ کو ناگوار نہ ہوگا۔"

25جون 1920 ۔"بہتر ہے بازارِحُسن دوحصوں میں شائع ہو میرے خیال میں بھی یہی تجویز تھی کتاب اور چھپائی کے کام میں وقت لگتا ہے۔"

18اگست 1921 ۔کو لکھا "بازارحسن کا اللہ ہی محافظ ہے۔"

ایک ہفتہ بعد۔"بازارحسن کی کتابت ہونے لگی بڑی خوشی کی بات ہے"؟

دوماہ بعد لکھا: "بہت خوش ہوں کہ بازارحسن کی کتابت ختم ہوئی بیشک شاؔنتا کے خط

کا ایک حصہ نقل کرنے سے رہ گیا۔ آپ نے خوب گرفت کی اسے پورا کیے دیتا ہوں۔
"میں بڑی مصیبت میں ہوں۔ مجھ پر رحم کیجیے۔ یہاں کی حالت کیا لکھوں پتاجی گنگا میں ڈوب گئے آپ لوگوں پر مقدمہ چلانے کی صلاح ہورہی ہے۔ میری دوبارہ شادی ہونی قرار پائی ہے جلدی خبر لیجیے۔ ایک ہفتہ تک آپ کی راہ دیکھوں گی، اس کے بعد اس بیکس یتیم کی فریاد آپ کے کانوں نہ پہنچے گی۔"

آٹھ مہینے بعد۔ "مجھے مطلق خبر نہیں کہ بازار حسن کی اشاعت کا انتظام ہوا ہے اور اس میں ابھی کتنی دیر ہے۔"

پانچ مہینے بعد۔ "بازار حسن کی باقی کتابت ابھی ختم ہوئی یا نہیں کتاب کے شائع ہونے کا کب تک انتظار کروں" ۔ 18فروری 1922 کو لکھا: "میرا ہندی ناول ختم ہوگیا ہے اب اردو کا کام جلدی ہوگا۔ جب بازارِ حُسن پریس سے نکلے گا شاید نئے ناول کا حصہ اول آپ کی خدمت میں حاضر ہوجائے گا۔" ظاہر ہے 1921 کے آخری دنوں میں بازار حسن تقریباً تیار تھا۔ اس میں سنِ اشاعت 1921 لکھا ہے۔ اس طرح اس کو شائع ہونے میں پانچ سال لگے۔

مدن گوپال

گورکھپور کا وہ مکان جہاں پریم چند نے بازارِ حسن کی تخلیق کی تھی۔

# بازارِ حُسن

انسان کی زندگی میں ایسے موقعے بھی آتے ہیں۔ جب اُسے اپنی نیکیوں پر پچھتانا پڑتا ہے ۔ داروغہ کرشن چندر کی زندگی میں یہ ایسا ہی موقع تھا۔ اپنی پچیس سال کے دورانِ ملازمت میں انھوں نے اپنے دامن کو حرص سے پاک کررکھا تھا۔ اس زمانہ میں بھی جب طبیعت اسبابِ عیش کے لیے بے قرار ہوتی ہے۔ اورجب دل پر وارستگیوں کا نشہ چھایا رہتاہے۔ انھوں نے اپنے دامن کو آلودہ نہ ہونے دیا تھا۔ لیکن اس وقت وہ اپنی ثقاہت اور بے نیازی پرافسوس کررہے تھے۔ ان کی بیوی گنگاجلی نے انھیں ہمیشہ ترغیبوں سے بازرکھا تھا،لیکن اس وقت وہ بھی متفکر تھی۔ تسکین اور تشفی کے الفاظ اس کی زبان سے نہ نکلتے تھے۔

داروغہ کرشن چندر بڑے خلیق، خوش مذاق، نفاست پسند آدمی تھے۔ ماتحتوں کے ساتھ ان کا سلوک دوستانہ اور برادرانہ ہوتاتھا۔ لیکن ماتحتوں کی نگاہ میں ان کے اس برتاؤ کی قدر نہ تھی۔ ان کو یہ شکایت تھی کہ یہاں ہمارا پیٹ نہیں بھرتا۔ یہ نرمی و اخلاق نذرونیاز کا نعم البدل نہ ہوسکتی تھی۔ وہ لقمہ تر چاہتے تھے۔ خواہ اس کے ساتھ کچھ تیکھی کڑوی باتیں سننی پڑیں۔ افسر اور حکام بھی داروغہ جی سے خوش نہ رہتے تھے۔ دوسرے تھانوں میں ان کا دورہ ہوتا تو ان کی بڑی خاطر مدارات ہوتی۔ ان کے اہلمد، محرّر اور اردلی ہفتوں دعوتیں اُڑاتے اہلمد کو نذریں ملتیں۔ اردلی انعام پاتا۔ افسروں کو ڈالیاں پیش کی جاتیں۔پر کرشن چندر کے یہاں ان مدارات کا ذکر نہ تھا۔ اُن کی یہ بے نیازی سرکشی سے تعبیر کی جاتی تھی۔

مگر اس دیانت کے باوجود داروغہ جی کے مزاج میں کفایت کو دخل نہ تھا۔ وہ اپنے ذاتی مصارف میں بڑی احتیاط رکھتے تھے۔ پر اپنے اہل خاندان کو ہر ایک قسم کی آسائش پہنچانا اپنا فرض سمجھتے تھے۔ وہ کثیر العیال نہ تھے بیوی کے سوائے دولڑکیاں اور تھیں۔ پر ان کی ساری کمائی اسی چھوٹے سے کنبے کی پرورش میں صرف ہوجاتی تھی۔ بازار میں طرح دار کپڑا

دیکھ کران سے صبر نہ ہوتا قنوج کا عطر، نگینہ کا قلمدان، آگرہ کی دریاں جہاں بکتے دیکھتے لٹو ہوجاتے۔ کوئی مالِ مفت پر بھی اس طرح نہ ٹوٹتا ہوگا۔

گنگا جلی سلیقہ شعار عورت تھی، انھیں سمجھایا کرتی کہ ذرا ہاتھ روک کر خرچ کرو زندگی میں اور کوئی کام نہیں ہے تو دولڑکیوں کی شادی تو کرنی ہی ہیں۔ اس وقت کس کے سامنے ہاتھ پھیلاتے پھروگے لیکن داروغہ جی ان باتوں کو ہنسی میں ٹال دیتے ۔ کہتے ''جس طرح اور کام چلتے ہیں۔ اسی طرح یہ کام بھی ہوجائے گا''۔ کبھی جھنجلا کر کہتے ''تم ایسی ایسی باتیں کہہ کر میرے اوپر فکر کا بوجھ مت ڈالو۔'' اس طرح دن گزرتے چلے جاتے تھے۔

دونوں لڑکیاں نازونعمت میں پرورش پاکر کنول کی طرح کھلتی جاتی تھیں ۔بڑی لڑکی سُمن نازک اندام ،چنچل، شریر، متکبّر، نفاست پسند تھی۔ چھوٹی لڑکی شانتا شیریں سخن، متین اور بھولی۔ سُمن ہمیشہ بہتر کی خواہشمند رہتی تھی۔ اگر بازار سے ایک ہی قسم کی دوساڑیاں آتیں۔ تو ان کی طرف سے منہ پھیرلیتی تھی۔ شانتا بے عذر تھی۔ اسے جو کچھ مِل جائے اسی میں خوش رہتی تھی۔

گنگا جلی پُرانے خیال کی عورت تھی۔ وہ چاہتی تھی کہ کسی طرح لڑکیوں کی شادی جلد ہوجائے۔ پر داروغہ جی ٹال کر کہتے،''یہ ابھی بہت کم سِن ہیں۔ شاستروں میں لکھا ہے کہ سولہ برس سے پہلے شادی نہ کرنی چاہیے''۔ شاید وہ سمجھتے تھے کہ ممکن ہے پردۂ غیب سے کوئی مدد مِل جائے۔ وہ اخباروں میں جب جہیز کی مخالفت کے ریزولیوشن پڑھتے تو بہت خوش ہوتے۔ گنگا جلی سے کہتے''سال دوسال میں یہ بیہودہ رسم مٹی جاتی ہے۔ زیادہ فکر کی ضرورت نہیں۔'' یہاں تک کہ سُمن کا سولہواں سال آگیا۔

اب داروغہ جی اپنے تئیں زیادہ دھوکا نہ دے سکے۔ اِن کی بے فکری وہ پُراعتماد بے فکری نہ تھی۔ جو اپنے مقدور کے صحیح انداز سے پیداہوتی ہے۔اس کی بنیاد سہل پسندی پر تھی۔ اس مسافر کی طرح جو دن بھر کسی سایہ دار درخت کے نیچے آرام سے سونے کے بعد شام کو چونکے۔ اور سامنے ایک اونچا پہاڑ دیکھ کر ہمّت ہار بیٹھے۔ داروغہ جی بھی گھبرا اُٹھے۔ بر کی تلاش میں دوڑنے لگے۔کئی جگہ سے زائچہ منگوائے۔ وہ تعلیم یافتہ خاندان چاہتے تھے۔ ان کا خیال تھا کہ ایسے خاندانوں میں داد وستد کا ذکر نہ آئے گا۔ پر پھر انھیں یہ دیکھ کر سخت تعجب ہوا کہ بَروں کی قیمت ان کی تعلیم کے اعتبار سے طلب کی جاتی ہے۔جب

زائچہ مطابق ہوجانے پر تفصیلوں کی نوبت آتی۔ تو کرشن چندر کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا سا چھاجاتا۔ کوئی چارہزار سناتا۔ کوئی پانچ ہزار اور کوئی اس سے بھی آگے کی خبر لیتا تھا۔ بیچارے مایوس ہوکر لوٹ آتے۔ آج چھ ماہ سے وہ اسی تردد میں پڑے ہوئے تھے۔ لیکن مشکل آسان ہونے کی کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ اس میں شک نہیں کہ تعلیم یافتہ حضرات کو ان سے ہمدردی تھی، پر وہ ایک نہ ایک ایسی پیچ نکال دیتے تھے کہ داروغہ جی کو لاجواب ہوجانا پڑتا تھا۔ ایک صاحب نے فرمایا ''جناب میں اس بیہودہ رسم کا جانی دشمن ہوں۔ پر کروں کیا؟ ابھی پچھلے سال لڑکی کی شادی درپیش تھی۔ دوہزار روپے صرف جہیز کے دینے پڑے۔ دوہزار اور خوردونوش میں صرف ہوئے۔ آپ ہی فرمائیے یہ خسارہ کیوں کر پورا ہو؟'' ایک دوسرے صاحب نے فرمایا۔''جناب میں نے لڑکے کی پرورش کی ہے اس کی تعلیم میں ہزاروں روپیہ خرچ کیے ہیں۔ آپ کی لڑکی کو اس سے اتنا ہی فائدہ ہوگا۔ جتنا میرے لڑکے کو۔ توآپ ہی ازروئے انصاف فرمائیے۔ ان مصارف میں آپ کو شریک ہونا چاہیے یا نہیں؟'' اس منطق کا داروغہ جی کے پاس کوئی جواب نہ تھا۔

اس طرح کے متواتر تجربات نے کرشن چندر کو مایوس کردیا۔ اپنی دیانت اور ثقاہت انھیں اپنی ہی نظروں میں ایک گناہ معلوم ہونے لگی۔ اور اس وقت وہ پچھتا رہے تھے۔ کاش میں اس حماقت میں نہ پڑتا۔ تو آج مجھے یوں ٹھوکریں نہ کھانی پڑتیں بڑی دیر کے بعد کرشن چندر بولے،''دیکھا۔ دنیا میں دیانت اور راستبازی کی یہ قدر ہوتی ہے۔ اگر میں نے بھی حلقہ کو لوٹ کر اپنا گھر بھر لیا ہوتا۔ تو آج میری لڑکی شادی کرنے کو لوگ دوڑتے۔ نہیں تو کوئی سیدھے منہ بات بھی نہیں کرتا۔ شاید پرماتما بھی دیانت کا دشمن ہے۔ اب دوہی باتیں ممکن ہیں۔ یا تو لڑکی کو کسی کنگلے کے گلے مڑھ دوں یا سونے کی چڑیا تلاش کروں۔ پہلی بات تو ہونے سے رہی۔ بس اب سونے کی چڑیا کی فکر کرتاہوں۔ دیانت کا مزہ چکھ لیا۔ اب لوگوں کے گلے دباؤں گا۔ رشوتیں لوں گا۔ اس کے بغیر چارہ نہیں۔ دنیا یہی چاہتی ہے۔ قوم یہی چاہتی ہے۔ اور غالباً ایشور بھی یہی چاہتا ہے۔ میں بے گناہ ہوں مجھے بے ایمان بننے پر مجبور کیا جارہاہے۔ غریبوں کے ستانے کے لیے میرا گلا دبایا جارہاہے۔ ایسا ہی سہی آج سے میں بھی وہی کروں گا۔ جو اور لوگ کرتے ہیں۔''

گنگاجلی سرجھکائے شوہر کی یہ کلفت آمیز باتیں سُن رہی تھی۔ اس کی آنکھوں میں

آنسو تھے اور زبان بند تھی۔

(۲)

داروغہ جی کے حلقے میں ایک مہنت رام داس رہتے تھے۔ وہ سنیاسیوں کی ایک گدّی کے مہنت تھے۔ ان کے یہاں سارا کاروبار بانکے بہاری نام پر ہوتا تھا۔ بانکے بہاری لین دین کرتے تھے۔ اور بتیس روپیہ فی صد سے کم سود نہ لیتے تھے۔ وہ بونے کے لیے غلّہ دیتے۔ اور ایک کے ڈیڑھ وصول کرتے وہی مقدمات دائر کرتے وہی رہن نامے، بیع نامے لکھواتے۔ بانکے بہاری کی رقم کو دبانے کی کسی کو جرأت نہ ہوتی تھی۔ اور نہ اپنی رقم کے لیے کوئی دوسرا آدمی ان سے سخت تقاضا کرسکتا تھا۔ کیونکہ انھیں ناراض کرکے اس جوار میں رہنا مشکل تھا۔ مہنت رام داس کے یہاں دس بیس موٹے تازے سادھو مستقل طور پر رہتے تھے۔ وہ اکھاڑے میں ڈنڈ پیلتے صبح کو بھینس کا تازہ دودھ پیتے۔ شام کو دودھیا بھنگ چھانتے اور گانجے و چرس کا تو سارے دن دورہ رہتا تھا۔ ایسے زبردست جتھے کے مقابلے میں سر اُٹھانے کی کون جرأت کرتا مہنت جی کی حکّام کے یہاں بھی خوب رسائی تھی۔ انھیں بانکے بہاری خوب موتی چور کے لڈّو اور موہن بھوگ کھلاتے۔ ان کے تبرّک سے کون انکار کرسکتا تھا۔ دُنیا میں آکر ایشور بھی اہلِ دُنیا کی پیروی کرتے تھے۔

مہنت جی جب اپنے علاقہ کی نگرانی کو چلتے تو ان کا جلوس شاہانہ کرّوفر کے ساتھ نکلتا تھا۔ آگے آگے بانکے بہاری جی کی سواری ہوتی تھی۔اس کے پیچھے پالکی پر مہنت رامداس ہوتے تھے۔ اس کے بعد سادھوؤں کی فوج رام نام کے جھنڈے لیے اپنا جلوہ دکھاتی تھی۔ اونٹوں پر خیمے، شامیانے، بیل گاڑیوں پر سازوسامان لدے ہوتے تھے۔ یہ فوج جس گاؤں میں جا نکلتی۔ اس کی شامت آجاتی تھی۔

امسال مہنت جی تیرتھ کرنے گئے تھے۔ وہاں سے واپس آکر انھوں نے ایک جشن کیا تھا۔ پانچ ہزار سادھوؤں کی دعوت تھی۔ مہینوں تک کڑھاؤ جلتے رہے اس یگیہ کے لیے علاقہ کے سارے اسامیوں سے ہل پیچھے پانچ روپیہ چندہ وصول کیا گیا تھا۔ کسی نے خوشی سے دیا کسی نے قرض لے کر دیا۔ اور کسی نے دستاویز لکھ دی۔ بانکے بہاری کے حکم سے کون سر پھیر سکتا تھا۔ اگر ٹھاکر جی کو ہار ماننی پڑی تو ایک اہیر سے جس کا نام چیتو تھا۔ چیتو بڈھا مفلس آدمی تھا۔ کئی سال سے اس کی فصل خراب ہورہی تھی۔ اس پر تھوڑے ہی دن

ہوئے بانکے بہاری جی نے اضافہ لگان کی نالش کرکے اسے قرض کے بوجھ سے اور بھی دبادیا تھا۔ چیتو نے یہ چندہ دینے سے انکار کیا۔ یہاں تک کہ رقعہ بھی نہ لکھا۔ بانکے بہاری کا قہر اس نافرمانی کو برداشت نہ کرسکا۔ ایک دن کئی چیلے اُٹھے۔ اور چیتو کو پکڑ لائے۔ مندر کے سامنے اس پر مار پڑنے لگی چیتو بھی بگڑا۔ ہاتھوں سے تو معذور تھا پر زبان سے لات گھونسوں کا جواب دیتا رہا۔ اور اس وقت تک باز نہ آیا۔ جب تک کہ زبان بند نہ ہوگئی وہ اس زد و کوب سے جانبر نہ ہوسکا۔ اور اسی رات کو چل بسا۔ اور علی الصباح چوکیدار نے تھانے میں رپٹ کی۔ داروغہ کرشن چندر کو ایسا معلوم ہوا کہ ایشور نے بیٹھے بٹھائے ایک سونے کی چڑیا ان کے پاس بھیج دی۔ تحقیقات کرنے چلے۔ لیکن اس علاقہ میں مہنت جی کی ایسی دھاک جمی ہوئی تھی کہ داروغہ جی کو کوئی شہادت نہ مل سکی۔ لوگ تخلیہ میں آکر ان سے سارا قصہ کہہ جاتے پر علانیہ کسی کو اپنا بیان دینے کا حوصلہ نہ ہوتا تھا۔

اسی طرح تین چار روز گزر گئے۔ مہنت جی پہلے تو اکڑے رہے۔ انھیں یقین تھا کہ یہ راز فاش نہ ہوسکے گا۔ لیکن جب انھیں پتہ چلا کہ داروغہ جی نے کئی آدمیوں کو پھوڑلیاہے ۔ تو درپردہ سلسلہ جنبانی کرنے لگے ۔ اپنے مختار کو داروغہ جی کے پاس بھیجا ۔ داد و ستد کی گفتگو شروع ہوئی داروغہ جی نے کہا۔"میرا حال تو آپ لوگ جانتے ہی ہیں کہ رشوت کو کالا ناگ سمجھتاہوں۔" مختار نے جواب دیا۔"جی ہاں یہ تو معلوم ہے۔ پر فقرا پر تو عنایت کی نظر رہنی چاہیے۔" اس کے بعد دونوں آدمیوں میں کچھ سرگوشیاں ہوئیں۔ مختار نے کہا۔ "نہیں جناب پانچ ہزار بہت ہوتے ہیں مہنت جی کو آپ جانتے ہیں۔ وہ اپنی ضد پر آجائیں گے، تو چاہے پھانسی ہی ہوجائے۔ پر ایک جو بھر نہ ہٹیں گے۔ ایسا کیجیے کہ ان کو بھی تکلیف نہ ہو۔ اور آپ کا بھی مقصد حاصل ہوجائے۔" آخر تین ہزار پر معاملہ طے ہوا۔ پر کڑوی دوا خرید کرلانے، اس کا جوشاندہ بنانے اور اسے اُٹھاکر پینے میں بڑا فرق ہے۔ مختار تو مہنت کے پاس گیا۔ اور کرشن چندر سوچنے لگے کہ میں کیا کررہاہوں؟ ایک طرف تو سیم وزر کا ڈھیر تھا۔ اور ایک فکر جانکاہ سے آزاد ہونے کی اُمید۔ دوسری طرف اپنے ضمیر کا خون اور انجام کا خوف۔ نہ ہاں کرنے کی ہمت تھی نہ نہیں کرنے کی طاقت یا مدت العمر کی ثقاہت اور جرم کے بعد اس وقت اپنے ایمان کا خون کرنے میں داروغہ جی کو روحانی صدمہ ہورہا تھا۔ وہ سوچتے تھے۔ اگر یہی کرناتھا۔ تو آج سے پچیس سال پہلے کیوں نہ کیا؟ اب تک

تو سونے کی دیوار کھڑی کرلی ہوتی۔ تعلقے لے لیے ہوتے۔ زندگی بھر فقیرانہ قناعت سے بسر کرنے کے بعد آخری ایام میں یہ داغ سیاہ! مگر نفس سمجھاتا اس میں تمھاری کیا خطا ہے، تم سے جب تک نبھ سکا نباہا۔ اپنے عیش و آرام کے لیے نیت میں فتور نہیں آنے دیا لیکن جب قوم کے رسم و رواج اپنے بھائیوں کی حرص، اور ایک مقدس فرض تمھیں راہ مستقیم سے الگ ہونے پر مجبور کررہے ہیں۔ تو اس میں تمھارا کوئی قصور نہیں ہے۔ تمھارا ضمیر اب بھی پاک ہے تم ایشور کے سامنے اب بھی بے گناہ ہو۔ اس استدلال سے داروغہ جی نے اپنے تئیں تشفی دی۔

لیکن اب دوسری منزل باقی تھی۔ انجام کا خوف داروغہ جی نے کبھی دستِ حرص نہیں بڑھایا تھا۔ ہمّت نہ کھلی تھی۔ جس شخص نے کبھی کسی پر ہاتھ نہ اُٹھایا ہو وہ یکایک کسی پر تلوار کا وار نہیں کرسکتا۔ وہ سوچتے تھے کہ کہیں رازافشا ہوجائے تو اپنی کیا حالت ہو! جیل خانہ کے سوائے اور کہیں ٹھکانہ نہیں۔ ساری زندگی کی نیک نامی خاک میں مِل جائے گی۔ ضمیر کو دلیلوں سے سمجھانا آسان ہے۔ لیکن خوفِ پاداش کو دلیلوں سے اطمینان نہیں ہوتا۔ اس کے لیے اخفا کی ضرورت ہے۔ داروغہ جی نے حتی الامکان اس معاملہ کو خفیہ رکھا۔ مختار سے تاکید کردی کہ اس بات کی بھنک بھی کسی کے کان میں نہ پڑنے پائے۔ تھانہ کے کانسٹبلوں اور عملوں سے بھی یہ باتیں پوشیدہ رکھّی گئیں۔

رات کے نو بجے تھے۔ داروغہ جی نے اپنے تینوں کانسٹبلوں کو کسی حیلہ سے تھانہ بھیج دیا تھا۔ چوکیدار بھی رسد کا سامان فراہم کرنے کے لیے اِدھر اُدھر دوڑا دیے گئے تھے اور وہ خود اکیلے بیٹھے ہوئے مختار کی راہ دیکھ رہے تھے۔ مختار ابھی تک نہیں لوٹا۔ کرکیا رہاہے؟ چوکیدار آکر گھیر لیں گے تو بڑی مشکل ہوگی۔ اسی لیے میں نے کہہ دیاتھا۔ کہ جلد آنا۔ اچھا مان لو جو مہنت تین ہزار پر بھی راضی نہ ہوا تو؟ نہیں اس سے کم نہ لوں گا۔ داروغہ جی دل میں حساب لگانے لگے۔ کہ کتنے روپے جہیز میں دوں گا۔ اور کتنے کھانے پینے میں صرف ہوں گے کوئی آدھ گھنٹہ کے بعد مختار صاحب نظر آئے۔ اُمیدوبیم سے داروغہ جی کا سینہ دھڑکنے لگا۔ وہ چارپائی پر سے اُٹھ بیٹھے۔ اور بے غرضی کے اظہار کے لیے پان لگانے لگے کہ اتنے میں مختار اندر آیا۔

کرشن چندر۔ کہیے؟

مختار۔ مہنت جی نے..........''

کرشن چندر نے دروازہ کی طرف دیکھ کر کہا ''روپیہ لائے یا نہیں؟''

مختار۔ جی ہاں لایا تو ہوں۔ پر مہنت جی نے..........

کرشن چندر نے پھر چاروں طرف چوکنی نگاہوں سے دیکھ کہا''میں ایک کوڑی بھی کم نہ لوں گا۔

مختار۔ اچھا میرا حق تو دیجیے گا نہ؟

کرشن چندر۔ اپنا حق مہنت جی سے لینا۔

مختار۔ پانچ روپیہ سیکڑے تو ہمارے بندھے ہوئے ہیں۔

کرشن چندر۔ اس میں سے ایک کوڑی بھی نہ ملے گی۔ میں اپنے ضمیر کا خون کررہاہوں لوٹ نہیں رہاہوں۔

مختار۔ آپ کی جیسی مرضی پر میری حق تلفی ہوتی ہے۔

فوراً بہلی تیار ہوئی اور دونوں صاحب بیٹھ کر چلے۔ بہلی کے آگے پیچھے چوکیداروں کی فوج تھی۔ کرشن چندر اُڑکر گھر پہنچنا چاہتے تھے۔ گاڑی بان سے باربار ہانکنے کی تاکید کرتے۔ آخر گیارہ بجتے بجتے یہ لوگ تھانہ پہنچ گئے۔ گنگاجلی ابھی تک ان کی راہ دیکھ رہی تھی بولی۔ ''اتنی دیر کیوں کی؟''

کرشن چندر۔ کام ہی ایسا آپڑا اور دور بھی بہت ہے۔

کھانا کھاکر داروغہ جی لیٹے پر نیند نہ آتی تھی۔ گنگاجلی سے ان روپیوں کا ذکر کرتے ہوئے شرم آتی تھی۔ وہ باربار شوہر کے منہ کی طرف تاکتی تھی گویا پوچھتی تھی کہ بچے یا ڈوبے۔

آخر کرشن چندر بولے۔''اگر تم ندی کنارے کھڑی ہو اور پیچھے سے ایک شیر تمھاری طرف جھپٹے تو کیا کروگی؟''

گنگاجلی یہ کنایہ سمجھ کر بولی۔''ندی میں چلی جاؤں گی۔''

کرشن چندر۔ اچھا اگر تمھارے گھر میں آگ لگی ہو۔ اور دروازے بند ہوں تو کیا کروگی؟

گنگاجلی ۔ چھت پر سے نیچے کود پڑوں گی۔

کرشن چندر۔ اُن سوالوں کا مطلب سمجھاؤ۔

گنگا جلی نے کہا، "کیا ایسی بے سمجھ ہوں۔"

کرشن چندر۔ میں بھی کود پڑا۔ بچوں گا یا ڈوبوں گا۔ معلوم نہیں۔

(۳)

پنڈت کرشن چندر کو یہ معلوم نہ تھا۔ کہ مالِ حرام تنہا مشکل سے ہضم ہوتا ہے۔ رشوت ستانی کے فن میں ابھی نومشق تھے۔ انھوں نے تنہا خوری کی نیت سے اخفا کی کوشش نہیں کی تھی۔ بلکہ بدنامی کے خوف سے۔ لیکن ان کی یہ کوشش ان کے حق میں قاتل ثابت ہوئی۔ مختار نے اپنے دل میں کہا "ہمیں نے سب کچھ کیا اور ہمیں سے یہ چال! ہمیں کیا پڑی تھی۔ کہ دردِ سر مول لیتے۔ اور رات دن بیٹھے تمھاری خوشامد کرتے۔ مہنت پھنستے یا بچتے میری بلا سے۔ مجھے تو اپنے ساتھ نہ لے جاتے۔ تم خوش ہوتے یا ناراض میری بلا سے۔ میں نے جو اس قدر دوڑدھوپ کی وہ کچھ اُمید ہی رکھ کر کی۔"

وہ داروغہ جی کے پاس سے اُٹھ کر سیدھے تھانہ میں آئے۔ اور باتوں ہی باتوں میں سارا بھانڈا پھوڑدیا۔ عملوں نے کہا "واہ ہم سے یہ چال! ہم سے چھپا چھپا کے یہ رقمیں اڑائی جاتی ہیں۔ گویا ہم سرکار کے نوکر ہی نہیں! دیکھیں تو یہ مال کیسے ہضم ہوتاہے اس بگلا بھگت پن کا پردہ فاش نہ کردیا تو کہنا۔

کرشن چندر غفلت کے نشہ میں مست۔ شادی کی فکر کررہے تھے۔ ایک متمول گھرانے میں شادی تجویز ہورہی تھی۔ طرفین سے آمدورفت و گفت وشنید جاری تھی اور اُدھر حکام کے پاس خفیہ خطوط روانہ کیے جارہے تھے ان میں صورتِ حال ایسی صفائی سے بیان کی گئی تھی کہ شبہ کی گنجائش نہ تھی۔ افسروں نے خفیہ تحقیقات کی۔ اور ان پر سارا قصہ روشن ہوگیا۔

ایک مہینہ گزرچکا تھا۔ شادی کی ابتدائی رسمیں شروع ہونے والی تھیں۔ داروغہ جی تھانہ میں تخت پر مسند لگائے لیٹے ہوئے تھے۔ کہ سامنے سے سپرنٹنڈنٹ پولیس کئی کانسٹبلوں اور دوتھانہ داروں کے ساتھ آتے ہوئے نظر آئے۔ کرشن چندر گھبراکر اُٹھ بیٹھے ابھی تک انھیں مطلق علم نہ تھا کہ افسروں نے خفیہ تحقیقاتیں کرکے حقیقت حال دریافت کرلی ہے۔ اور مواخذہ کے لیے ثبوت فراہم کرلیے ہیں۔

ایک سب انسپکٹر نے جیب سے گرفتاری کا وارنٹ نکال کر کرشن چندر کو دکھایا ان کا

چہرہ زرد پڑگیا۔ ایک سکتے کی حالت میں سر جھکاکر کھڑے ہوگئے۔ ان کے چہرہ پر خوف نہ تھا۔ ندامت تھی۔ یہ وہی دونوں سب انسپکٹر تھے۔ جن کے سامنے وہ غرور سے گردن اُٹھاکر چلتے تھے۔ جنھیں وہ حقیر سمجھتے تھے۔ ساری عمر کی نیک نامی ایک لمحہ میں خاک میں مل گئی۔ نفس نے کہا ،"اپنے اعمال کا خمیازہ اُٹھاؤ۔ میں نہ کہتا تھا کہ اس آگ میں نہ کودو۔ تم نے میرا کہنا نہ مانا اگر تم نے کسی معمولی خاندان میں شادی کرنے پر قناعت کی ہوتی۔ تو آج یہ نوبت کیوں آتی؟ مگر تمھیں تو اپنے عزّت اور وقار کی پڑی تھی۔ لو اب اس سودائے خام کا مزہ چکھو۔"

سپرنٹنڈنٹ نے پوچھا۔"کرشن چندرتم اپنے بارے میں کچھ کہناچاہتا ہے؟" کرشن چندر نے سوچاکیا کہوں۔کیا یہ کہہ دوں کہ میں بالکل بے خطاہوں۔ یہ میرے دشمنوں کی شرارت ہے۔ انھوں نے میری دیانت سے تنگ آکرمجھے یہاں سے نکالنے کے لیے یہ شگوفہ چھوڑا ہے۔

مگر ان سے یہ سینہ زوری نہ ہوسکی۔ وہ اس مکتب میں ابھی سادہ لوح تھے۔ احساس جرم نے انھیں اپنی نظروں میں گرادیا تھا۔ جس طرح بدنیت آدمیوں کو گناہ کی سزا شاذ ہی ملتی ہے۔ اسی طرح نیک نیت آدمیوں کو پاداش سے مفر نہیں ہوتا۔ ان کا چہرہ ، ان کی نگاہیں، ان کے حرکات و سکنات سب زبان گویا بن بن کر ان کے خلاف شہادت دیتے ہیں۔ ان کا ایمان خود ہی اپنا منصف بن جاتا ہے۔ سیدھے راستہ پر چلنے والا انسان پیچیدہ گلیوں میں پڑجائے تو اس کا بھول جانا یقینی ہے۔

سپرنٹنڈنٹ نے پھر پوچھا۔"تم اپنے بارے میں کچھ کہنا چاہتا ہے؟"

کرشن چندر بولے۔"جی ہاں میں یہی کہنا چاہتا ہوں کہ میں نے گناہ کیا ہے اور مجھے اس کی سخت سے سخت سزا دی جائے۔ میرا منہ کالا کرکے مجھے سارے قصبہ میں گھمایا جائے۔ مجھے دہکتے ہوئے آگ کے کنڈ میں ڈھکیل دیا جائے۔ میں نے اپنا جھوٹا وقار قائم کرنے کے لیے، جھوٹی سُرخ روئی حاصل کرنے کے لیے محض نام نمود کے لیے ایک ناجائز فعل کیا۔ اور اب اس کی سزا چاہتا ہوں۔ ایمان کے تازیانے میرے لیے کافی نہ ہوئے۔ وہ مجھے راہِ راست پر قائم نہ رکھ سکے اس لیے قانون کی زنجیروں ہی کے قابل ہوں مجھے صرف ایک لمحہ کے لیے گھر میں جانے کی اجازت دی جائے۔ اس کے بعد میں آپ کے ساتھ چلنے پر تیار ہوں۔"

کرشن چندر کی ان باتوں میں ندامت کے ساتھ غرور کی چاشنی بھی تھی۔ وہ ان دونوں تھانہ داروں کو دکھانا چاہتے تھے، کہ اگر میں نے جرم کیا ہے۔ تو اس کی سزا کے لیے بھی سینہ سپر ہوں اوروں کی طرح مکر و دغا نہیں کرتا۔

دونوں تھانہ داروں نے یہ باتیں سُنیں۔ تو حیرت سے ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے گویا کہہ رہے تھے کہ یہ شخص پاگل ہوگیا ہے کیا؟ اپنے ہوش میں نہیں معلوم ہوتا۔ اگر ایماندار ہی بننا تھا تو یہ فعل کیوں کیا؟ عیب کیا مگر کرنا نہ جانا۔

سپرنٹنڈنٹ نے کرشن چندر کی طرف ترحم آمیز حیرت کی نگاہ سے دیکھا اور اندر جانے کی اجازت دے دی۔

گنگاجلی بیٹھی چاندی کی تھالی میں تلک کے سامان سجا رہی تھی۔ کہ کرشن چندر نے آکر کہا۔ "گنگا راز فاش ہوگیا۔ میں حراست میں آگیا"۔

گنگاجلی نے ان کی طرف حیرت سے دیکھا۔ چہرہ کا رنگ اڑگیا تھا۔ آنکھوں سے آنسو بہنے لگے اِس کا اسے اندیشہ تھا۔ اور وہ پورا ہوگیا۔

کرشن چندر نے کہا۔"روتی کیوں ہو۔ میرے ساتھ کوئی بے انصافی نہیں ہورہی ہے میں نے جو کچھ کیا ہے اس کی سزا مل رہی ہے۔ غالبًا مجھ پر فوجداری کا مقدمہ چلے گا۔ تم اس کی کچھ پروا نہ کرنا۔ میں ہر ایک سزا کے لیے تیار ہوں۔ میرے لیے وکیلوں اور مختاروں کی ضرورت نہیں ہے میرے اس کفارہ سے وہ حرام کے روپے پاک ہوگئے ہیں۔ انھیں تم دونوں لڑکیوں کی شادی میں خرچ کرنا اس میں کی ایک پائی بھی مقدمہ میں مت لگانا۔ ورنہ مجھے صدمہ ہوگا۔ اپنے ایمان کا اور اپنی نیک نامی کا۔ اپنی زندگی کا خون کرنے کے بعد مجھے کم سے کم یہ اطمینان تو رہے گا کہ میں لڑکیوں کے فرض سے سبکدوش ہوگیا۔

گنگاجلی نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر پیٹ لیا۔ اسے اپنی ناعاقبت اندیشی پر ایسا غصہ آرہا تھا کہ کاش بدن میں آگ لگ جائے اور میں جل کر راکھ ہوجاؤں اور غم وافسوس کی ایک سوچ، بادل سے نکلنے والی دھوپ کی طرح اس کے دل پر آتی ہوئی معلوم ہوئی۔ اس نے آسمان کی طرف یاس کی نگاہ سے دیکھا۔ کاش میں جانتی کہ یہ نوبت آئے گی تو اپنی لڑکی کو کسی کنگال سے بیاہ دیتی۔ یا اسے زہر دے کر مار ڈالتی۔ پھر وہ لپک کر اُٹھی اور

کرشن چندر کا ہاتھ پکڑ کر ایک وحشت آمیز انداز سے بولی۔''ان روپیوں میں آگ لگادو یا لے جاکر اسی ہتیارے رام داس کے سر پر پٹک دو۔ میری لڑکیاں بن بیاہی رہیں گی۔ ہائے ایشور میری عقل پر پردہ کیوں پڑا۔ لو میں خود صاحب کے پاس چلتی ہوں۔ اب شرم وحیا کیسی''۔

کرشن چندر۔ جو کچھ ہونا تھا ہوچکا اب کچھ نہیں ہوسکتا۔

گنگا جلی ۔ نہیں مجھے صاحب کے پاس لے چلو۔ میں ان کے پیروں پر گروں گی۔ اور کہوں گی کہ یہ آپ کے روپے ہیں لیجیے اور اگر سزا دینی ہے تو مجھے دیجیے۔ میں ہی بس کی گانٹھ ہوں۔ یہ پاپ میں نے بویاہے۔

کرشن چندر۔ اتنے زور سے نہ بولو۔ باہر آواز جاتی ہوگی۔

گنگاجلی ۔ مجھے صاحب کے پاس کیوں نہیں لے چلتے۔ انھیں ایک بیکس عورت پر ضرور رحم آئے گا۔

کرشن چندر۔ سنو یہ رونے دھونے کا موقع نہیں ہے۔ میں قانوں کے پنجے میں پھنس گیا ہوں اور کسی طرح نہیں بچ سکتا۔ صبر سے کام لو اگر ایشور کو منظور ہوگا تو پھر ملاقات ہوگی۔

یہ کہہ کر وہ باہر کی طرف چلے۔ کہ دونوں لڑکیاں آکر ان کے پیروں سے چمٹ گئیں۔ گنگاجلی نے دونوں ہاتھوں سے اس کی کمر پکڑ لی۔ ایک کہرام مچ گیا کرشن چندر پر بھی رقت طاری ہوگئی۔ انھوں نے سوچا اِن بیکسوں کی کیا حالت ہوگی! ایشور تم غریبوں کی آس ہو۔ ان کی خبر لینا۔

ایک لمحہ کے بعد وہ اپنے کو چھڑا کر باہر چلے گئے۔ گنگاجلی نے انھیں پکڑنے کے لیے ہاتھ بڑھائے پر اس کے دونوں ہاتھ کھلے رہ گئے۔ جیسے کسی زخم خوردہ طائر کے دونوں پَر کھلے رہ جاتے ہیں۔

(۴)

کرشن چندر سے ان کے محلے والے بدظن تھے لیکن اپنے قصبہ میں وہ بہت ہر دل عزیز آدمی تھے۔ یہ خبر سنتے ہی ساری بستی میں ایک ہل چل مچ گئی۔ کئی معزز آدمی ان کی ضمانت دینے آئے لیکن سپرنٹنڈنٹ نے کسی کی ضمانت قبول نہ کی۔

اس کے ایک ہفتہ بعد حاکم پرگنہ کے اجلاس میں دونوں مقدمے پیش ہوئے۔ اور

کرشن چندر کی ان باتوں میں ندامت کے ساتھ غرور کی چاشنی بھی تھی۔ وہ ان دونوں تھانہ داروں کو دکھانا چاہتے تھے، کہ اگر میں نے جرم کیا ہے۔ تو اس کی سزا کے لیے بھی سینہ سپر ہوں اوروں کی طرح مکر و دغا نہیں کرتا۔

دونوں تھانہ داروں نے یہ باتیں سُنیں۔ تو حیرت سے ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے گویا کہہ رہے تھے کہ یہ شخص پاگل ہوگیا ہے کیا؟ اپنے ہوش میں نہیں معلوم ہوتا۔ اگر ایماندار ہی بننا تھا تو یہ فعل کیوں کیا؟ عیب کیا مگر کرنا نہ جانا۔

سپرنٹنڈنٹ نے کرشن چندر کی طرف ترحم آمیز حیرت کی نگاہ سے دیکھا اور اندر جانے کی اجازت دے دی۔

گنگا جلی بیٹھی چاندی کی تھالی میں تلک کے سامان سجا رہی تھی۔ کہ کرشن چندر نے آکر کہا۔ "گنگا راز فاش ہوگیا۔ میں حراست میں آگیا"۔

گنگا جلی نے ان کی طرف حیرت سے دیکھا۔ چہرہ کا رنگ اڑگیا تھا۔ آنکھوں سے آنسو بہنے لگے اِس کا اسے اندیشہ تھا۔ اور وہ پورا ہوگیا۔

کرشن چندر نے کہا۔ "روتی کیوں ہو۔ میرے ساتھ کوئی بے انصافی نہیں ہو رہی ہے میں نے جو کچھ کیا ہے اس کی سزا مل رہی ہے۔ غالبًا مجھ پر فوجداری کا مقدمہ چلے گا۔ تم اس کی کچھ پروا نہ کرنا۔ میں ہر ایک سزا کے لیے تیار ہوں۔ میرے لیے وکیلوں اور مختاروں کی ضرورت نہیں ہے میرے اس کفارہ سے وہ حرام کے روپے پاک ہوگئے ہیں۔ انھیں تم دونوں لڑکیوں کی شادی میں خرچ کرنا اس میں کی ایک پائی بھی مقدمہ میں مت لگانا۔ ورنہ مجھے صدمہ ہوگا۔ اپنے ایمان کا اور اپنی نیک نامی کا۔ اپنی زندگی کا خون کرنے کے بعد مجھے کم سے کم یہ اطمینان تو رہے گا کہ میں لڑکیوں کے فرض سے سبکدوش ہوگیا۔

گنگا جلی نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر پیٹ لیا۔ اسے اپنی ناعاقبت اندیشی پر ایسا غصہ آرہا تھا کہ کاش بدن میں آگ لگ جائے اور میں جل کر راکھ ہوجاؤں اور غم وافسوس کی ایک سوچ، بادل سے نکلنے والی دھوپ کی طرح اس کے دل پر آتی ہوئی معلوم ہوئی۔ اس نے آسمان کی طرف یاس کی نگاہ سے دیکھا۔ کاش میں جانتی کہ یہ نوبت آئے گی تو اپنی لڑکی کو کسی کنگال سے بیاہ دیتی۔ یا اسے زہر دے کر مار ڈالتی۔ پھر وہ لپک کر اُٹھی اور

کرشن چندر کا ہاتھ پکڑ کر ایک وحشت آمیز انداز سے بولی۔ "ان روپیوں میں آگ لگادو یا لے جاکر اسی ہتیارے رام داس کے سر پر پٹک دو۔ میری لڑکیاں بن بیاہی رہیں گی۔ ہائے ایشور میری عقل پر پردہ کیوں پڑا۔ لو میں خود صاحب کے پاس چلتی ہوں۔ اب شرم وحیا کیسی"۔

کرشن چندر۔ جو کچھ ہونا تھا ہوچکا اب کچھ نہیں ہوسکتا۔

گنگا جلی ۔ نہیں مجھے صاحب کے پاس لے چلو۔ میں ان کے پیروں پر گروں گی۔ اور کہوں گی کہ یہ آپ کے روپے ہیں لیجیے اور اگر سزا دینی ہے تو مجھے دیجیے۔ میں ہی بِس کی گانٹھ ہوں۔ یہ پاپ میں نے بویاہے۔

کرشن چندر۔ اتنے زور سے نہ بولو۔ باہر آواز جاتی ہوگی۔

گنگاجلی ۔ مجھے صاحب کے پاس کیوں نہیں لے چلتے۔ انھیں ایک بیکس عورت پر ضرور رحم آئے گا۔

کرشن چندر۔ سُنو یہ رونے دھونے کا موقع نہیں ہے۔ میں قانوں کے پنجے میں پھنس گیا ہوں اور کسی طرح نہیں بچ سکتا۔ صبر سے کام لو اگر ایشور کو منظور ہوگا تو پھر ملاقات ہوگی۔

یہ کہہ کر وہ باہر کی طرف چلے۔ کہ دونوں لڑکیاں آکر ان کے پیروں سے چمٹ گئیں۔ گنگاجلی نے دونوں ہاتھوں سے اس کی کمر پکڑ لی۔ ایک کہرام مچ گیا کرشن چندر پر بھی رقّت طاری ہوگئی۔ انھوں نے سوچا اِن بیکسوں کی کیا حالت ہوگی! ایشور تم غریبوں کی آس ہو۔ ان کی خبر لینا۔

ایک لمحہ کے بعد وہ اپنے کو چھڑا کر باہر چلے گئے۔ گنگاجلی نے انھیں پکڑنے کے لیے ہاتھ بڑھائے پر اس کے دونوں ہاتھ کھلے رہ گئے۔ جیسے کسی زخم خوردہ طائر کے دونوں پَر کھلے رہ جاتے ہیں۔

## (۴)

کرشن چندر سے ان کے محکمے والے بدظن تھے لیکن اپنے قصبہ میں وہ بہت ہر دل عزیز آدمی تھے۔ یہ خبر سنتے ہی ساری بستی میں ایک ہل چل مچ گئی۔ کئی معزز آدمی ان کی ضمانت دینے آئے لیکن سپرنٹنڈنٹ نے کسی کی ضمانت قبول نہ کی۔

اس کے ایک ہفتہ بعد حاکم پرگنہ کے اجلاس میں دونوں مقدمے پیش ہوئے۔ اور

دونوں مہینہ بھر تک چلتے رہے۔ آخر حاکم پرگنہ نے دونوں مقدمات سشن کے سپرد کردیے۔ وہاں بھی ایک مہینہ لگا۔ کرشن چندر کو پانچ سال کی قید سخت کی سزا ہوئی۔ مہنت رام داس کو سات برس کی۔ اور ان کے دو چیلے حبسِ دوام کے مستوجب سمجھے گئے۔

گنگا جلی کے ایک حقیقی بھائی پنڈت اوما ناتھ تھے۔ کرشن چندر کی ان سے ذرا بھی نہ بنتی تھی۔ وہ انھیں شعبدہ باز حریف کہا کرتے۔ اُن کے لمبے تلک کی چٹکی لیا کرتے۔ اس لیے اوما ناتھ ان کے یہاں بہت کم آتے تھے۔ لیکن اس حادثہ کی خبر پاکر اوما ناتھ سے نہ رہا گیا۔ وہ آکر اپنی بہن اور بھانجیوں کو اپنے گھر لے گئے۔ کرشن چندر کے حقیقی بھائی کوئی نہ تھا چچا کے دو لڑکے تھے پر وہ الگ رہتے تھے انھوں نے بات بھی نہ پوچھی۔

داروغہ جی نے گنگا جلی کو چلتے وقت سخت ممانعت کردی کہ رام داس کے روپیوں میں سے ایک کوڑی بھی مقدمہ میں نہ خرچ کی جائے۔ انھیں اپنی سزا کا یقین تھا۔ پر گنگا جلی سے صبر نہ ہوسکا۔ اس نے ممانعت کی پروا نہ کی اور بے دریغ روپے خرچ کیے۔ وکلا آخر دم تک یہی کہتے رہے کہ یہ بری ہوجائیں گے۔

جج کے فیصلہ کی اپیل ہائی کورٹ میں دائر ہوئی۔ مہنت جی کی سزا بحال رہی۔ پر کرشن چندر کی سزا میں تخفیف ہوگئی۔ پانچ کے چار سال ہوگئے۔

گنگا جلی آنے کو تو میکہ آئی پر اپنی غلطی پر پچھتایا کرتی تھی۔ یہ وہ میکہ نہ تھا جہاں اس نے بچپن کی گڑیاں کھیلی تھیں۔ مٹی کے گھروندے بنائے تھے ماں باپ کی گود میں پلی تھی۔ والدین کا انتقال ہوچکا تھا۔ گاؤں میں کوئی پرانی صورت نظر نہ آتی تھی۔ یہاں تک کہ کھیتوں کی جگہ درخت اور درختوں کی جگہ کھیت بن گئے تھے۔ وہ اپنا گھر بھی مشکل سے پہچان سکی۔ اور سب سے بڑی مصیبت یہ تھی۔ کہ وہاں اس کی محبت یا عزت نہ تھی۔ اس کی بھاوج جانھوی اس سے آمادۂ پرخاش رہتی۔ جانھوی کا اپنے گھر میں جی نہ لگتا۔ پڑوسنوں کے یہاں بیٹھی ہوئی گنگا جلی کے دکھڑے رویا کرتی۔ اس کے دو لڑکیاں تھیں۔ وہ بھی سمن اور شانتا سے دُور دُور رہتیں۔

گنگا جلی کے پاس رام داس کے روپیوں میں سے کچھ نہ بچا تھا۔ وہی چار پانچ سو روپیہ رہ گئے تھے۔ جو اس نے اپنی کفایت شعاری سے جمع کرلیے تھے۔ اس لیے وہ اوما ناتھ سے سمن کی شادی کا ذکر کرتے ہوئے شرماتی تھی۔ یہاں تک کہ چھ مہینے گزر گئے۔ جہاں بات

چیت پکّی ہوئی تھی وہاں سے صاف جواب آچکا تھا۔

لیکن اوما ناتھ کو یہ فکر ہمیشہ دامن گیر رہتی۔ انھیں جب فرصت ملتی دوچار روز کے لیے بَر کی تلاش میں نکل جاتے۔ جوں ہی وہ کسی گاؤں میں پہنچتے وہاں ایک غلغلہ سا برپا ہوجاتا۔ لوگ گٹھریوں سے وہ کپڑے نکالتے جو وہ باراتوں میں پہنا کرتے تھے۔ انگوٹھیاں اور موہن مالے مستعار لاکر پہن لیتے، مائیں اپنے بچوں کو نہلا دھلا کر آنکھوں میں کاجل لگا دیتیں اور دھلے ہوئے کپڑے پہنا کر کھیلنے کو بھیجتیں۔ شادی کے خواہش مند بڈھے نائیوں سے مونچھیں کترواتے اور پکے ہوئے بال چنوانے لگتے۔ جب تک اوما ناتھ وہاں رہتے عورتیں گھروں سے نہ نکلتیں۔ کوئی اپنے ہاتھ سے پانی نہ بھرتا۔ کھیت کے کام بھی بند ہوجاتے۔ پر اوما ناتھ کی نگاہوں میں ان ملمع کاریوں کا مطلق اثر نہ ہوتا۔ سمن کتنی حسین، کتنی سلیقہ شعار، کتنی تعلیم یافتہ لڑکی ہے ان گنواروں کے گھر پڑ کر اس کی زندگی تباہ ہوجائے گی۔

بالآخر اوما ناتھ نے فیصلہ کیا۔ کہ شہر میں کوئی بَر ڈھونڈھنا چاہیے۔ پر شہر والوں کی لمبی چوڑی باتیں سنیں تو ہوش اُڑ گئے۔ بڑے آدمیوں کا تو کہنا ہی کیا۔ دفتروں کے محرّر اور کلرک بھی ہزاروں کا راگ الاپتے تھے لوگ ان کی صورت دیکھتے ہی بدک جاتے۔ دوچار اصحاب ان کی خاندانی شرافت کی بنا پر آمادہ ہوئے پر کہیں تو زائچہ نہ ملا۔ اور کہیں اوما ناتھ ہی کی تشفی نہ ہوئی۔

اس طرح ایک پورا سال گزر گیا۔ اوما ناتھ دوڑتے دوڑتے تنگ آگئے ان کی حالت اس اشتہار تقسیم کرنے والے شخص کی سی ہوگئی۔ جو دن بھر خوش وضع آدمیوں کو اشتہار دینے کے بعد شام کو اپنے پاس اشتہاروں کا ایک بھرا ہوا پلندہ پائے۔ اور وضع کی قید ترک کرکے ہر کس و ناکس کو بانٹنے لگے کہ کسی طرح اس بوجھ سے سبکدوش ہوجائے۔ انھوں نے صرف خاندانی وقار کی شرط قائم رکھی۔ تعلیم، شکل و صورت اور معاش کی طرف سے آنکھیں بند کرلیں۔ خاندانی شرافت ان کی نگاہوں میں ان سب سے عزیز تر تھی۔

ماگھ کا مہینہ تھا۔ اوما ناتھ گنگا اشنان کرنے گئے تھے۔ گھر لوٹے تو سیدھے گنگاجلی کے پاس جاکر بولے۔ "لو بہن شادی ٹھیک ہوگئی"۔

گنگاجلی ۔ بھلا تمھاری دوڑدھوپ تو ٹھکانے لگی۔ لڑکا پڑھتا ہے نہ؟

اوما ناتھ ۔ پڑھتا نہیں نوکر ہے۔ ایک کارخانہ میں پندرہ روپے کا بابو ہے۔

گنگا جلی۔ گھر دوار ہے؟
اوما ناتھ۔ شہر میں جن کے گھر ہوتا ہے۔ وہ پندرہ کی نوکری نہیں کرتے۔
گنگا جلی۔ عمر کیا ہے؟
اوما ناتھ۔ یہی کوئی تیس سال ہوگی۔
گنگا جلی۔ اور شکل وصورت تو اچھی ہے نہ؟
اوما ناتھ۔ سو میں ایک۔ شہر میں کوئی بدصورت تو ہوتا نہیں۔ خوبصورت بال، سفید کپڑے سبھی کے ہوتے ہیں۔ نام گجا دھر پرشاد ہے۔
گنگا جلی نے مایوسانہ انداز سے کہا۔"جب تمھیں پسند ہے تو مجھے بھی پسند ہی ہے۔
اوما ناتھ نے شادی کی تیاریاں پہلے ہی سے کررکھی تھیں۔ پھاگن میں شادی ہوگئی۔ گنگا جلی نے داماد کو دیکھا تو گویا سینہ میں ایک برچھی سی لگ گئی۔ ایسا معلوم ہوا گویا کسی نے دشمن کو کنوئیں میں ڈال دیا۔
سُمن سسرال آئی تو یہاں کی حالت اس سے بھی ابتر دیکھی جیسا اس نے خیال کیا تھا۔ مکان میں صرف دو چھوٹی چھوٹی کوٹھریاں تھیں اور ایک سائبان۔ دیواروں میں چاروں طرف لونی لگی ہوئی تھی۔ باہر سے نالیوں کی بدبو آتی رہتی تھی۔ دھوپ اور روشنی کا کہیں گزر نہ تھا۔ اس مکان کا کرایہ تین روپیہ ماہوار دینا پڑتا تھا۔
سُمن کے دو مہینے تو آرام سے گزرے۔ گجا دھر کی ایک بڈھی پھوپھو گھر کا سارا کام کاج کردیا کرتی تھی۔ لیکن گرمیوں میں شہر میں ہیضہ پھیلا اور بڑھیا چل بسی۔ گجا دھر کو بڑی تشویش ہوئی۔ چوکا برتن کرنے کے لیے مہریاں تین روپیہ سے کم پر راضی نہ ہوتی تھیں۔ دو دن گھر میں چولہا نہیں جلا۔ گجا دھر سُمن سے کچھ نہ کہہ سکتا تھا۔ دو دن بازار سے پوریاں لایا۔ وہ سمن کو خوش رکھنا چاہتا تھا۔ سمن کے حُسن پر فریفتہ ہوچکا تھا۔ تیسرے دن وہ ایک گھنٹہ رات رہے اٹھا اور سارے برتن مانج ڈالے۔ چوکا لگا دیا پانی بھر لایا۔ سمن جب سوکر اُٹھی ۔ تو یہ کیفیت دیکھ کر دنگ رہ گئی۔ سمجھ گئی کہ یہ انھیں کی کرامات ہے۔ شرم کے مارے شوہر سے کچھ نہ پوچھا۔ شام کے وقت اس نے خود سارا کام کیا۔ برتن مانجتی تھی۔ اور روتی جاتی تھی! پر تھوڑے ہی دنوں میں اسے ان کاموں کی عادت پڑگئی۔ اور اپنی زندگی میں ایک خاص لطف حاصل ہونے لگا۔ گجا دھر کو ایسا معلوم ہوتا تھا گویا جگ جیت

لیاہے۔ دوستوں سے سمن کی تعریف کرتا پھرتا۔ عورت نہیں دیوی ہے۔ اتنے بڑے گھر کی لڑکی اور چھوٹے سے چھوٹا کام بھی اپنے ہاتھ سے کرتی ہے۔ کھانا تو ایسا پکاتی ہے کہ کبھی سیری نہیں ہوتی۔ دوسرے مہینہ میں اس نے تنخواہ پائی۔ تو سب کی سب لاکر سمن کے ہاتھ میں رکھ دی۔ سمن کو آج آزادی کا پُرلطف احساس ہوا۔ اس نے سوچا اب مجھے ایک ایک پیسہ کے لیے کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلانا پڑے گا۔ میں ان روپیوں کو جیسے چاہوں خرچ کرسکتی ہوں۔ جو چاہوں کھا پی سکتی ہوں۔ پر خانہ داری کے امور سے واقف نہ ہونے کے باعث وہ ضروری غیر ضروری مصارف میں تمیز نہ کرسکی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ مہینہ میں دس دن باقی ہی تھے اور سمن نے سب روپے خرچ کرڈالے تھے۔ اس نے انتظام خانہ داری کی نہیں۔ حظِ نفس کی تعلیم پائی تھی۔ گجا دھر نے یہ سُنا تو سناٹے میں آگیا۔ اس کے سر پر ایک پہاڑ سا ٹوٹ پڑا۔ اب مہینہ کیوں کر کٹے گا؟ اسے اس کا کچھ کچھ پہلے ہی سے گمان تھا۔ سمن سے تو کچھ نہ بولا۔ پر سارے دن اس پر فکر کا ایک بوجھ سوار رہا۔ بیچ میں روپیہ کہاں سے آئیں؟

گجا دھر نے سمن کو مالکن تو بنادیا تھا پر وہ خلقتاً بہت ہی خسیس تھا۔ ناشتہ کی جلیبیاں اسے زہر معلوم ہوتیں۔ دال میں گھی دیکھ کر اس کے کلیجہ میں درد سا ہونے لگتا۔ وہ کھانے بیٹھتا تو بٹلیوں کو دیکھا کرتا کہ زیادہ تو نہیں پک گیا۔ دروازہ پر دال چاول بکھرا ہوا دیکھ کر اس کے بدن میں آگ سی لگ جاتی تھی۔ پر سُمن کے حُسن کا دیوانہ ہوچکا تھا۔ زبان سے کچھ نہ کہہ سکتا۔

مگر آج جب کئی آدمیوں سے اُدھار مانگنے پر بھی اسے روپے نہ ملے تو وہ بے صبر ہوگیا۔ گھر میں آکر بولا۔"روپے تو تم نے سب خرچ کردیے۔ اب بتاؤ کہاں سے آئیں"؟

سمن۔ میں نے کچھ اُڑا تو نہیں دیے۔

گجا دھر۔ پر یہ تو تمھیں معلوم تھا۔ کہ بیچ میں کہیں ایک کوڑی کا سہارا نہیں ہے۔

سمن۔ اتنے روپیوں میں برکت تھوڑی ہی ہوجائے گی۔

گجا دھر۔ تو میں ڈاکا تو نہ ماروں گا۔

باتوں باتوں میں تکرار ہوگئی گجا دھر نے کچھ سخت باتیں کہیں۔ آخر سُمن نے اپنی ہنسلی گروی رکھنے کو دی۔ اور گجا دھر غصہ میں بڑبڑاتا ہوا لے کر چلا گیا۔

لیکن سُمن نے نازونعمت میں پرورش پائی تھی اسے اچھا کھانے اور اچھا پہننے کی عادت تھی۔ دروازہ پر خوانچہ والوں کی آواز سن کر وہ بیتاب ہوجاتی۔ اب تک وہ گجا دھر کو بھی شریک کرتی تھی۔ اب اس نے تنہا خوری سیکھی۔ لطف ذائقہ کے لیے شوہر سے دغا کرنے لگی۔

(۵)

رفتہ رفتہ سُمن کے حُسن کے چرچے محلّے میں پھیلے۔ پاس پڑوس کی عورتیں آنے لگیں۔ سُمن انھیں ذلّت کی نگاہ سے دیکھتی۔ ان سے کھل کر نہ ملتی۔ پر اس کے طور طریق میں وہ نفاست تھی۔ جو شرفا کا زیور ہے۔ پڑوسنوں نے بہت جلد اس کی اطاعت قبول کرلی۔ سمن ان کے درمیان رانی معلوم ہوتی تھی۔ اس کی پُرغرور طبیعت کو اس میں ایک خاص لُطف آتا تھا۔ وہ ان عورتوں کے سامنے اپنے کمالات کا خوب اظہار کرتی۔ وہ بے چاریاں اپنی قسمت کو روتیں۔ سمن اپنی قسمت کو سراہتی۔ وہ کسی کی غیبت کرتیں۔ تو سمن انھیں منع کرتی۔ وہ ان کے سامنے ریشمی ساڑی پہن کر بیٹھتی۔جو میکہ سے لائی تھی۔ ریشمی جاکٹ کھونٹی پر لٹکادیتی۔ اُن پر اس نمود کا اثر سمن کے حُسن و اخلاق سے کچھ زیادہ ہی ہوتا تھا۔ زیور و لباس کے معاملہ میں وہ اس کی رائے کو قولِ فیصل سمجھتیں۔ نئے گہنے بنواتیں تو سمن سے صلاح لیتیں۔ نئی ساڑیاں لیتیں تو سمن کو ضرور دکھاتیں۔ سمن بظاہر بے غرضانہ انداز سے انھیں صلاح دیتی۔ پر اس کے دل کو بہت صدمہ ہوتا۔ وہ سوچتی یہ سب نئے نئے گہنے بنواتی ہیں، نئے نئے کپڑے لیتی ہیں۔ اور یہاں روٹیوں ہی کے لالے ہیں! کیا دُنیا میں میں ہی سب سے بدنصیب ہوں؟

گجا دھر اِن دنوں سخت محنت کرتا۔ کارخانہ سے لوٹتے ہی ایک دوسرے مہاجن کے یہاں حساب کتاب لکھنے چلا جاتا۔ وہاں سے آٹھ بجے رات کو لوٹتا۔ اس کام کے لیے اُسے پانچ روپے اور ملتے تھے۔ پر اضافہ کے باوجود اسے اپنی مالی حالت میں کوئی فرق نظر نہ آتا تھا۔اس کی ساری کمائی کھانے پینے میں صرف ہوجاتی تھی۔ اس کی محتاط طبیعت اس بے مائیگی سے پریشان رہتی تھی۔ اس پر طرہ یہ کہ سمن اس کے سامنے اپنی پھوٹی تقدیر کا رونا رورو کر اسے اور بھی متوحش کردیتی تھی۔ اسے صاف نظر آتا تھا کہ سمن کا دل میری طرف سے کھنچتا جاتاہے۔ اسے یہ نہ معلوم تھا کہ سمن کی زبان اس کے دل سے زیادہ ذوق

طلب ہے۔ اسے پیار کی میٹھی باتوں سے شیرینی زیادہ میٹھی معلوم ہوتی ہے۔ رنگین کپڑے رنگین شکایتوں سے زیادہ پسند ہوتے ہیں اس لیے وہ اپنی محبّت و محنت کا خاطر خواہ صلہ نہ پاکر سمن سے بدظن رہنے لگا۔ رسی میں دونوں طرف س تناؤ ہونے لگا۔

ہماری عادتیں کتنی ہی استوار کیوں نہ ہوں، ان پر صحبت کا اثر ہونا یقینی ہے۔ سمن اپنی ہم سایوں کو جتنی تعلیم دیتی تھی۔ اس سے بہت زیادہ خود حاصل کرتی تھی ہم اپنے خانگی زندگی کی طرف سے کتنے بے فکر ہیں۔ اس کے لیے کسی تیاری یا تعلیم کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ گڑیاں کھیلنے والی لڑکی سہیلیوں کے ساتھ کھیلنے والی دوشیزہ گھر کی مالک بننے کے قابل سمجھی جاتی ہے۔ اَلہڑ بچھڑے کے کندھے پر بھاری جوا رکھ دیاجاتا ہے۔ ایسی حالت میں اگر ہماری معاشرتی زندگی مسرّت انگیز نہ ہو تو کوئی تعجب نہیں ہے۔ جن عورتوں کے ساتھ سمن اُٹھتی بیٹھتی تھی۔ وہ اپنے شوہروں کو حظِ نفس کا ایک آلہ تصور کرتی تھیں۔ شوہر کا فرض ہے کہ وہ اپنی بیوی کو اچھّے گہنوں سے آراستہ کرے۔ اچھّے کھانے کھلائے۔ اگر اس میں یہ قابلیت نہیں ہے تو وہ نکھٹو ہے، اپاہج ہے۔ اسے شادی کرنے کا کوئی حق نہیں تھا وہ عزّت یا محبّت کا مستحق نہیں۔ سمن نے بھی یہی تعلیم حاصل کی۔ اور گجا دھر پرشاد اب اس سے ناراض ہوتے تو انھیں فرائض شوہری پر ایک طول طویل تقریر سُننی پڑتی تھی۔

اس محلہّ میں رنگین مزاج نوجوانوں اور نظر باز شہدوں کی کمی نہ تھی۔ مدرسہ سے جاتے ہوئے لڑکے سُمن کے دروازہ کی طرف ٹکٹکی لگائے ہوئے چلے جاتے۔ شہدے اِدھر سے نکلتے، تو رادھا اور شیام کے گیت یا کوئی پھڑکتی ہوئی غزل گانے لگتے۔ سمن چاہے کسی کام میں مشغول ہو۔ پر ان کی آواز سنتے ہی چق کی آڑ میں آکر کھڑی ہوجاتی۔ اس کی شوخ طبیعت کو اس تاک جھانک میں ایک عجیب لُطف حاصل ہوتاتھا۔ وہ محض اپنے حُسن کا جلوہ دکھانے کے لیے، محض دوسروں کو بیقرار کرنے کے لیے یہ کرشمہ دکھاتی تھی۔

(۶)

سُمن کے مکان کے سامنے بھولی نام کی ایک طوائف کا مکان تھا۔ بھولی نت نئے سنگار کرکے اپنے بالاخانے کے جھروکے پر بیٹھا کرتی۔ پھر رات تک اس کے کمرہ سے نغمۂ خوش آہنگ کی صدائیں آیا کرتیں۔ کبھی کبھی وہ فٹن پر سوار ہوکر ہوا کھانے جایا کرتی۔ سمن اسے حقارت کی نظر سے دیکھتی تھی۔

سُمن نے سُن رکھا تھا کہ طوائفیں بہت ہی ذلیل اور بدکار ہوتی ہیں وہ اپنے ناز و انداز سے نوجوانوں کو اپنے دام محبت میں پھنسالیا کرتی ہیں۔ کوئی شریف آدمی ان سے بات چیت نہیں کرتا۔ محض شوقین لوگ رات کو چھپ کر ان کے یہاں جایا کرتے ہیں۔ بھولی نے کئی بار اسے چق کی آڑ میں کھڑے دیکھ کر اشارہ سے بلایا تھا پر سُمن اس سے بولنا بھی اپنی شان کے خلاف سمجھتی تھی۔ میں غریب سہی اپنی عصمت پر قائم ہوں۔ کسی شریف آدمی کے گھر میں میری روک تو نہیں۔ بھولی کتنا ہی عیش آرام کرے پر اس کی کہیں عزّت تو نہیں ہوتی۔ بس اپنے کوٹھے پر بیٹھی اپنی بے شرمی اور اپنی بے حیائی کا سوانگ دکھایا کرے۔ لیکن سمن کو بہت جلد معلوم ہوگیا، کہ اسے حقیر سمجھنا میری غلطی ہے۔

اساڑھ کے دن تھے۔ گرمی کے مارے سمن کا دم گھٹ رہا تھا۔ شام کے وقت اس سے اندر نہ رہاگیا۔ اس نے چق اٹھا دی اور دروازہ پر بیٹھی پنکھا جھل رہی تھی تو کیا دیکھتی ہے کہ بھولی بائی کے دروازہ پر کسی تقریب کی تیاریاں ہورہی ہیں بھشتی پانی کا چھڑکاؤ کررہے تھے، صحن میں ایک شامیانہ تانا جارہا تھا، شیشہ آلات ٹھیلوں پر لدے چلے آتے تھے۔ فرش بچھایا جارہا تھا۔ بیسیوں آدمی اِدھر اُدھر دوڑتے پھرتے تھے۔ اتنے میں بھولی کی نگاہ سُمن کی طرف اُٹھی۔ قریب آکر بولی۔ ”آج میرے یہاں مولود ہے دیکھنا چاہو توپردہ کرادوں“؟

سُمن نے بے پروائی سے کہا۔ ”میں یہیں بیٹھے بیٹھے دیکھ لوں گی“۔

بھولی ۔ دیکھ تو لوگی پر سُن نہ سکوگی۔ ہرج کیا ہے اوپر پردہ کرادوں؟

سمن۔ مجھے سننے کی اتنی خواہش نہیں۔

بھولی نے اس کی طرف اِک نگاہ ترحم سے دیکھا۔ اور دل میں کہا یہ گنوارن شاید دیہات سے آئی ہے۔ اپنے دل میں نہ جانے کیا سمجھ بیٹھی ہے۔ آچھا آج تو دیکھ لے کہ میں کون ہوں اس نے زیادہ اصرار نہ کیا۔

رات ہورہی تھی۔ چولہے کی صورت دیکھ کر سمن کی روح کانپ رہی تھی پر طوعاً و کرہاً اُٹھی چولہا جلایا کھچڑی ڈالی اور پھر دروازہ پر آکر تماشہ دیکھنے لگی آٹھ بجتے بجتے شامیانہ گیس کی روشنی سے گنبدِ نور بن گیا۔ پھول پتوں کی آرائش سونے پر سہاگہ تھی۔ تماشائی چاروں طرف سے آنے لگے کوئی بائیسکل پر آتا تھا کوئی ٹمٹم پر۔ کوئی پیدل۔ تھوڑی دیر میں

دو تین نٹنیں بھی آ پہنچی۔ ایک گھنٹہ مین سارا صحن بھر گیا۔

اس کے بعد مولانا صاحب تشریف لائے۔ ان کے چہرے سے اِک جلال برستا تھا۔ اور وہ آراستہ تخت پر مسند لگا کر آ بیٹھے۔ اور مولود شروع ہوگیا۔ کئی آدمی مہمانوں کی تواضع و تکریم کرنے لگے کوئی گلاب چھڑکتا تھا کوئی خاصدان پیش کرتا تھا۔ سمن نے شرفا کی ایسی مجلس آج تک کبھی نہ دیکھی تھی۔

نو بجے گجا دھر پرشاد آئے۔ سمن نے انھیں کھانا کھلایا۔ گجا دھر بھی کھانا کھاکر اسی مجلس میں شریک ہوگئے۔ اور سمن کو تو کھانے کی سدھ ہی نہ تھی۔ گیارہ بجے رات تک وہ بیٹھی رہی پھر شیرینی تقسیم ہوئی۔ اور بارہ بجے مجلس ختم ہوئی۔ گجا دھر گھر میں آئے تو سمن نے کہا یہ "سب کون لوگ بیٹھے ہوئے تھے"؟

گجا دھر۔ میں سب کو پہچانتا تھوڑے ہی ہوں۔ بھلے بُرے سبھی ہوں گے، شہر کے کئی رئیس بھی تھے۔

سمن۔ کیا یہ لوگ ایک طوائف کے گھر آنے میں اپنی توہین نہیں سمجھتے۔

گجا دھر۔ توہین سمجھتے تو آتے ہی کیوں۔

سمن۔ تمھیں تو وہاں جاتے ہوئے شرم آئی ہوگی؟

گجا دھر۔ جب اتنے شرفا بیٹھے ہوئے تھے۔ تو مجھے کیوں شرم آنے لگی۔ وہ سیٹھ جی بھی آئے تھے۔ جن کے یہاں میں شام کو کام کرنے جایا کرتا ہوں۔

سمن نے پُرخیال انداز سے کہا۔"میں سمجھتی تھی کہ ان عورتوں کو لوگ بہت ذلیل سمجھتے ہیں!"

گجا دھر۔ ہاں ایسے بھی ہیں پر گنے گنائے۔ انگریزی تعلیم نے ان لوگوں کو آزاد بنادیا ہے۔ بھولی بائی کی شہر میں بڑی عزّت ہے۔

آسمان پر بادل چھائے ہوئے تھے۔ ہوا بالکل بند تھی۔ گجا دھر پرشاد دن بھر کے تھکے ہوئے تھے۔ چارپائی پر جاتے ہی سوگئے۔ پر سمن کو نیند نہ آئی۔

دوسرے دن شام کے وقت جب وہ پھر چق اٹھا کر بیٹھی تو اس نے بھولی کو چھجے پر بیٹھے دیکھا۔ وہ برآمدہ میں نکل کر خود بھولی سے بولی۔"رات تو آپ کے یہاں بڑی دھوم تھی۔

بھولی سمجھ گئی کہ میری فتح ہوئی۔ مسکرا کر بولی۔"تمھارے لیے شیرینی بھیج دوں۔ حلوائی کی بنائی ہوئی ہے۔ اور برہمن لایا ہے"۔

سمن نے شرمائے ہوئے کہا۔"بھجوا دیجیے گا۔"

(۷)

سُمن کو سُسرال آئے ڈیڑھ سال کے قریب ہوچکے تھے۔ پر میکے جانے کی نوبت نہ آئی تھی۔ وہاں سے چٹھیاں آتی تھیں۔ سمن جواب لکھتی تو اپنی ماں کو بہت تشفّی دیتی۔ میری فکر مت کرنا۔ میں بہت آرام سے ہوں۔ پر اب اس کے جواب اپنی مصیبت کے قصّے سے پُر ہوتے تھے۔ وہ لکھتی میری زندگی کے دن رورو کر کٹ رہے ہیں۔ میں نے کیا خطا کی تھی۔ کہ تم نے مجھے اس اندھیرے کنوئیں میں ڈھکیل دیا۔ اس نے اپنی پڑوسنوں سے میکے کی تعریف کرنی چھوڑ دی۔کہاں تو ان سے اپنے شوہر کی بڑائی کیا کرتی تھی۔ کہاں اب اس کی شکایت کرنے لگی۔ میرا کوئی پوچھنے والا نہیں ہے۔ گھر والوں نے سمجھ لیا کہ مر گئی گھر پر سب کچھ ہے میرے کس کام کا۔ اماں سمجھتی ہوں گی کہ یہاں میں پھولوں کی سیج پر سو رہی ہوں۔ اور میرے دل پر جو کچھ گزرتی ہے۔ وہ میں ہی جانتی ہوں۔

گجا دھر پرشاد کے ساتھ اس کا برتاؤ پہلے سے کہیں زیادہ روکھا ہوگیا وہ اسی کو اپنی بدحالی کا ذمّہ دار سمجھتی تھی۔ وہ دیر میں سو کر اُٹھتی۔ کئی کئی دن گھر میں جھاڑو نہ دیتی۔ اور کبھی کبھی گجا دھر کو بلا کھائے ہی دفتر جانا پڑتا۔ اس کی سمجھ میں نہ آتا کہ معاملہ کیا ہے۔ یہ کایا پلٹ کیوں ہو رہی ہے!

ایک دن گجا دھر آٹھ بجے لوٹے۔ تو گھر کا دروازہ بند پایا۔ اندھیرا چھایا ہوا تھا۔سوچنے لگے یہ رات کو کہاں گئی ہے۔ اب یہاں تک نوبت پہنچ گئی۔ کواڑ زور سے کھٹکھٹائے۔ کہ کہیں پڑوس میں ہوگی۔ تو سن کر چلے آئے گی۔ دل میں ٹھان لیا تھا کہ آج ان کی خوب مزاج پُرسی کروں گا۔ سمن اُس وقت بھولی بائی کے بالاخانہ پر بیٹھی ہوئیں باتیں کر رہی تھی۔ بھولی نے آج اسے بہت اصرار کرکے بلایا تھا۔ سمن انکار کیوں کرتی۔ دروازہ کا کھٹکھٹانا سُنا تو گھبرا کر اُٹھ کھڑی ہوئی۔ اور بھاگی ہوئی گھر آئی۔ باتوں میں اسے معلوم ہی نہ ہوا تھا کہ کتنی رات چلی گئی۔ فوراً دروازہ کھولا۔ چراغ جلایا۔ اور چولہے میں آگ جلانے بیٹھی۔ اس کا دل اپنے قصور کا معترف تھا۔ دفعتاً گجا دھر نے خشمگیں انداز سے کہا۔"تم اتنی رات تک

وہاں بیٹھیں کیا کررہی تھیں؟ کیا بالکل ہی شرم و حیا گھول کرپی لی''؟

سُمن نے دبی ہوئی زبان سے کہا۔"اس نے کئی بار بلایا تو چلی گئی۔ کپڑے اُتارو۔ ابھی کھانا تیار ہوا جاتا ہے۔ آج تم اور دنوں سے جلد آئے ہو''۔

گجا دھر۔ کھانا پیچھے بنانا میں ایسا بھوکا نہیں ہوں۔ پہلے یہ بتاؤ کہ تم وہاں مجھ سے پوچھے بغیر کیوں گیئں۔ کیا تم نے مجھ کو بالکل مٹی کا لوندا ہی سمجھ لیاہے؟

سمن۔ سارے دن اکیلے اس کال کوٹھری میں بھی تو نہیں رہا جاتا۔

گجا دھر۔ تو اس لیے کیا رنڈیوں سے میل جول کروگی۔ تمھیں اپنی عزت و آبروکا بھی کچھ خیال ہے؟

سمن۔ کیوں بھولی کے گھر جانے میں کوئی حرج ہے؟ اس کے گھر تو بڑے بڑے آتے ہیں۔ میری کیا گنتی۔

گجا دھر۔ بڑے بڑے بھلے ہی آئیں۔ لیکن تمھارا وہاں جانا بڑی شرم کی بات ہے۔ میں اپنی بیوی کو رنڈیوں سے ناتا جوڑتے دیکھنا نہیں چاہتا۔ تم کیا جانتی ہو کہ بڑے بڑے لوگ اس کے گھر آتے ہیں۔ وہ کون لوگ ہیں۔ محض دولت سے کوئی بڑا نہیں ہوجاتا۔ دھرم کا درجہ دولت سے کہیں بڑھ کر ہے تم اس مولود کے دن کا جماؤ دیکھ کر دھوکے میں آگئی ہوگی۔ پر یہ سمجھ لو کہ ان میں ایک بھی شریف آدمی نہیں تھا۔ میرے سیٹھ جی لاکھ دھنی ہوں۔ پر میں انھیں اپنی چوکھٹ کے اندر قدم نہ رکھنے دوں گا۔ یہ لوگ دولت کے غرور میں دھرم کی کچھ پروا نہیں کرتے۔ اس کے آنے سے بھولی پاک نہیں ہوگئی ہے۔ میں تمھیں تاکید کردیتاہوں۔ کہ آج سے پھر کبھی اُدھر نہ جانا ورنہ اچّھا نہ ہوگا۔

یہ بات سمن کے دل میں بیٹھ گئی۔ اس نے سوچا ٹھیک ہے۔ میں کیا جانتی ہوں کہ وہ کون لوگ تھے۔ دولت مند لوگ تو ایسی عورتوں کے غلام ہواہی کرتے ہیں۔ رام بھولی خود یہی بات کہہ رہی تھی۔ مجھے بڑا دھوکا ہوگیا تھا۔

اس خیال سے سمن کو بہت تشفی ہوئی۔ اُسے یقین ہوگیا کہ اُس دن کے حاضرینِ جلسہ ہوس کے بندے اور عیش پرست تھے۔ اب اسے اپنی حالت کچھ بہتر نظر آنے لگی۔ اسے اپنے تیئں بھولی سے اونچا سمجھنے کے لیے ایک سہارا مِل گیاتھا۔

سمن کا مذہبی اعتقاد بیدار ہوگیا۔ وہ بھولی پر اپنی مذہب پرستی کا سکہّ جمانے کے لیے

روزانہ گنگا اشنان کرنے لگی۔ ایک رامائن منگوائی اور کبھی کبھی اپنی پڑوسنوں کو اس کی کتھائیں سناتی کبھی کبھی خود اُسے خوش الحانی کے ساتھ پڑھتی۔ اس سے اس کی روح کو تو کیا تشفی ہوتی۔ پر نفس مغرور کو ضرور تقویت ہوتی تھی۔ چیت کا مہینہ تھا۔ رام نومی کے دن سمن کئی سہیلیوں کے ساتھ ایک بڑے مندر میں درشن کرنے گئی۔ مندر خوب سجا ہوا تھا۔ بجلی کی بتیاں روشن۔ اور ہجوم اتنا تھا کہ صحن میں تل دھرنے کی جگہ نہ تھی۔ نغمۂ شیریں کی دل آویز صدائیں آرہی تھیں۔ سمن نے کھڑکی سے صحن میں جھانکا۔ تو کیا دیکھتی ہے کہ وہی اس کی پڑوسن بھولی وسط مجلس میں بیٹھی ہوئی گارہی ہے۔ مجلس میں ایک سے ایک اہل کمال بیٹھے ہوئے تھے۔ کوئی ماتھے پر تلک لگائے۔ کوئی جسم پر بھبھوت لگائے۔کوئی گیروے کپڑے پہنے ہوئے تھا۔ ان میں کتنوں ہی کو سمن روزانہ گنگا اشنان کرتے دیکھتی تھی۔ وہ انھیں علم و کمال کا دیوتا خیال کرتی تھی۔ وہی لوگ یہاں اس وقت ایسے ہمہ تن گوش ہورہے تھے گویا جنّت میں پہنچ گئے ہیں۔

بھولی جس کی طرف ترچھی نگاہوں سے دیکھ لیتی وہ باغ باغ ہوجاتا تھا گویا اسے عرفان کا درجہ حاصل ہوگیا۔ اس نظارہ نے سمن کے دل پر ایک بجلی سی گرادی اس کا غرور خاک میں مِل گیا۔ وہ سہارا جس پر وہ پیر جمائے کھڑی تھی نیچے سے سرک گیا۔ اس نے دیکھا کہ بھولی کے سامنے صرف دولت ہی سر نہیں جھکاتی۔ بلکہ سادھو مہاتما بھی اس کے شہید ناز ہیں۔ وہی عورت جسے میں اپنی مذہبی ریاکاری سے زیر کرنا چاہتی ہوں۔ یہاں ٹھاکرجی کے مقدس مندر میں عزت اور تعظیم کے رتبے پر بیٹھی ہوئی ہے۔ اور میرے لیے کہیں کھڑے ہونے کی بھی جگہ نہیں۔

سمن نے گھر پر آکر رامائن بستہ میں باندھ کر رکھ دی۔ گنگا اشنان کرنا چھوڑدیا۔ کشتئی لنگر شکستہ کی طرح اس کی زندگی پھر ڈانوا ڈول ہونے لگی۔

(۸)

گجا دھر پرشاد کی حالت اس آدمی کی سی تھی جو چوروں کے درمیان اشرفیوں کی تھیلی لیے بیٹھا ہو۔ سُمن کا وہ حُسن جس پر وہ کبھی بھونرے کی طرح منڈلایا کرتا تھا۔ اب اس کی نظروں میں ایک شعلۂ سُرخ تھا۔ وہ اس سے دُور دُور رہتا۔ اسے خوف تھا کہ یہ شعلہ مجھے جلا نہ دے۔ عورتوں کا حسن ان کی عصمت ہے۔ اس کے بغیر وہ سچ مچ اِک شعلہ ہے

خوفناک اور قاتل۔ گجا دھر نے سمن کو آرام سے رکھنے کے لیے کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ پر اس کے لیے آسمان کے تارے توڑنا اس کے امکان سے باہر تھا۔ ان دنوں اسے سب سے بڑی فکر مکان تبدیل کرنے کی تھی۔ اندر گھر میں آنگن نہیں تھا۔ اس لیے جب کبھی وہ سمن سے کہتا کہ چق کے پاس مت بیٹھا کرو۔ تو فوراً جواب دیتی۔" کیا اس قفس میں پڑے پڑے مرجاؤں؟" اس کے سوا اس کا مقصود یہ بھی تھا کہ سمن کا ان عورتوں سے ساتھ چھوٹ جائے۔ اسے یقین ہوگیا تھا کہ انھیں کی بُری صحبت نے سمن میں یہ تغیر کردیا ہے۔ وہ دوسرے مکان کی تلاش میں چاروں طرف پھرتا پر کرایہ سُنتے ہی مایوس ہوکر لوٹ آتا۔

ایک دن وہ سیٹھ جی کے مکان سے آٹھ بجے رات کو لوٹا۔ تو دیکھا کہ بھولی بائی اس کی چارپائی پر بیٹھی سمن سے ہنس ہنس کر باتیں کررہی ہے۔ غصہ کے مارے گجا دھر کے ہونٹ پھڑکنے لگے۔ بھولی اسے دیکھتے ہی فوراً باہر نکل آئی۔ اور بولی۔"اگر مجھے معلوم ہوتا کہ آپ سیٹھ جی کے یہاں نوکر ہیں۔تو اب تک کبھی کی آپ کی ترقی ہوجاتی۔ یہ تو آج بہوجی سے معلوم ہوا۔ سیٹھ جی کی میرے اوپر خاص عنایت ہے۔" ان الفاظ نے گجا دھر کے زخم پر نمک چھڑک دیا۔ یہ عورت مجھے اتنا فرومایہ سمجھتی ہے۔ کہ میں اس کی سفارش سے اپنی ترقی کراؤں گا۔ ایسی ترقی پر لعنت۔ اس نے بھولی بائی کو پھر جواب نہ دیا۔

سمن نے ان کے تیور دیکھے۔ تو سمجھ گئی۔ کہ آگ بھڑکا ہی چاہتی ہے۔ پر وہ اس کے لیے تیار بیٹھی تھی۔ گجا دھر نے بھی اپنے غصّے کو چھپایا نہیں۔ چارپائی پر بیٹھتے ہی بولا۔"تم نے پھر بھولی بائی سے میل جول پیدا کیا۔ میں نے اُس دن منع نہ کیا تھا؟"

سمن نے بیباکانہ جواب دیا۔"اس میں کوئی چھوت نہیں لگی ہے۔ عزّت اور حیثیت میں وہ کسی سے کم نہیں۔ پھر اس سے بات چیت کرنے میں میری کیا ہیٹھی ہوئی جاتی ہے۔ وہ چاہے تو ہم جیسوں کو نوکر رکھ لے۔"

گجا دھر۔ پھر تم نے وہی بے سرپیر کی باتیں کہیں۔ عزّت دولت سے نہیں ہوتی۔

سمن۔ پر دھرم سے تو ہوتی ہے۔

گجا دھر۔ تو کیا بھولی بڑے دھرم کی عورت ہے؟

سمن۔ یہ تو بھگوان جانے دھرم والوں میں اس کی عزّت ضرور ہوتی ہے۔ ابھی رام نومی

کے دن میں نے اسے بڑے بڑے پنڈتوں اور مہاتماؤں کی مجلس میں بیٹھ کر گاتے دیکھا ہے کوئی اس سے نفرت نہیں کرتا تھا۔ سب اُس کا منہ دیکھ رہے تھے۔ لوگ محض اس کی خاطر وتواضع ہی نہیں کرتے تھے بلکہ اس سے بات چیت کرنے میں پھولے نہ سماتے تھے۔ دل میں وہ اس سے نفرت کرتے تھے یا نہیں پر دیکھنے میں تو اس وقت بھولی ہی بھولی دکھائی دیتی تھی۔

گجا دھر۔ تو تم نے ان لوگوں کے بڑے بڑے تلک دیکھ کر انھیں راستباز سمجھ لیا۔ آج کل دھرم ریاکاروں کا اڈا بنا ہوا ہے۔ اس پاکیزہ ندی میں ایک سے ایک خوفناک دریائی جانور پڑے ہوئے ہیں۔ بھولے بھالے بھگتوں کو نگل جانا ان کا کام ہے۔ لمبی جٹائیں لمبے لمبے تلک۔ اور لمبی لمبی داڑھیاں دیکھ کر لوگ دھوکے میں آجاتے ہیں۔ پر وہ سب کے سب محض رنگے ہوئے سیار ہیں۔ مذہب کے نام پر ٹکے کمانے والے۔ اسے بدنام کرنے والے۔ بھولی کی عزت ان کے یہاں نہ ہوگی تو کس کے یہاں ہوگی۔

سمن نے بھولے پن سے پوچھا ”مجھے پھسلا رہے ہو یا سچ کہہ رہے ہو؟“

گجا دھر نے اس کی طرف محبت آمیز انداز سے دیکھ کر کہا ”نہیں سمن واقعی یہی بات ہے ہمارے ملک میں سچے آدمی بہت کم ہیں۔ پر ابھی ملک اُن سے بالکل خالی نہیں ہے وہ رحم دل ہوتے ہیں۔ راستباز ہوتے ہیں۔ اور ہمیشہ دوسروں کی بھلائی کیا کرتے ہیں۔ بھولی اگر پری بن کر جائے، تو وہ اس کی طرف آنکھ اُٹھا کر نہ دیکھیں گے۔

سمن چپ ہوگئی۔ وہ گجا دھر کی باتوں پر غور کرنے لگی۔

(۹)

دوسرے دن سے سمن نے چق کے پاس کھڑا ہونا چھوڑدیا۔ خونچہ والے آتے اور پُکار کر چلے جاتے۔ دیدہ باز لوگ غزل گاتے ہوئے نکل جاتے۔ چق کی آڑ میں اب انھیں کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ بھولی نے کئی بار بُلایا۔ لیکن سمن نے بہانہ کردیا۔ کہ میری طبیعت اچھّی نہیں ہے۔ دوتین بار وہ خود آئی۔ پر سمن اس سے کھل کر نہ ملی۔

سمن کو آئے، یہاں اب دو سال ہوگئے تھے۔ اس کی ریشمی ساڑھیاں پھٹ چلی تھیں۔ قیمتی جاکٹ تارتار ہوگئے تھے۔ وہ اب اپنی سبھا کی رانی نہ تھی۔ اس کا وقار روز بروز کم ہوتا جاتا تھا۔ اچھّے کپڑوں سے محروم ہوکر وہ اُس اونچے درجہ سے گرگئی تھی ۔سارے دن

اپنی کوٹھری میں پڑی رہتی۔ کبھی کچھ پڑھتی۔ کبھی سوتی۔

بند کمرے میں پڑے پڑے اس کی صحت خراب ہونے لگی۔ سر میں درد ہوا کرتا۔ کبھی بخار آجاتا۔ کبھی دل میں دھڑکن ہونے لگتی۔ سوء ہضم کی علامتیں پیدا ہوگئیں۔ تھوڑی سی محنت سے بھی جی گھبرا جاتا۔ جسم نحیف ہوگیا۔ اور پھول سا چہرہ مرجھا گیا۔

گجا دھر کو تشویش ہونے لگی۔ کبھی کبھی وہ سمن پر جھنجلاتا اور کہتا "جب دیکھو پڑی رہتی ہو جب تمھارے رہنے سے مجھے اتنا آرام بھی نہیں کہ ٹھیک وقت پر کھانا مل جائے تو تمھارا رہنا نہ رہنا دونوں برابر ہے۔" پر فوراً ہی اسے اپنی سخت کلامیوں پر افسوس ہوتا اپنی خودغرضی پر نادم ہوجاتا۔

رفتہ رفتہ اس پر روشن ہونے لگا کہ سمن کی ساری شکایتیں خراب ہوا کے باعث ہیں۔ کہاں تو اِسے چق کے پاس کھڑے دیکھ کر جل جاتا تھا۔ گنگا اشنان سے روکتا تھا۔ کہاں اب خود چق اُٹھا دیتا۔ اور سمن کو گنگا اشنان کے لیے تاکید کرتا۔ اس کے اصرار سے سمن کئی دن متواتر نہانے گئی۔ اور اس سے اسے کچھ نفع معلوم ہوا۔ پھر تو وہ بلا ناغہ نہانے جانے لگی۔ مرجھایا ہوا پودا پانی پاکر شگفتہ ہوگیا۔

ماگھ کا مہینہ تھا۔ ایک دن سمن کی کئی پڑوسنیں بھی اس کے ساتھ نہانے چلیں۔ راستہ میں بنی باغ پڑتا تھا۔ اس میں انواع و اقسام کے جانور پلے ہوئے تھے۔ چڑیوں کے لیے لوہے کے پتلے تاروں سے ایک وسیع گنبد بنایا گیا تھا۔ لوٹتی بار سب کی صلاح ہوئی کی باغ کی سیر کرنی چاہیے۔ سمن بہت جلد لوٹ آیا کرتی تھی۔ پر آج سہیلیوں کی ضد سے اسے باغ میں جانا پڑا۔ وہ بہت دیر تک وہاں کے عجیب الخلقت مخلوق کو دیکھتی رہی۔ آخر تھک کر ایک بنچ پر بیٹھ گئی۔ دفعتاً اس کے کان میں آواز آئی۔ "یہ کون عورت بنچ پر بیٹھی ہے۔ اُٹھ وہاں پر کیا سرکار نے تیرے ہی لیے بنچ رکھدی ہے۔"

سُمن نے سہمی نگاہوں سے پیچھے پھر کر دیکھا۔ باغ کا چوکیدار کھڑا ہوا ڈانٹ رہا تھا۔ وہ نادم ہوکر بنچ پر سے اُٹھ گئی۔ اور ذلت کو بھلانے کے لیے چڑیوں کو دیکھنے لگی۔ دل میں پچھتارہی تھی۔ کہ ناحق اس بنچ پر بیٹھ گئی۔ اتنے میں ایک کرایہ کی گاڑی چڑیا گھر کے سامنے آکر رُکی۔ چوکیدار نے دوڑکر گاڑی کے پٹ کھولے۔ دوعورتیں اترپڑیں۔ ان میں سے ایک وہی سمن کی پڑوسی بھولی بائی تھی۔ سمن ایک درخت کی آڑ میں چھپ گئی۔ اور وہ دونوں

عورتیں باغ کی سیر کرنے لگیں۔ انھوں نے بندروں کو چنے کھلائے۔ چڑیوں کو دانے چگائے۔ کچھوے کی پیٹھ پر کھڑی ہوئیں۔ پھر تالاب میں مچھلیوں کو دیکھنے چلی گئیں۔ چوکیدار ان کے پیچھے پیچھے ایک نوکر کی طرح چل رہا تھا۔ وہ دونوں تو مچھلیوں کی بہار دیکھ رہی تھیں۔ تب تک چوکیدار نے دوڑکر دوگلدستہ بنائے۔ اور ان عورتوں کے نذر کیے۔ تھوڑی دیر کے بعد دونوں آکر اس بنچ پر بیٹھ گئیں۔ جس پر سے سمن اُٹھادی گئی تھی۔ چوکیدار ادب سے ایک کنارے کھڑا تھا۔ یہ کیفیت دیکھ کر سمن کی آنکھوں سے غصہ کے مارے چنگاریاں جھڑنے لگیں۔ ماتھے پر پسینہ آگیا۔ جسم تنکے کی طرح کانپنے لگا۔ دل میں اِک شعلۂ عظیم دمک اُٹھا۔ وہ آنچل میں منہ چھپاکر رونے لگی۔ جوں ہی دونوں طوائفیں وہاں سے چلی گئیں۔ سمن شیرنی کی طرح لپک کر چوکیدار کے سامنے آکھڑی ہوئی۔ اور غصہ سے کانپتی ہوئی بولی۔"کیوں جی تم نے مجھے تو بنچ پرسے اُٹھا دیا۔ جیسے تمھارے باپ ہی کی ہے۔ پر ان دونوں رنڈیوں سے کچھ نہ بولے؟"

چوکیدار نے حقارت آمیز انداز سے کہا۔"وہ اور تم برابر!"

آگ پر گھی جو کچھ کرتاہے۔ وہی اس جملہ نے سمن کے دل پر کیا۔ ہونٹ چباکر بولی۔"چپ رہ پاجی کہیں کا ٹکے کے لیے رنڈیوں کی جوتیاں اُٹھاتاہے۔ اس پر شرم نہیں آتی ہے۔ دیکھ تیرے سامنے پھر اسی بنچ پر بیٹھتی ہوں۔ دیکھوں تو مجھے کیسے اُٹھاتاہے۔

چوکیدار پہلے تو کچھ ڈرا۔ مگر سمن کے بنچ پر بیٹھتے ہی وہ اس کی طرف لپکا۔ کہ وہ اس کا ہاتھ پکڑ کر اُٹھادے۔ سمن غیظ وغضب کی تصویر بنی ہوئی آتشیں نگاہوں سے تاکتی ہوئی اُٹھ کھڑی ہوئی اس کی ایڑیاں اُچھلی پڑتی تھیں۔ اس کی سہیلیاں جو چاروں طرف سے گھوم گھام چڑیا گھر کے پاس آگئی تھیں۔ دور سے کھڑی یہ تماشا دیکھ رہی تھیں۔ کسی کو بولنے کی ہمت نہ پڑتی تھی۔

یکایک پھر ایک گاڑی سامنے آپہنچی۔ چوکیدار بھی سمن سے ہاتھا پائی کرہی رہا تھا کہ گاڑی میں ایک مرد شریف اُتر کر چوکیدار کے پاس لپکتے ہوئے آئے۔ اور اسے زور سے دھکا دے کر بولے۔"کیوں بے ان کا ہاتھ کیوں پکڑتا ہے دُور ہٹ۔"

چوکیدار ہکا بکا ہوکر پیچھے ہٹ گیا۔ چہرے پر ہوائیاں اُڑنے لگیں۔ بولا "سرکار کیا یہ آپ کے گھر کی ہیں؟"

مرد شریف نے غصہ سے کہا۔"ہمارے گھر کی ہوں یا نہ ہوں۔ تو ان سے ہاتھا پائی کیوں کررہاتھا۔ ابھی رپورٹ کردوں تو برخاست ہوجائے۔"

چوکیدار خوشامدیں کرنے لگا۔ اتنے میں گاڑی میں بیٹھی ہوئی خاتون نے سمن کو اشارہ سے بلایا۔ اور پوچھا۔"یہ تم سے کیا کہہ رہاتھا؟"

سمن۔ کچھ نہیں میں اس بنچ پر بیٹھی تھی۔ وہ مجھے اُٹھانا چاہتا تھا۔ ابھی دو رنڈیاں اسی بنچ پر بیٹھی تھیں۔ کیا میں ایسی گئی گزری ہوں کہ مجھے رنڈیوں سے بھی نیچے سمجھا۔

اس شریف عورت نے اسے سمجھایا۔ کہ یہ چھوٹے آدمی جس سے چار پیسے پاتے ہیں۔ اسی کی غلامی کرتے ہیں۔ ان کے منہ لگنا اچھا نہیں۔

دونوں عورتوں میں جان پہچان ہوگئی۔ اس حسینہ کا نام سوبھدرا تھا۔ وہ بھی سُمن ہی کے محلہ میں رہتی تھی۔ اس کے شوہر وکالت کرتے تھے۔ میاں بی بی گنگا اشنان کرکے گھر جارہے تھے۔ یہاں پہنچ کر جب اس کے شوہر نے دیکھا۔ کہ چوکیدار ایک شریف عورت سے جھگڑا کررہا ہے تو گاڑی سے اُترپڑے۔

سوبھدرا سمن کی شکل وصورت اور بات چیت پر ایسی فریفتہ ہوئی کہ اسے اپنی گاڑی میں بٹھلا لیا۔ وکیل صاحب کوچ بکس پر جا بیٹھے۔ گاڑی چلی۔ سمن کو اس وقت ایسا معلوم ہورہاتھا کہ میں ہَوا کے تخت پر بیٹھی ہوئی جنت کو جارہی ہوں۔ سوبھدرا اگرچہ بہت حسین نہ تھی۔ اور اس کی وضع و قطع بھی سادہ تھی۔ پر وہ ایسی شگفتہ پیشانی اور خوش اخلاق تھی۔ کہ سمن کا دل اس سے مل کر بہت خوش ہوا۔ راستہ میں سمن نے اپنی سہیلیوں کو جاتے دیکھ کر ان کی طرف غرور سے تاکا۔ گویا کہہ رہی تھی کہ تمھیں بھی کبھی یہ عزت حاصل ہوسکتی ہے۔ پر اس غرور کے ساتھ ہی اسے یہ خوف بھی تھا کہ کہیں سوبھدرا میرا مکان دیکھ کر مجھے ذلیل نہ سمجھنے لگے۔ضرور یہی ہوگا۔ یہ کیا جانتی ہے کہ میں ایسے پھٹوں حالوں میں رہتی ہوں۔

یہ کیسی خوش نصیب عورت ہے۔ شوہر کیا ہے دیوتا ہے۔ یہ نہ آجاتے تو اس بے رحم چوکیدار نے نہ جانے میری کیا درگت کی ہوتی۔ کتنی شرافت ہے کہ مجھے اندر بیٹھا دیا۔ اور آپ کوچبان کے ساتھ جابیٹھے۔ سمن انھیں خیالوں میں محو تھی کہ اس کا مکان آگیا۔ اس نے سوبھدرا سے شرماتے ہوئے کہا۔ "گاڑی رکوا دیجیے میرا مکان آگیا۔

سوبھدرا نے گاڑی رکوا دی۔ سمن نے ایک بار بھولی بائی کے گھر کی طرف تاکا وہ چھت پر ٹہل رہی تھی۔ دونوں کی آنکھیں ملیں۔ بھولی نے گویا کہا۔"اچھا یہ ٹھاٹ ہیں" اور سمن نے نگاہوں سے جواب دیا۔" خوب دیکھ لو یہ کون لوگ ہیں تم مر بھی جاؤ تو ان لوگوں کے ساتھ بیٹھنا نصیب نہ ہو۔" سمن گاڑی سے اُتری۔ اور سوبھدرا کی طرف چشم پُر آب سے دیکھتی ہوئی بولی۔" اتنی محبت پیدا کرکے بھول نہ جایئے گا میری طبیعت لگی رہے گی۔"

سوبھدرا۔ نہیں نہیں ابھی تو تم سے کچھ باتیں بھی نہ کرنے پائی۔ میں تمھیں کل بلاؤں گی۔

گاڑی چلی گئی۔ سمن اپنے گھر میں گئی۔ تو اسے ایسا معلوم ہوا کہ کوئی سُہانا خواب دیکھ کر جاگ گئی ہے۔

گجا دھر نے پوچھا۔"یہ گاڑی کس کی تھی؟"

سمن۔ یہیں کوئی وکیل ہیں۔ بنی باغ میں ان کی بی بی سے ملاقات ہوگئی۔ انھوں نے ضد کرکے گاڑی پر بٹھلا لیا۔ مانتی ہی نہ تھیں۔

گجا دھر۔ تو کیا تم وکیل صاحب کے ساتھ بیٹھی تھیں۔

سمن۔ کیسی باتیں کرتے ہو۔ وہ بیچارے تو کوچ بکس پر بیٹھے تھے۔

گجا دھر۔ تبھی اتنی دیر ہوئی۔

سمن۔ دونوں کے دونوں شرافت کے پتلے ہیں۔

گجا دھر۔ اچھا چل کر چولہا جلاؤ۔ بہت تعریف ہوچکی۔

سمن۔ تم وکیل صاحب کو جانتے تو ہوگے؟

گجا دھر۔ اس محلے میں تو ایک پدم سنگھ وکیل رہتے ہیں۔ وہی ہوں گے۔

سمن۔ گورے گورے لمبے آدمی ہیں۔ عینک لگاتے ہیں۔

گجا دھر۔ ہاں ہاں وہی ہیں۔ یہ کیا پورب کی طرف رہتے ہیں۔

سمن ۔ کوئی بڑے وکیل ہیں؟

گجا دھر۔ میں ان کا جمع خرچ تھوڑے ہی لکھتاہوں۔ آتے جاتے کبھی کبھی دیکھ لیتا ہوں۔ آدمی اچھے ہیں۔

سمن تاڑ گئی کہ گجا دھر کو وکیل صاحب کا ذکر ناگوار گزرتا ہے۔ اس نے کپڑے بدلے اور کھانا پکانے لگی۔

(۱۰)

دوسرے دن سمن نہانے نہ گئی۔ وہ سویرے ہی سے اپنی ایک ریشمی ساڑی کی مرمت کرنے لگی۔ دوپہر کو سوبھدرا کی ایک مہری اسے لینے آئی۔ سمن سوچا تھا کہ گاڑی آئے گی۔ مہری کو دیکھ کر اس کا دل چھوٹا ہو گیا۔ وہی ہوا، جس کا اسے خوف تھا۔

وہ مہری کے ساتھ سوبھدرا کے گھر گئی۔ اور دو تین گھنٹے بیٹھی رہی اس کا وہاں سے اُٹھنے کو جی نہ چاہتا تھا اس نے اپنے میکے کا رتی رتی حال کہہ سُنایا۔

دونوں عورتوں میں راہ و رسم بڑھنے لگی۔ سوبھدرا جب گنگا نہانے جاتی تو سمن کو ضرور ساتھ لے لیتی۔ سمن کو بھی روز ایک بار سوبھدرا کے گھر گئے چین نہ آتا۔

جیسے بالو پر تڑپتی ہوئی مچھلی ندی میں پہنچ کر خوش فعلیاں کرنے لگتی ہے اسی طرح سمن بھی سوبھدرا کے دریائے محبت میں اپنی مصیبتوں کو بھول کر محظوظ ہونے لگی۔

سوبھدرا کوئی کام کرتی ہوتی تو سمن اُسے خود کرنے لگتی۔ کبھی کبھی پدم سنگھ کے لیے ناشتہ بنادیتی۔ کبھی پان بناکر بھیج دیتی۔ اس کی نظر میں سوبھدرا جیسی بااخلاق عورت اور پدم سنگھ جیسا شریف مرد دنیا میں نہ تھا۔

ایک بار سوبھدرا کو بخار آنے لگا۔ سمن کبھی اس کے پاس سے نہ ٹلتی۔ اپنے گھر ایک لمحہ کے لیے جاتی۔ اور کچا پکا کھانا پکا کر پھر بھاگ آتی۔ پر گجا دھر اس کی ان باتوں سے جلتا تھا۔ اِسے اب سمن پر اعتماد نہ تھا۔

پھاگن کے دن تھے۔ سمن کو یہ فکر تھی کہ ہولی کے لیے کپڑوں کا کیا انتظام کروں گجا دھر کو اِدھر ایک مہینہ سے سیٹھ جی نے جواب دے دیا تھا۔ اِسے اب صرف پندرہ روپیوں ہی کا بھروسہ تھا۔ سمن نے ایک تن زیب کی ساڑی اور ریشمی ململ کی جاکٹ کے لیے گجا دھر سے کئی بار کہا تھا۔ پر وہ ہوں ہاں کر کے ٹال جاتا تھا۔ وہ سوچتی یہ پرانے کپڑے پہن کر سوبھدرا کے گھر ہولی کھیلنے کیسے جاؤں گی۔

اسی اثناء میں سمن کو اپنی ماں کے انتقال کی خبر ملی۔ سمن کو اس کا اتنا صدمہ نہ ہوا جتنا ہونا چاہیے تھا کیونکہ اس کا دل اپنی ماں کی طرف سے پھٹ گیا تھا۔ لیکن ہولی کے لیے

نئے اور نفیس کپڑوں کی فکر سے نجات ہوگئی۔ اس نے سوبھدرا سے کہا۔"بھوجی اب میں بیکس ہوگئی۔ اب گہنے کپڑے کی طرف تاکنے کو جی نہیں چاہتا۔ بہت پہن چکی۔ اس غم نے شوق سنگار کی آرزو ہی باقی نہ رکھی۔ ایک بدن سے جان نہیں نکلتی۔ لیکن دل پر جو گزری ہے وہ میں ہی جانتی ہوں۔" اپنی سہیلیوں سے بھی اس نے ایسی ہی غمناک باتیں کیں۔ سب کی سب اس کی سعادت مندی کی تعریف کرنے لگیں۔

ایک دن وہ سوبھدرا کے ساتھ بیٹھی ہوئی رامائن پڑھ رہی تھی کی پدم سنگھ خوش خوش گھر میں آکر سوبھدرا سے بولے۔"آج بازی مار لی۔"

سوبھدرا نے بیتاب ہوکر کہا۔"سچ"؟

پدم سنگھ۔ کیا ابھی کوئی شک تھا۔

سوبھدرا۔ اچّھا تو لائیے میرے روپئے دلوائیے۔ وہاں آپ کی بازی تھی یہاں میری بازی ہے۔

پدم سنگھ۔ ہاں ہاں تمھارے روپے ملیں گے۔ ذرا صبر تو کرو۔ دوستوں کا تقاضا ہورہا ہے کہ دھوم دھام سے اس تقریب میں جشن منایا جائے۔

سوبھدرا۔ ہاں کچھ نہ کچھ تو کرنا ہی پڑے گا۔ اور مناسب بھی ہے۔

پدم سنگھ۔ میں نے دعوت کی تجویز کی تھی۔ لیکن کوئی اسے منظور نہیں کرتا۔ لوگ بھولی بائی کا مجرا کرانے کے لیے اصرار کررہے ہیں۔

سوبھدرا۔ اچّھا تو انھیں کی مان لو۔ کون سا چھپن ٹکے کا خرچ ہے۔ ہولی بھی آگئی ہے۔ ایک پنتھ دو کاج ہوجائے گا۔

پدم سنگھ۔ خرچ کی بات نہیں۔ اصول کی بات ہے۔

سوبھدرا۔ بھلا اب کی بار اصول کی خلاف ہی سہی۔

پدم سنگھ۔ بٹھل داس زندہ نہ چھوڑیں گے۔

سوبھدرا۔ نہیں بکنے دو۔ ساری دنیا ان کا کہا تھوڑی ہی مان جائے گی۔

پنڈت پدم سنگھ آج کئی سال کی ناکام کوشش کے بعد میونسپلٹی کے انتخاب میں کامیاب ہوئے تھے۔ اسی کے جشن کی تیاریاں ہورہی تھیں۔ اگرچہ وہ خود بڑے بااُصول آدمی تھے۔ تاہم اپنے اصولوں پر قائم رہنے کی صلاحیت ان میں نہ تھی کچھ تو مروّت سے

کچھ اپنی سادہ نفسی سے اور کچھ دوستوں کے طعنے کے خوف سے وہ اپنے اصول پر اڑ نہ سکتے تھے۔ بابو بٹھل داس ان کے گہرے دوست تھے۔ وہ طوائفوں کے ناچ کی ہمیشہ مخالفت کرتے تھے۔ اس مذموم رسم کو مٹانے کے لیے ایک اصلاحی انجمن قائم کی تھی۔ پنڈت پدم سنگھ ان کے اِنے گنے معاونوں میں تھے پنڈت جی اسی لیے بٹھل داس سے ڈرتے تھے۔ لیکن سوبھدرا کی تحریک نے ان کی جھجک دور کردی۔ وہ اپنے شوقین مزاج دوستوں سے متفق ہوگئے۔ طے ہوگیا کہ بھولی بائی کا مجرا ہوگا۔ اس کے چار دن کے بعد ہولی آئی اور رات کو پدم سنگھ کے دیوان خانہ نے رقص گاہ کی صورت اختیار کی۔ احباب خوش نما قالینوں پر بیٹھے ہوئے تھے۔ اور بھولی بائی اپنے سازندوں کے ساتھ بیچ میں بیٹھی ہوئی بھاؤ بتا بتاکر میٹھے سُروں میں گارہی تھی۔ کمرہ بجلی کی شفاف روشنی سے جگمگا رہا تھا۔ عطر اور گلاب کی بوچھاڑ ہورہی تھی۔ لُطف و مذاق کا بازار گرم تھا۔

سمن اور سوبھدرا دونوں شہ نشین پر بیٹھی ہوئی چلمن کی آڑ سے یہ جلسہ دیکھ رہی تھیں سوبھدرا کو یہ گانا بالکل بے مزہ معلوم ہوتا تھا۔ اسے تعجب ہوتا تھا کہ لوگ اس قدر محو ہوکر اسے کیوں سُن رہے ہیں۔ بہت دیر کے بعد چیز اس کی سمجھ میں آئی۔ سمن کا مذاق زیادہ نفیس تھا اُسے موسیقی سے فطرتاً لگاؤ تھا۔ گیت کان میں آتے ہی اس کے لوحِ دل پر نقش ہوجاتے تھے بھولی بائی نے گایا۔

ایسی ہولی میں آگ لگے۔

"پیا پردیس میں دوارے ٹھاڑھی۔ دھیرج کیسے رہے۔

ایسی ہولی میں آگ/ لگے۔"

سُمن نے بھی اس گیت کو آہستہ آہستہ گنگناکر گایا۔ اور اپنی کامیابی پر خوش ہوئی صرف زمزمہ نہ ادا ہوسکے۔ لیکن اس کی ساری توجہ گانے ہی پر تھی۔ وہ دیکھتی تھی کہ صدہا آنکھیں بھولی بائی پر جمی ہوئی ہیں۔ ان نگاہوں میں کتنی پیاس تھی کتنا اشتیاق کتنی التجا۔ پتلیاں بھولی کے ایک ایک ادا پر ناچتی تھیں چمکتی تھیں۔ جس کی طرف وہ مخاطب ہوجاتی۔ وہ وجد میں آجاتا تھا۔ جس سے دوایک باتیں کرلیتی اِسے کونین کی دولت مل جاتی تھی۔ اس خوش نصیب انسان پر رشک کی نگاہیں پڑنے لگتیں۔ اس محفل میں ایک سے ایک خوش وضع ایک سے ایک شکیل۔ ایک سے ایک عالم اور دولت مند اصحاب جمع تھے۔ پر سب

کے سب اس عورت پر مٹے جاتے تھے۔ کاش اور حیف سب کے چہرہ پر کھنچا ہوا تھا کون تھا جو اس کے اشاروں پر قربان نہ ہوجاتا۔

سازندے واہ واہ کی ہانک لگارہے تھے۔ اور سارا مکان نغمہ سے گونج رہا تھا مگر جلسہ میں کچھ ایسے حضرات بھی تھے۔ جنھیں ملکی معاملات پر سرگوشیاں کرنے میں زیادہ لطف آتا تھا۔ منشی ابوالوفا نے کہا۔"ان حضرات کو کچھ چلتی چلاتی نہیں۔ یہ سب ٹھلٹ ہی ٹھلٹ ہے" تیغ علی نے جواب دیا۔"یہ آج کل وکیل ہوگئے۔ کل ان کے باپ جوتیاں چٹخاتے تھے۔"

ایک طرف دو صاحب اپنی حق تلفیوں کا مرثیہ گارہے تھے"جناب یہی انصاف ہے۔ مرمر کے کام کیا۔ اور آج جب ایک چندروزہ عوضی کا موقع ملا تو وہ ایک سفارشی ٹٹو کو دے دی گئی۔"

ایک گوشے میں مسٹر کپاٹے ۔مسٹر رودرا سے کہہ رہے تھے"جناب میں تو ترکی بہ ترکی جواب دیتا ہوں۔ دبوں کیوں۔ ڈروں کیوں؟ اُنھوں نے مبارک حسین کو مقرر کیا۔ بندہ نے گوبندرام کو مقرر کیا انھوں نے گرجا سہائے کو برخواست کیا۔ میں نوازش علی کو چٹ کرگیا۔ انھوں نے حق تلفی کی میں نے بھی حق تلفی کی۔ یہ لوگ اسی برتاؤ سے خوش ہوتے ہیں۔"

مسٹر رودرا نے فرمایا۔"آپ کے باعث سے یہاں بڑی دل جمعی ہے۔ ورنہ معلوم نہیں۔ ان کی ریشہ دوانیاں کیا غضب ڈھاتیں۔"

مسٹر کپاٹے نے اندازِ تفخر سے کہا۔"اجی دیکھتے جایئے۔ اگر ان کا ناطقہ نہ بند کردیا تو کہیے گا۔ اب کی مویشی خانے کے معائنوں کو چلتا ہوں۔ دوچار شکار ضرور ہی پھانسوں گا۔ اب ذرا اس زیادتی کو دیکھیے کہ قاضی گنج کے قاضیوں نے ابھی پارسال کے مطالبہ بھی نہیں ادا کیے۔حال کا کیا ذکر۔ مگر ان سے تقاضا تک نہ ہوا۔ اور بگھوا کے ٹھاکروں پر محض حال کی ایک قسط نہ دینے کی علت میں سمّن جاری کردیے گیے۔ وزیرعلی کی سالانہ آمدنی پانچ ہزار سے کم نہیں، ان پر ٹیکس نہیں لگایا گیا۔ بیچارے غریب داس کی آمدنی مشکل سے ایک ہزار ہوگی۔ مگر اس کی بہیوں پر اعتبار نہیں کیا گیا۔ پانچ ہزار کا مطالبہ وصول کرلیاگیا۔ اس قسم کی بدعنوانیاں روز ہورہی ہیں۔ اور اب میں نے بھی وہی وطیرہ اختیار کرلیاہے۔"

مسٹر رودرا نے فرمایا۔"ہماری قوم کے لوگوں میں اخلاقی جرأت نہیں۔ وہ اپنی قوم پر جان دیتے ہیں۔"

مگر سمن اور ہی خیالوں میں غرق تھی۔ اُس نے اپنے دل سے سوال کیا۔ اس عورت میں کون سا جادو ہے؟ جادوئے حُسن؟ ہاں اس کی صورت ضرور لبھانے والی ہے۔ مگر میں بھی تو ایسی بُری نہیں۔ وہ سانولی ہے میں گوری ہوں۔ وہ موٹی ہے میں چھریری ہوں۔ سوبھدرا کے کمرہ میں ایک بڑا شیشہ تھا۔ وہ اس شیشہ کے سامنے کھڑی ہوگئی اور اپنا سراپا دیکھا۔ گلال اور عبیر کی سرخی نے اس کے چمپئی رنگ پر ہلکی ہلکی سرخی پیدا کردی تھی اس نے بھولی بائی کی خیالی تصویر سے اپنے خط و خال کا موازنہ کیا۔ اس کے دل نے فیصلہ کیا کہ میں اس سے کتنی حسین ہوں۔ تب اُس نے آکر سوبھدرا سے کہا۔"بہوجی ایک بات پوچھوں بُرا نہ ماننا۔ کیا یہ اِندر کی پری مجھ سے زیادہ سُندر ہے؟"

سوبھدرا نے اس کی طرف تعجب سے دیکھا۔ اور مُسکراکر بولی۔"یہ کیوں پوچھتی ہو؟" سُمن نے شرم سے سر جھکاکر کہا۔"کچھ نہیں یوں ہی۔ بتلاؤ؟"

سوبھدرا۔"وہ عیش کرتی ہے۔ اس لیے اس کا بدن نازک ہے۔ مگر رنگ و روپ میں وہ تمھارے برابر نہیں۔"

سُمن نے پھر سوچا، تو کیا اس کے بناؤ سنگار۔ زیور و لباس پر لوگ اس قدر ریجھے ہوئے ہیں؟ میں بھی ویسا ہی بناؤسنگار کروں۔ ویسے ہی گہنے کپڑے پہنوں۔ تو میرا رنگ و روپ اور نہ نکھرجائے گا؟ کیا میرا حُسن اور نہ چمک جائے گا؟ لیکن کہاں ملیں گے۔

کیا لوگ اس کے گانے پر لٹو ہورہے ہیں؟ اس کے گلے میں لوچ نہیں۔ میری آواز اس سے بہت اچھی ہے۔ اگر کوئی مہینہ بھر بھی مجھے سکھادے تو میں اس سے بہت اچھا گانے لگوں۔ میں بھی ترچھی آنکھوں سے دیکھ سکتی ہوں مجھے بھی آنکھیں نیچی کرکے مُسکرانا آتا ہے۔

سمن وہاں بہت دیر تک بیٹھی معلول سے علت کی تحقیق میں تخرجہ و موازنہ سے کام لیتی رہی۔ آخر وہ اس نتیجہ پر پہنچی کہ وہ آزاد ہے۔ میرے پیروں میں بیڑیاں ہیں اس کی دکان کھلی ہوئی ہے۔ اس لیے گاہکوں کی بھیڑ ہے۔ میری دکان بند ہے۔ اس لیے کوئی کھڑا نہیں ہوتا۔ وہ کتّوں کے بھونکنے کی پروا نہیں کرتی۔ میں سرگوشیوں سے ڈرتی ہوں۔ وہ پردہ کے باہر ہے۔ میں پردہ کے اندر ہوں۔ وہ ڈالیوں پر چہکتی ہے۔ میں پنجرے کے اندر بند تڑپتی ہوں۔ اس نے شرم چھوڑدی ہے۔ میں اس کا دامن پکڑے ہوئے ہوں۔ اس حیا

نے اس بدنامی کے ڈر نے مجھے دوسروں کی لونڈی بنا رکھا ہے۔

آدھی رات گزر چکی تھی۔ مجلس برخاست ہوئی۔ لوگ اپنے اپنے گھر گئے سمن بھی اپنے گھر کی طرف چلی۔ چاروں طرف اندھیرا تھا۔ سمن کے دل میں بھی مایوسی کا کچھ ایسا ہی اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ وہ گھر کی طرف جاتی تو تھی۔ پر بہت آہستہ آہستہ۔ غرور جیسے افلاس سے دُور بھاگتا ہے۔ اسی طرح اس کا دل اس گھر سے دُور بھاگتا تھا۔

گجا دھر حسب معمول نو بجے گھر آیا۔ کواڑ بند تھے۔ چکرایا کہ اس وقت سمن کہاں گئی! پڑوس میں ایک بیوہ درزن رہتی تھی۔ جاکر اس سے پوچھا۔ معلوم ہوا کہ وہ سوبھدرا کے گھر کسی کام کو گئی ہے۔ کنجی مل گئی۔ آکر کواڑ کھولے۔ کھانا تیار تھا۔ وہ دروازہ پر بیٹھ کر سمن کا انتظار کرنے لگا۔ جب دس بج گئے۔ تو اس نے کھانا پرسا۔ لیکن غصّہ میں کچھ نہ کھایا گیا۔ اس نے سب چیزیں اُٹھاکر باہر پھینک دیں اور اندر سے کواڑ بند کرکے سو رہا۔ دل میں یہ فیصلہ کرلیا تھا کہ آج کتنا ہی سر پٹکے۔ کواڑ نہ کھولوں گا۔ دیکھیں کہاں جاتی ہے مگر اسے بہت دیر تک نیند نہیں آئی ذرا سی بھی آہٹ ہوتی تو وہ ڈنڈا لیے ہوئے کواڑ کے پاس آجاتا۔ اس طیش میں اگر سمن اسے مل جاتی۔ تو اس کی خیریت نہ تھی۔ گیارہ بجنے کے بعد نیند کے دیو نے اُسے دبالیا۔

سمن جب اپنے دروازہ پر پہنچی۔ تو اس کے کان میں ایک بجنے کی آواز آئی وہ آواز اس کی ایک ایک رگ میں گونج اُٹھی۔ وہ ابھی تک دس گیارہ کے دھوکے میں تھی۔ روح خشک ہوگئی۔ اس نے کواڑ کی درازوں سے جھانکا۔ کپّی جل رہی ہے تھی۔ اس کے دھوئیں سے کوٹھڑی بھری ہوئی تھی۔ اور گجا دھر ہاتھ میں ڈنڈا لیے چت پڑا زور سے خرّاٹے لے رہا تھا۔ سمن کا دل کانپ اُٹھا۔ کواڑ کھٹکھٹانے کی ہمت نہ پڑی۔

پر اس وقت جاؤں کہاں؟ سوبھدرا کے گھر کا دروازہ بھی بند ہوگا۔ دونوں کہاں سوگئے ہوں گے۔ بہت چیخنے چلّانے سے کواڑ تو کھل جائیں گے۔ لیکن لوگ اپنے دل میں نہ جانے کیا سمجھیں۔ نہیں وہاں جانا مناسب نہیں۔ کیوں نہ یہیں بیٹھی رہوں ایک بج ہی گیا ہے تین چار گھنٹہ میں سویرا ہوجائے گا۔ یہ سوچ کر بیٹھ گئی۔ مگر یہ دھڑکا لگا ہوا تھا کہ کوئی مجھے اس طرح یہاں بیٹھے دیکھ لے تو کیا ہو۔ سمجھے گا کہ چور ہے۔ گھات میں بیٹھا ہے۔ واقعی سمن اپنے ہی گھر میں چور بنی ہوئی تھی۔

پھاگن میں رات کو ٹھنڈی ہوائیں چلتی ہیں۔ سمن کے جسم پر صرف ایک پھٹی ہوئی ریشمی کرتی تھی۔ ہوا تیر کی طرح اس کی ہڈیوں میں چبھی جاتی تھی۔ ہاتھ پاؤں ٹھٹرے جاتے تھے۔ اس پر نیچے کی نالی سے ایسی بدبو آرہی تھی کہ سانس لینا مشکل تھا۔ تاریکی کے بادل چاروں طرف چھائے ہوئے تھے۔ صرف بھولی بائی کے بالاخانہ پر سے روشنی کی شعائیں اندھیری گلی کی طرف دزدیدہ نگاہوں سے تاک رہی تھیں۔

سمن نے سوچا میں کیسی بدنصیب ہوں۔ ایک وہ عورتیں ہیں کہ آرام سے تکیہ لگائے سورہی ہیں۔ لونڈیاں پیر دباتی ہیں۔ ایک میں ہوں کہ یہاں بیٹھی ہوئی اپنی تقدیر کو روتی ہوں۔ میں یہ سب مصیبتیں کیوں جھیلتی ہوں؟ ایک جھونپڑی میں ٹوٹی کھاٹ پر سوتی ہوں۔ روکھی روٹیاں کھاتی ہوں۔ اور روز گھرکیاں سنتی ہوں۔ کیوں؟ محض نام کے لیے نہ۔ لیکن دُنیا میری اس نفس کشی کو کیا سمجھتی ہے؟ اس کی نگاہوں میں اس کی کیا قیمت ہے؟ کیا یہ مجھ سے چھپاہے۔ دسہرے کے میلے میں۔ محرم کے میلے میں۔ بنی باغ میں۔ مندروں میں سبھی جگہ تو دیکھ رہی ہوں۔ آج تک میں سمجھتی تھی۔ کہ بُرے لوگ ہی ان عورتوں پر جان دیتے ہیں۔ مگر آج مجھے معلوم ہوا، کہ ان کی پہنچ شریفوں میں بھی کم نہیں ہے۔وکیل صاحب کتنے شریف آدمی ہیں۔ لیکن آج وہ بھولی بائی پر کیسے لٹو ہورہے تھے۔ اس طرح سوچتے سوچتے وہ اُٹھی۔ کہ کواڑ کھٹ کھٹاؤں۔ جو کچھ ہونا ہے ہوجائے۔ ایسا کون سا عیش کررہی ہوں۔ جس کے لیے یہ آفتیں سہوں۔ یہ مجھے کون سونے کے کور کھلادیتے ہیں۔ کون پھولوں کی سیج پر سلادیتے ہیں۔ دن بھر چھاتی پھاڑتی ہوں۔ تب جاکر ایک روٹی کھاتی ہوں۔ اس پر یہ دھونس۔ لیکن گجا دھر کے ڈنڈے کو دیکھتے ہی پھر چھاتی دہل گئی۔ حیوان انسان پر غالب آگیا۔

دفعتاً سمن نے دو کانسٹبلوں کو کندھے پر لٹھ رکھے آتے دیکھا۔ تاریکی میں وہ دیو معلوم ہوتے تھے۔ سمن کا خون خشک ہوگیا۔ کہیں چھپنے کہ جگہ نہ تھی۔ سوچا کہ اگر میں بیٹھی رہوں۔ تو یہ سب ضرور ہی کچھ نہ کچھ پوچھیں گے۔ میں کیا جواب دوں گی! وہ لپک کر اُٹھی اور زور سے کواڑ کھٹ کھٹائے۔ اورچلاّ کر بولی۔

"کھولو۔ دوگھڑی سے چلا رہی ہوں سنتے ہی نہیں!"

گجا دھر چونکا۔ پہلی نیند پوری ہوچکی تھی۔ اُٹھ کر کواڑ کھول دیے۔ سمن کی آواز میں

کچھ خوف تھا۔ اس وجہ سے وہ ضبط نہ کرسکا۔ اندر جاتے ہی سمن نے غصہ کے انداز سے کہا۔ "واہ رے سونے والے۔ گھوڑے بیچ کر سوئے ہو کیا۔ دو گھڑی سے کھڑی چلا رہی ہوں۔ سنتے ہی نہیں۔ ٹھنڈ کے مارے ہاتھ پاؤں اکڑ گئے۔"

اسے سامنے دیکھ کر گجا دھر کا غصہ تازہ ہوگیا۔ وہ بولا۔ "مجھ سے اڑو مت بتاؤ ساری رات کہاں رہیں؟"

سمن بے گانہ انداز سے بولی۔ "کیسی ساری رات؟ نو بجے سوبھدرا کے گھر گئی تھی بلاوا آیا تھا۔ دس بجے ان کے یہاں سے لوٹ آئی۔ دو گھنٹہ سے تمھارے دروازہ پر کھڑی چلا رہی ہوں۔ بارہ بجے ہوں گے۔ تمھیں اپنی نیند میں کچھ خبر بھی رہتی ہے؟"

گجا دھر۔ تم دس بجے آئی تھیں؟

سمن نے دلیری سے کہا "ہاں ہاں دس بجے۔"

گجا دھر۔ بالکل جھوٹ ہے۔ میں بارہ کا گھنٹہ اپنے کانوں سے سن کر سویا ہوں۔

سمن۔ سنا ہوگا نیند میں سر پیر کی خبر تو رہتی نہیں۔ گھنٹے گنتے بیٹھے تھے۔

گجا دھر۔ اب یہ دھاندلی ایک نہ چلے گی۔ صاف صاف بتاؤ۔ تم اب تک کہاں رہیں۔ میں تمھارا رنگ آج کل خوب دیکھ رہا ہوں۔ اندھا نہیں ہوں۔ میں نے بھی تریاچرتر پڑھا ہے۔ صاف صاف بتلادو۔ نہیں آج جو کچھ ہونا ہے۔ ہوجائے گا۔

سمن۔ ایک بار تو کہہ دیا کہ میں دس گیارہ بجے یہاں آگئی۔ اگر تمھیں یقین نہیں آتا۔ نہ آوے۔ جو گہنے گڑھاتے ہو وہ مت گڑھانا۔ رانی روٹھیں گی اپنا سہاگ لیں گی۔ جب دیکھو تلوار میان سے باہر ہی رہتی ہے۔ نہ جانے کس بوتے پر۔

یہ کہتے کہتے سمن چونک گئی۔ اسے معلوم ہوا کہ میں حد سے بڑھی جاتی ہوں ابھی دروازہ پر بیٹھے ہوئے اس نے جو باتیں سوچی تھیں۔ اور جس فیصلہ پر پہنچی تھی۔ وہ سب اسے فراموش ہوگئے۔ رواج اور دل میں جمے ہوئے خیالات ہم کو زندگی میں کسی فوری انقلاب سے روکتے ہیں۔

گجا دھر۔ سُمن کی یہ بے باکانہ باتیں سن کر سناٹے میں آگیا۔ یہ پہلا موقع تھا کہ سمن نے ایسی سخت کلامی کی جرأت کی تھی غضبناک ہوکر بولا۔ "کیا تو چاہتی ہے جو کچھ تیرا جی چاہے کیا کرے۔ اور میں چوں نہ کروں؟ تو ساری رات نہ جانے کہاں رہی۔ اب جو پوچھتا ہوں۔

تو کہتی ہے مجھے تمھاری پروا نہیں ہے۔ تم میرے لیے کیاکردیتے ہو! مجھے معلوم ہوگیا کہ شہر کا پانی تجھے بھی لگا۔ تونے بھی اپنی سہیلیوں کا رنگ پکڑا بس اب میرے ساتھ تیرا نباہ نہ ہوگا۔ کتنا سمجھاتا رہا کہ ان چڑیلوں کے ساتھ مت بیٹھ، میلے ٹھیلے مت جا۔ لیکن تونے نہ سنا مجھے تم جب تک نہ بتاؤگی۔ کہ ساری رات کہاں رہیں۔ تب تک میں تمھیں گھر میں بیٹھنے نہ دوں گا۔ نہ بتاؤگی تو سمجھ لو کہ آج سے تم میری کوئی نہیں۔"

سُمن نے خائف انداز سے کہا۔"وکیل صاحب کے گھر کو چھوڑکر میں اور کہیں نہیں گئی۔ تمھیں یقین نہ آئے تو آپ جاکر پوچھ لو۔ وہیں چاہے جتنی دیر لگی ہو۔ گانا ہورہاتھا، سوبھدرا دیبی نے آنے نہیں دیا۔"

گجا دھر نے طعنہ دیکر کہا۔"اچھا تو اب وکیل صاحب سے من ملاہے۔ یہ کہو، پھر بھلا مجھ مجورے کی پرواکیوں ہونے لگی۔"

یہ طعنہ سمن کے دل پر کٹار کی طرح لگا۔ جھوٹا الزام کبھی نہیں سہاجاتا۔ وہ تیور بدل کر بولی۔"کیسی باتیں منہ سے نکالتے ہو۔ حق ناحق ایک بھلے مانس کو بدنام کرتے ہو۔ مجھے آج دیر ہوگئی ہے۔ جو چاہو کہو۔ مارو پیٹو۔ ان کو کیوں بیچ میں گھسیٹتے ہو۔ وہ بے چارے تو جب تک میں گھر میں رہتی ہوں۔ اندر قدم نہیں رکھتے۔"

گجا دھر بولا۔"چل چھوکری مجھے نہ چڑا۔ ایسے ایسے کتنے بھلے مانس آدمیوں کو دیکھ چکاہوں۔ وہ دیوتا ہیں تو انھیں کے گھر جا۔ یہ گھر تیرے رہنے کے لائق نہیں۔ تیرے حوصلے بڑھ رہے ہیں۔ اب تیرا گزر یہاں نہ ہوگا۔"

سمن دیکھ رہی تھی کہ بات بڑھتی ہی جاتی ہے۔ اگر اپنی باتیں کسی طرح واپس ہوسکتیں۔ تو انھیں واپس لے لیتی۔ لیکن نکلا ہوا تیر کب لوٹتا ہے۔ وہ رونے لگی۔ اور بولی"میری آنکھیں پھوٹ جائیں۔ اگر میں نے ان کی طرف تاکا بھی ہو۔ اگر میں نے ان سے باتیں کی ہوں۔ تو میری زبان گرپڑے۔ ذرا من بہلانے سوبھدرا کے پاس چلی جاتی ہوں اب منع کرتے ہو نہ جاؤں گی۔"

دل میں جب ایک بار کوئی شبہ پیدا ہوجاتاہے۔ تو اس کا نکلنا مشکل ہوتاہے۔ گجا دھر نے سمجھا کہ سمن اس وقت محض میرا غصہ فرو کرنے کے لیے اتنی نرم پڑرہی ہے۔ کرخت لہجہ میں بولا"نہیں جاؤ۔ وہاں اونچی اٹاری سیر کو ملے گی۔ پکوان کھانے کو ملیں گے مخمل

گدتوں پر سوؤ گی۔ ہمیشہ راگ رنگ کی دھوم رہے گی۔"

طعنے اور غصّے میں آگ اور تیل کا تعلق ہے۔ طعنہ دل کو یوں پارہ پارہ کردیتا ہے جیسے چھینی برف کے ٹکڑے کو۔ بے جا اتہام کبھی برداشت نہیں ہوتا۔ سمن غصہ سے بے تاب ہوکر بولی۔"اچھا زبان سنبھالو۔ بہت ہوچکا۔ گھنٹہ بھر سے منہ میں جو اناپ شناپ آتا ہے۔ بکتے جاتے ہو۔ میں طرح دیتی جاتی ہوں۔ یہ اسی کا پھل ہے مجھے کوئی ہرجائی سمجھ لیا ہے۔

گجا دھر۔ میں تو ایسا ہی سمجھتا ہوں۔

سمن۔ تم مجھ پر جھوٹا الزام لگاتے ہو۔ ایشور تم سے سمجھیں گے۔

یہ وہی سمن ہے۔ جس کی گجا دھر کبھی پرستش کرتا تھا جس کی ایک نگاہِ مست اسے بے تاب کردیتی تھی۔ پر محبت غرض کا دوسرا نام ہے۔ جل کر بولا"مجھے کوس مت جہاں سینگ سمائے وہاں چلی جا۔"

سمن۔ ہاں یوں کہو مجھے رکھنا نہیں چاہتے جھوٹا الزام کیوں لگاتے ہوکیا تمھیں میرے اَن داتا ہو؟ جہاں مزدوری کروں گی۔ وہیں پیٹ پال لوں گی۔

گجا دھر۔ جاتی ہے کہ کھڑی گالیاں دیتی ہے۔

سمن جیسی مغرور عورت یہ ذلت نہ برداشت کرسکی۔ گھر سے نکالنے کی دھمکی نے اس کے خوفناک ارادوں کو پورا کردیا تھا۔ فیصلہ کن انداز سے بولی۔"اچّھا لو جاتی ہوں۔"

یہ کہہ کر اس نے دروازہ کی طرف ایک قدم بڑھایا۔ مگر پھر ٹھٹک گئی۔ فیصلہ میں لغزش آگئی۔

گجا دھر ایک منٹ کچھ سوچتا رہا۔ پھر بولا۔"اپنے گہنے کپڑے لیتی جا۔ یہاں کچھ کام نہیں ہے۔"

ان الفاظ نے اُمید کے ٹمٹاتے ہوئے چراغ کو بجھادیا۔ سمن کو یقین ہوگیا۔ کہ اب یہ گھر مجھ سے چھوٹا۔ روتے ہوئے بولی۔" "میں لے کر کیا کروں گی؟"

مگر گجا دھر نے اس کی صندوقچی اٹھاکر زور سے باہر کی طرف پھینک دی۔ رشتۂ اُمید کا آخری دھاگا ٹوٹ گیا۔ اس نے صندوقچی اٹھالی۔ اور دروازہ سے نکل آئی۔ مگر اس کی اُمید میں ابھی تک جسم سربُریدہ کی تڑپ باقی تھی۔ وہ سمجھتی تھی۔ کہ گجا دھر اب بھی مجھے منانے آئے گا۔ اس لیے وہ دروازہ کے سامنے سڑک پر خاموش کھڑی رہی۔ روتے روتے اس کا آنچل

بھیگ گیا تھا۔ دفعتاً گجا دھر نے زور سے دونوں کواڑ بند کرلیے۔ یہ گویا اُمید کے دروازے تھے۔ سمن اب وہاں کھڑی ہوکر کیا کرتی۔ گجا دھر پر اس کی گریہ وزاری کا اب کیا اثر ہوسکتا تھا؟ سوچنے لگی کہاں جاؤں؟ اسے اب ندامت اور افسوس کے بجائے گجا دھر پر غصہ آرہا تھا۔ اُس نے اپنی دانست میں کوئی ایسا فعل نہیں کیا تھا۔ جس کی ایسی سخت سزا ملنی چاہیے تھی۔ اُسے گھر آنے میں دیر ضرور ہوگئی تھی۔ اس کے لیے دوچار گھڑکیاں کافی تھیں۔ یہ ستم خانہ برانداز سراسر ناروا تھا، اس نے گجا دھر کو منانے کے لیے کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ منّت کی، خوشامد کی، روئی مگر اس نے سمن کی تحقیر ہی نہیں کی، بلکہ اس پر ایک بے جا الزام لگایا۔ اس وقت اگر گجا دھر سمن کو منانے بھی آتا تو وہ راضی نہ ہوتی۔ اس نے چلتے وقت سمن سے کہا تھا۔جاؤ اب منہ مت دکھانا یہ الفاظ سمن کے کلیجے میں چبھ گئے تھے۔ کیا میں ایسی بدنصیب ہوں۔ کہ وہ میرا منہ دیکھنا بھی نہیں چاہتے۔ کیا سنسار میں سب عورتوں کے شوہر ہوتے ہیں؟ کیا بیکس عورتیں نہیں ہوتیں؟ میں بھی اب بیکس ہوں۔ مزدوری کروں گی۔ بھیک مانگ کھاؤں گی مگر انھیں اب منہ نہ دکھاؤں گی۔ بسنت کی ہوا اور گرمی کی لُو میں کِتنا فرق ہے۔ ایک فرحت بخش و حیات پَرور ہے۔ دوسری مسموم و آتشیں محبت ہوائے بسنت ہے۔ نفرت گرمی کی لُو ہے جس پھول کو بسنت کی ہوا مہینوں میں کھِلاتی ہے۔ اسے لُو کا ایک جھونکا جلاکر خاک کردیتا ہے۔

(۱۱)

سُمن کے مکان سے تھوڑی دُور پر ایک خالی برآمدہ تھا۔ وہاں جاکر اس نے صندوقچہ سرھانے رکھ لیا۔ اور لیٹ گئی۔ تین بج چکے تھے۔ دوگھنٹہ اس نے یہ سوچنے میں صرف کیے۔ کہ کہاں جاؤں؟ اس کی ہم جلیسوں میں ہریا نام کی ایک بدقماش عورت تھی۔ وہاں پناہ مل سکتی تھی مگر سمن اُدھر نہ گئی۔ خودداری کا احساس ابھی باقی تھا۔ اب وہ ایک طرح سے آزاد تھی۔ اور ان فاسد خیالات کو عمل میں لاسکتی تھی۔ جن کے لیے اس کا دل برسوں سے بے قرار ہورہاتھا۔ اب اس پر لُطف زندگی کے راستہ میں کوئی رکاوٹ نہ تھی۔ لیکن جس طرح لڑکا کسی گائے یا بکری کو دُور سے دیکھ کر خوش ہوتا ہے۔ پر اس کے قریب آتے ہی خوف سے منہ چھپالیتا ہے۔ اسی طرح سمن آرزوؤں کے دروازے پر پہنچ کر بھی اندر نہ داخل ہوسکی۔ شرم،افسوس، نفرت، نے مل کر اس کے پیروں میں بیڑی سی ڈال

دی۔ اس نے فیصلہ کیا کہ سوبھدرا کے گھر چلوں۔ وہیں کھانا پکا دیا کروں گی کچھ خدمت کروں گی اور پڑی رہوں گی۔ آئندہ ایشور مالک ہے۔

اس نے صندوقچی آنچل سے چھپالی۔ اور پنڈت پدم سنگھ کے گھر آ پہنچی۔ موکل منہ ہاتھ دھو رہے تھے۔ کوئی آسن بچھائے دھیان کررہا تھا۔ اور سوچ رہا تھا کہیں میرے گواہ نہ بگڑ جائیں۔ کوئی مالا پھیرتا تھا۔ مگر ان کے دانوں سے روپیوں کا حساب لگا رہاتھا۔ جو آج سے خرچ کرنے پڑیں گے۔ مہتر کھڑا ہوا رات کی بچی ہوئی پوریاں سمیٹ رہاتھا۔ سمن کو اندر جاتے ہوئے کچھ جھجک ہوئی۔ لیکن جیتن کہار کو آتے دیکھ کر وہ جلدی سے اندر چلی گئی۔ سوبھدرا نے حیرت سے پوچھا۔"آج اِتنے سویرے کیسے چلیں؟"

سمن نے حسرت ناک انداز سے کہا۔"گھر سے نِکال دی گئی ہوں۔"

سوبھدرا۔ ارے کس بات پر؟

سمن۔ اس لیے کہ رات مجھے یہاں سے جانے میں دیر ہوگئی۔

سوبھدرا۔ تو اس ذرا سی بات کا اتنا بتنگڑ۔ دیکھو میں انھیں بلواتی ہوں عجیب آدمی معلوم ہوتے ہیں۔

سمن۔ نہیں نہیں اُنھیں نہ بُلوانا۔ میں رودھوکر ہار گئی۔ لیکن اس بے رحم کا دل ذرا بھی نہ پسیجا اس نے میرا ہاتھ پکڑ کر گھر سے نکال دیا۔ اُسے گھمنڈ ہے کہ میں ہی اس کی پرورش کرتا ہوں۔ میں اس کا یہ گھمنڈ توڑدوں گی۔

سوبھدرا۔ چلو ایسی باتیں نہ کرو۔ میں اُنھیں بُلواتی ہوں۔

سمن۔ میں اب اس کا مُنہ دیکھنا نہیں چاہتی۔

سوبھدرا۔ تو کیا ایسا بگاڑ ہوگیا ہے؟

سمن۔ ہاں اب ایسا ہی ہے۔ اب اس سے میرا کوئی ناتا نہیں۔

سوبھدرا نے سوچا ابھی غصہ تازہ ہے۔ دو ایک دن میں راہِ راست پر آجائے گی۔ بولی۔"اچھا منہ ہاتھ تو دھولو! آنکھیں چڑھی ہوئی ہیں۔ معلوم ہوتا ہے رات بھر سوئی نہیں ہو۔ کچھ دیر سولو۔ پھر باتیں ہوں گی۔

سمن۔ آرام سے سونا ہی ہوتا تو کیا ایسے کمینے آدمی سے پالا پڑتا۔ اب تو تمھاری پناہ میں آئی ہوں۔ رکھوگی تو رہوں گی۔ نہیں تو کہیں منہ میں کالکھ لگاکر ڈوب مَروں گی۔ مجھے ایک

کونہ میں تھوڑی سی جگہ دے دو۔ وہیں پڑی رہوگی۔ اپنے سے جو کچھ ہوسکے گا تمھاری چاکری بجالاؤں گی۔

جب پنڈت جی اندر آئے۔ تو سوبھدرا نے سارا واقعہ ان سے بیان کیا۔ پنڈت جی بڑی تشویش میں پڑے۔ ایک انجان عورت کو اس کے شوہر سے پوچھے بغیر اپنے گھر میں ٹھہرانا غیر مناسب معلوم ہوا۔ قانونی آدمی تھے۔ اس معاملہ کے قانونی پہلو پر بھی نگاہ گئی۔ ارادہ کیا کہ چل کر گجا دھر کو بلواؤں۔ اور سمجھاکر میاں بیوی میں میل کرا دوں۔ اس عورت کا یہاں سے چلاجانا ہی اچھا ہے۔ باہر آکر فوراً گجا دھر کے بُلانے کے لیے ایک آدمی بھیجا۔ لیکن گجا دھر گھر پر نہ ملا۔ کچہری سے آکر پنڈت جی نے پھر گجا دھر کو بُلوایا۔ مگر اب کے بھی وہی کیفیت ہوئی۔ اِدھر گجا دھر کو جوں ہی معلوم ہوا کہ سمن پدم سنگھ کے گھر گئی ہے۔ اس کا شک یقین میں بدل گیا۔ وہ گھوم گھوم کر شرما جی کو بدنام کرنے لگا۔ پہلے بٹھل داس کے پاس گیا۔ انھوں نے اس کی باتوں کو وحی سمجھا۔ یہ قوم کا خادم۔ اور تمدنی نقائص کا دشمن۔ فراخدلی اور کم ظرفی کا ایک عجیب مجموعہ تھا۔ اس کے وسیع دل میں ساری دنیا کے لیے ہمدردی تھی۔ مگر اپنے مخالف کے لیے ذرا بھی جگہ نہ تھی۔ مخالفت سہل الیقین ہوتی ہے۔ زود یقینی نفرت کا خاصہ ہے۔ جب سے پدم سنگھ نے مجرے کی تجویز کی تھی۔ بٹھل داس کو ان سے بغض للہ ہوگیا تھا۔ وہ یہ ماجرا سنتے ہی پھُولے نہ سمائے۔ شرماجی کے احباب اور ہم پیشہ برادروں کے پاس جاکر یہ بشارت پہنچائی لوگوں سے کہتے۔ ”دیکھا آپ نے میں کہتا نہ تھا۔ کہ یہ جلسہ ضرور رنگ لائے گا۔ ایک برہمنی کو اس کے گھر سے نکال کر اپنے گھر میں رکھ لیا۔ بے چارہ شوہر چاروں طرف روتا پھرتاہے۔ یہ ہے اعلیٰ تعلیم کا معیار، یہ ہے تہذیب کی برکت۔ میں تو اس برہمنی کو ان کے یہاں آتے جاتے دیکھ کر سمجھ گیاتھا کہ ضرور دال میں کالا ہے۔ عورت نہایت حسین مگر مجھے یہ نہ معلوم تھا کہ اندر ہی اندر یہ گل کھل رہاہے“۔ طرفہ یہ کہ جولوگ شرماجی کے بڑے دوست تھے۔ اور ان کی عادات سے اچھی طرح واقف تھے۔ انھوں نے بھی اس پر باور کرلیا۔ ایسی خبروں کے لیے ہم تحقیق کی کوئی ضرورت نہیں سمجھتے۔

دوسرے دن جیتن علی الصّباح کسی کام کو بازار گیا۔ چاروں طرف یہی چرچا سُنا۔ دوکاندار پوچھتے تھے۔ ”کیوں جیتن! نئی مالکن کے کیا رنگ ڈھنگ ہیں؟ کیوں چودھری! نئی بہو

تم سے پردہ کرتی ہیں یا سامنے نکلتی ہیں؟"

جیتن یہ پھبتیاں سُن کر گھر آیا۔ اور شرماجی سے بولا۔"بھیا۔ بھوجی نے گجا دھر کی دُلہن کو گھر میں ٹھیرا لیا ہے۔اِس پر بازار میں بڑی بدنامی ہورہی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ گجا دھر سے روٹھ کر آئی ہے۔"

فی الواقع گجا دھر نے شرماجی کے خلاف ڈھول اُڑانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی سارے محلّے میں ایک ایک فرد کے کان میں یہ بات پڑگئی۔ دوکانوں پر آدمیوں کے غول کے غول کھڑے اس واقعہ کا چرچا کرتے نظر آتے تھے۔ مخالفت نہایت چرب ہوتی ہے۔ ساگ بیچنے والی کنجڑن۔ نظیرن ایک ادھیڑ، شوخ، ملیح عورت تھی۔ شرماجی کے گھر ساگ بیچنے جایا کرتی تھی۔ اس نے عہد کیا کہ اب شہدے کے گھر میں قدم نہ رکھوں گی۔ بوڑھا گھراؤ گوالا۔ شرماجی کے یہاں دودھ دیاکرتاتھا اس کی ایک بھینگی چھدرے بالوں والی جوان لڑکی تھی۔ بیوی سے بولا۔"خبردار بیٹی کو ان کے گھر نہ بھیجنا۔ یہ نام کے بڑے آدمی کہلاتے ہیں۔ اور کرتوت یہ ہیں"۔ مگر محلّے میں ایسی خوشحال بیویاں بھی تھیں۔ جن کا دل فراخ تھا۔ جو انسانی کمزوریوں کو فلسفیانہ نگاہ سے دیکھتی تھیں۔ان پر اس تلاطم کا ذرا بھی اثر نہ ہوا۔ظہورن ایک بھاری بھرکم عورت تھی۔ پڑوس والے اسے توپ یا موٹرکار کہا کرتے تھے۔وہ لکڑی، اوپلے، ہانڈیاں اور مٹی کا تیل بیچتی تھی۔ اس کی دوکان پر ایک خاص قسم کی عورتوں کا جھمگٹ رہتا تھا رات دن ایک خاص قسم کے چرچے ہواکرتے تھے۔وہاں جیوری نے سمن کے حق میں فیصلہ کیا۔ کون پیڑ ہے جسے کبھی ہوا نہیں لگی۔ بچریا اس لٹھ گنوار کے پلّے پڑی تھی۔ پہننے اوڑھنے کو ترستی تھی۔ اب کچھ دن تو چین سے کٹیں گے صورت شکل اللہ اسی لیے دیتا ہے۔ اور کاہے کے لیے۔ موتی کے مالا سؤر کے گلے میں کیا سوبھا دے گی۔

شرماجی نے جیتن کی زبانی یہ ماجرا سُنا۔ تو سناٹے میں آگئے۔ گویا سرپر آسمان ٹوٹ پڑا کچہری جانے کے لیے اچکن پہن رہے تھے۔ ایک ہاتھ آستین میں تھا دوسرا باہر۔ کپڑے پہننے کی سُدھ نہ رہی جس بدنامی سے وہ ڈرتے تھے۔ وہ آخر ہوہی گئی۔ اب اُنھیں گجا دھر کی لاپرواہی کا راز سمجھ میں آیا۔ وہ اب ان پُر معنی نگاہوں کا منشا سمجھے۔ جو کچہری میں ان پر چاروں طرف سے پڑتی تھیں۔اب ان تشریف آوریوں کا عقدہ حل ہوا۔ جن کا سلسلہ دو

دن سے جاری تھا۔ وہ معمّے حل ہوئے جن میں چند بے تکلف احباب ان میں باتیں کرتے تھے۔خاموش تصویر کھڑے سوچنے لگے۔ سوائے اس کے اور کیا علاج ہے۔ کہ اسے گھر سے نکال دوں۔ اس کے سر پر جو آتی ہو آئے۔ میرا کیا بس ہے۔ کسی طرح بدنامی کا داغ تو مٹے۔ سوبھدرا پڑی دل میں جھنجلائے۔ انھیں کیا پڑی تھی کہ اسے اپنے گھر میں ٹھہرایا۔ مجھ سے پوچھا تک نہیں۔ انھیں تو گھر میں بیٹھے رہنا ہے دوسروں کے سامنے آنکھیں تو میری نیچی ہورہی ہے۔ مگر یہاں سے نکال دوں۔ تو بے چاری جائے گی کہاں؟ یہاں تو اس کا اور کہیں ٹھکانا نہیں معلوم ہوتا۔ اور اپنے دل میں مجھے کیا سمجھے گی۔ بے رحم بے مروّت۔ گجا دھر اب شاید اسے اپنے گھر میں نہ رکھے گا۔ آج دوسرا دن ہے اس نے خبر تک نہ لی۔ اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ اس نے اسے چھوڑنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ لیکن بدنامی سے بچنے کا صرف یہی ایک علاج ہے۔ جتین سے بولے۔"تم نے اب تک مجھ سے کیوں نہ کہا؟"

جتین ۔ سرکار مجھے تو آج معلوم ہواہے۔ نہیں تو جان لو میں بنا کہے رہتا؟

شرما۔ اچھا تو گھر میں جاؤ اور سمن سے کہو کہ تمھارے یہاں رہنے سے ان کی بدنامی ہورہی ہے۔ جس طرح بن پڑے۔ آج ہی یہاں سے چلی جاؤ۔ ذرا آدمی کی طرح بولنا۔ لاٹھی مت مارنا۔

جتین بہت خوش ہوا۔ اسے سُمن سے وہ چڑھ ہی تھی۔ جو نوکروں کو ان چھوٹے آدمیوں سے ہوتی ہے۔ جو اِن کے آقاؤں کے منہ لگے ہوتے ہیں۔ سمن کی چال ڈھال اسے اچھی نہ لگتی تھی۔ بوڑھے آدمی معمولی بناؤ چناؤ کو بھی شک کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ وہ گنوار تھا سیاہ کو سیاہ کہتا تھا۔ سفید کو سفید سیاہ کو سفید کہنے کا اسے سلیقہ نہ تھا۔ شرماجی نے ہرچند تاکید کردی تھی۔ کہ انسانیت سے باتیں کرنا۔ مگر اس نے جاتے ہی جاتے سمن کا نام زور سے پکارا۔

سُمن شرماجی کے لیے پان بنارہی تھی۔ جتین کی آواز سُن کر چونک پڑی اور سہمی ہوئی نگاہوں سے اس کی طرف تاکنے لگی۔

جتین نے کہا۔"تاکتی کیا ہو۔ وکیل صاحب کا حکم ہے کہ آج ہی یہاں سے چلی جاؤ۔ سارے محلّے میں بدنام کردیا۔ تم کو لاج نہیں ہے۔ ان کو تو اپنے نام کی لاج ہے، بانسٹر، بانٹر گئے ۔ چار ہاتھ کی پکیا بھی لے گئے۔"

سوبھدرا کے کان میں بھی بھنک پڑی۔ آکر بولی۔ "کیا ہے؟ جیتن! کیا کہہ رہے ہو؟"
جیتن۔ کچھ نہیں سرکار کا حکم ہے۔ کہ یہ ابھی یہاں سے چلی جائے۔ چاروں طرف بدنامی ہورہی ہے۔
سوبھدرا۔ تم جاکر ذرا انھیں کو یہاں بھیج دو۔
سمن کی آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے تھے۔ کھڑی ہوکر بولی۔ "نہیں بہوجی انھیں کیوں بُلاتی ہو۔ کوئی کسی گھر میں زبردستی تھوڑی ہی رہتا ہے۔ میں ابھی چلی جاتی ہوں۔ اب اس چوکھٹ کے اندر پھر پاؤں نہ رکھوں گی۔
مصیبت میں انسان کے حسّیات تیز ہوجاتے ہیں۔ اس وقت بے مروتی ظلم معلوم ہوتی ہے۔ اور تشفّی احسانِ بیکراں۔ سمن کو شرماجی سے ایسی اُمید نہ تھی۔ اس خودغرضی کے ساتھ جو ایام مصیبت کے لیے مخصوص ہے۔ اس نے انھیں بدباطن، خودپرور اور بے رحم قراردیا۔ تم آج اپنی بدنامی کو ڈرتے ہو۔ تم کو اپنی عزت بڑی پیاری ہے۔ ابھی کل ایک ہرجائی کے ساتھ بیٹھے ہوئے پھولے نہ سماتے تھے۔ اس کے پیروں تلے آنکھیں بچھاتے تھے۔ تب عزّت نہ جاتی تھی۔ آج عزّت میں بٹّہ لگا جاتاہے۔
اس نے اطمینان سے صندوقچی اُٹھا لی۔ اور سوبھدرا کو ایک بار دردناک نگاہوں سے دیکھ کر گھر سے چلی گئی۔

(۱۲)

دروازہ پر آکر سمن سوچنے لگی۔ اب کہاں جاؤں؟ اس کے دل پر گجا دھر کی بے رحمی کا بھی اتنا صدمہ نہ ہوا تھا۔ جتنا اس رسوائی سے ہورہاتھا۔ اسے اب معلوم ہوا کہ میں نے گھر سے نکلنے میں سخت غلطی کی۔ میں سوبھدرا کے بل پر کود رہی تھی۔ میں ان پنڈت جی کو کتنا شریف سمجھتی تھی۔ پر اب معلوم ہوا۔ کہ یہ بھی رنگے ہوئے سیار ہیں۔ اپنے گھر کے سوا اب مجھے اور کوئی ٹھکانہ نہیں ہے۔ مجھے دوسروں کی نازبرداری کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے؟ کیا میرے گھر نہیں ہے؟ کیا میں ان کے گھر زندگی کاٹنے آئی تھی؟ دوچار دن میں جب ان کا غصہ دھیما ہوجاتا۔ تو آپ ہی چلی جاتی۔ غصہ میں ہماری آنکھوں پر کیسا پردہ پڑجاتا ہے مجھے یہاں بھول کر بھی نہ آنا تھا۔
یہ سوچتے ہوئے سمن آگے چلی۔ پر تھوڑی ہی دُور چل کر اس کے خیالات نے پھر

پلٹا کھایا۔ میں کہاں جا رہی ہوں! وہ اب مجھے ہرگز گھر میں قدم نہ رکھنے دیں گے۔ میں نے کتنی عاجزی کی تھی۔ پر ان کا دل ذرا بھی نہ پسیجا۔ جب صرف رات کو چند گھنٹوں کی دیر ہو جانے سے وہ مجھ پر اِتنا شبہ کرنے لگے۔ تو اب تو مجھے پورے چوبیس گھنٹے ہو چکے ہیں۔ اور میں شامت کی ماری وہیں آئی۔ جہاں نہ آنا چاہیے تھا۔ وہ تو اب مجھے دُور ہی سے دھتکار دیں گے۔ مجھے صرف کہیں پڑ رہنے کی جگہ چاہیے کھانے بھر تو کسی نہ کسی طرح کما ہی لوں گی۔ پھر کسی کی غلامی کیوں کروں۔ ان کے یہاں مجھے ایسا کون سا آرام تھا۔ ناحق پیروں میں بیڑی پڑی ہوئی تھی۔ اگر اب انھوں نے دنیا کے شرم سے مجھے گھر میں رکھ بھی لیا۔ تو اُٹھتے بیٹھتے طعنے دیں گے۔ کہیں ایک مکان طے کرلوں۔ بھولی بائی کیا میرے ساتھ اتنا بھی سلوک نہ کرے گی۔ وہ مجھے باربار اپنے گھر بلاتی تھی۔ کیا اب اتنی مروت بھی نہ کرے گی۔

اچھا امولا چلی جاؤں تو کیا ہو؟ لیکن وہاں کون اپنا بیٹھا ہوا ہے ۔ اماں مر ہی گئیں شانتا ہی کا نباہ ہونا مشکل ہے۔ مجھے کون پوچھنے والا ہے۔ ممانی جینے نہ دیں گی۔ طعنوں سے چھید چھید کر مار ڈالیں گی۔ چلو بھولی ہی سے مکان کے لیے کہوں دیکھوں کیا جواب دیتی ہے۔ کچھ نہ ہوا تو گنگاجی تو کہیں نہیں گئی ہیں۔

دِل میں یہ رائے قائم کرکے سمن بھولی کے گھر کی طرف چلی۔ اِدھر اُدھر تکتی جاتی تھی۔ کہ کوئی دیکھ نہ لے۔ یا کہیں گجا دھر ہی کی نگاہ نہ پڑجائے۔ بھولی کے دروازے پر پہنچ کر سمن نے سوچا۔ اس کے یہاں کیوں جاؤں؟ کسی دوسری پڑوسن سے کہوں۔ تو کیا کام نہ چلے گا۔ وہ اُلٹے پاؤں لوٹنا چاہتی تھی۔ کہ دفعتاً بھولی نے اِسے دیکھ لیا۔ اور اشارے سے اوپر بلایا۔ سمن اوپر چلی گئی۔

بھولی کا کمرہ دیکھ کر سمن کی آنکھیں کھل گئیں۔ ایک بار وہ پہلے بھی آئی تھی۔ مگر آنگن ہی سے واپس چلی گئی تھی۔ کمرہ فرش شیشہ آلات اور تصاویر سے آراستہ تھا۔ وسط میں قالین بچھا ہوا تھا، اور اس پر ایک کارچوبی مسند رکھی ہوئی تھی۔ سامنے ایک قدِّ آدم آئینہ تھا۔ اور ایک گوشے میں ایک چھوٹی سی چوکی پر چاندی کا پاندان رکھا ہوا تھا۔ دوسری چوکی پر چاندی کی طشتری، گلاس، خاصدان وغیرہ قرینہ سے رکھے ہوئے تھے۔ سمن یہ پُر تکلف سامان دیکھ کر دنگ رہ گئی۔ پدم سنگھ شرما وکیل تھے۔ لیکن ان کے کمرہ میں بھی یہ

آرائش نہ تھی۔

بھولی نے پوچھا۔"آج یہ صندوقچی لیے اِدھر کہاں سے آرہی تھیں؟"

سمن۔ یہ رام کہانی پھر کہوں گی۔ اس وقت تم مجھ پر اتنی مہربانی کرو۔ کہ میرے لیے کہیں الگ ایک گھر ٹھیک کرادو۔ میں اُس میں رہنا چاہتی ہوں۔

"بھولی نے متعجب ہوکر پوچھا۔"یہ کیوں؟ کیا شوہر سے لڑائی ہوگئی؟"

سمن۔ نہیں لڑائی کی کیا بات ہے۔ اپنا جی ہی تو ہے۔

بھولی۔ ذرا میرے سامنے تو آنکھیں پھیرو۔ ہاں چہرہ صاف کہہ رہا ہے۔ کیوں، کیا بات ہوئی؟

سمن۔ سچ کہتی ہوں۔ کوئی بات نہیں ہے۔ اگر اپنے رہنے سے کسی کو تکلیف ہو تو کیوں رہوں۔

بھولی ۔ ارے تو مجھ سے صاف صاف کہتیں کیوں نہیں۔ کس بات پر بگڑے ہیں؟

سمن۔ بگڑنے کی بات نہیں ہے۔ جب بگڑ ہی گئے تو کیا رہ گیا۔

بھولی۔ تم لاکھ چھپاؤ۔ میں تاڑ گئی۔ سمن بُرا نہ مانو تو کہہ دوں۔ میں جانتی تھی کہ کبھی نہ کبھی تم لوگوں میں اَنْ بَنْ ضرور ہوگی۔ ایک گاڑی میں کہیں عربی گھوڑی اور لدّو ٹٹو جت سکتے ہیں۔ تمھیں تو کسی بڑے گھر کی رانی بننا چاہیے تھا۔ مگر پالے پڑی اس کھوسٹ کے جو تمھارے پَیر دھونے کے لائق نہیں۔ تمھیں ہو کہ یوں نباہ رہی ہو۔ دوسری عورت ہوتی۔ تو ایسے میاں پر لات مارکر کبھی کی چلی گئی ہوتی۔ اگر اللہ تعالیٰ نے تمھاری شکل و صورت مجھے دی ہوتی، تو میں نے اب تک سونے کی دیوار کھڑی کرلی ہوتی۔ مگر معلوم نہیں کہ تمھاری طبعیت کیسی ہے تم نے شاید اچھی تعلیم نہیں پائی؟

سمن۔ میں دوسال تک ایک عیسائی لیڈی سے پڑھ چکی ہوں۔

بھولی۔ دوتین سال کی اور کسر رہ گئی۔ تب معلوم ہوجاتا کہ ہماری زندگی کا کیا مقصد ہے، ہمیں کیسے زندگی کا لطف اُٹھانا چاہیے۔ ہم کوئی بھیڑ بکری تو ہیں نہیں کہ ماں باپ جس کے گلے مڑھ دیں۔ بس اسی کی ہورہیں۔ اگر اللہ کو منظور ہوتا کہ تم مصیبتیں جھیلو۔ تو تمھیں پریوں کی صورت کیوں دیتا؟ یہ بیہودہ رواج ہمیں لوگوں میں ہے۔کہ عورتوں کو اتنا ذلیل سمجھتے ہیں۔ نہیں تو اور سب ملکوں میں عورت آزاد ہے۔ اپنی پسند سے شادی کرتی

ہے۔ اور جب اسے راس نہیں آتی تو چھوڑ دیتی ہے۔ لیکن ہم لوگ وہی پرانی لکیر پیٹے چلی جارہی ہیں۔

سمن نے سوچ کر کہا۔ "کیا کریں۔ بہن! لوک لاج کا ڈر ہے۔ نہیں تو آرام سے رہنا کسے بُرا معلوم ہوتاہے۔"

بھولی۔ یہ سب اسی جہالت کا نتیجہ ہے۔ میرے ماں باپ نے بھی مجھے ایک بوڑھے میاں کے گلے باندھ دیاتھا۔ اس کے یہاں دولت تھی۔ اور ہر ایک قسم کا آرام تھا۔ لیکن اس کی صورت سے مجھے نفرت تھی۔ میں نے کسی طرح چھ مہینے تو کاٹا۔ اور پھر نکل کھڑی ہوئی۔ زندگی جیسی نعمت رو روکر دن کاٹنے کو نہیں دی گئی ہے۔ جب زندگی کا کچھ مزہ ہی نہ ملا۔ تو اس سے فائدہ ہی کیا۔ پہلے مجھے بھی ڈرلگتا تھا کہ بڑی رسوائی ہوگی۔ لوگ مجھے ذلیل سمجھیں گے۔ لیکن گھر سے نکلنے کی دیر تھی۔ پھر تو میرا وہ رنگ جما۔ کہ اچھے اچھے خوشامدیں کرنے لگے۔ گانا میں نے گھر ہی پر سیکھا تھا۔ کچھ اور سیکھ لیا۔ بس سارے شہر میں دھوم مچ گئی۔ آج یہاں کون رئیس، کون مہاجن، کون مولوی، کون پنڈت، کون افسر ایسا ہے جو میرے تلوے سہلانے میں اپنی عزت نہ سمجھے؟ مندروں میں، ٹھاکردواروں میں، روضوں پر میرے مجرے ہوتے ہیں۔ لوگ منتیں کرکے لے جاتے ہیں۔ اسے میں اپنی بے عزتی کیسے سمجھوں؟ ابھی جھوٹوں کہلا بھیجوں۔ تو تمھارے کرشن مندر کے مہنت جی دوڑے ہوئے چلے آویں۔ اگر کوئی اسے بے عزتی سمجھے تو سمجھا کرے۔

سمن۔ بھلا گانا کتنے دنوں میں آجائے گا۔

بھولی۔ تمھیں چھ مہینہ میں آجائے گا۔ یہاں گانے کو کون پوچھتا ہے۔ دُھرپت اور تال کی ضرورت ہی نہیں۔ بس چلتی ہوئی غزلوں کی دھوم ہے۔ دوچار ٹھمریاں اور کچھ تھئیٹر کی چیزیں آجائیں۔ پھر تم ہی تم ہو۔ یہاں تو اچھی صورت اور مزیدار باتیں چاہیے۔ اور یہ دونوں وصف خدا نے تم میں کوٹ کوٹ کر بھر دی ہیں۔ میں قسم کھاکر کہتی ہوں۔ سمن! تم ایک بار اس لوہے کی زنجیر کو توڑ دو۔ پھر دیکھو لوگ کیسے دیوانوں کی طرح تمھارے پیچھے دوڑتے ہیں۔

سمن۔ نے متفکرانہ انداز سے کہا۔ "یہی بُرا معلوم ہوتا ہے کہ..........."

بھولی۔ ہاں ہاں کہو یہی کہنا چاہتی ہو نہ ۔ کہ اَیرے غیرے سب سے بے شرمی کرنی پڑتی

ہے۔ شروع میں مجھے بھی یہی جھجک ہوئی تھی۔ مگر بعد کو معلوم ہوا۔ کہ یہ خیال ہی خیال ہے۔ یہاں ایروں غیروں کو آنے کی ہمت ہی نہیں ہوتی۔ یہاں تو صرف گانٹھ کے پورے آتے ہیں۔ صرف انھیں پھنسائے رکھنا چاہیے۔ اگر وہ شریف ہیں، تب تو طبیعت آپ ہی آپ ان سے مِل جاتی ہے۔ اور بے شرمی کا خیال بھی نہیں ہوتا۔ لیکن اگر اُس سے اپنی طبیعت نہ ملے تو اِسے باتوں میں لگائے رہو۔ جہاں تک بنے اِسے نوچو، کھسوٹو۔ آخر کو وہ پریشان ہوکر خود ہی چلاجائے گا۔ اس کے دوسرے بھائی اور آپھنسیں گے۔ اور پھر پہلے تو جھجک ہوتی ہی ہے۔ کیا شوہر سے نہیں ہوتی۔ جس طرح رفتہ رفتہ اس کے ساتھ جھجک دور ہوجاتی ہے۔ اسی طرح یہاں بھی ہوتا ہے۔

سُمن ۔ نے مسکرا کر کہا۔ ”تم میرے لیے ایک مکان کی تو فکر کردو۔“

بھولی نے تاڑلیا کہ مچھلی چارہ کترنے لگی۔ اب شست کو کڑے کرنے کی ضرورت ہے۔ بولی۔ ”تمھارے لیے یہی گھر حاضر ہے آرام سے رہو۔“

سمن۔ تمھارے ساتھ نہ رہوں گی۔

بھولی۔ بدنام ہوجاؤ گی کیوں؟

سمن۔ (جھینپ کر) نہیں یہ بات نہیں ہے۔

بھولی۔ خاندان کی ناک کٹ جائے گی؟

سمن۔ تم تو ہنسی اڑاتی ہو۔

بھولی۔ پھر کیا پنڈت گجا دھر پرشاد پانڈے ناراض ہوجائیں گے؟

سمن۔ اب میں تم سے کیا کہوں۔

اگرچہ سمن کے پاس بھولی کا جواب دینے کے لیے کوئی دلیل نہ تھی۔ بھولی نے اس کے اعتراضات کا مذاق اڑاکر انھیں پہلے ہی سے کمزور کردیا تھا۔ تاہم بے حیائی اور عصمت فروشی سے انسان کو جو خلقی نفرت ہوتی ہے وہ اس کے دل کو ڈانوا ڈول کررہی تھی۔ وہ اس وقت اپنے جذبات اور خیالات کو لفظوں میں بیان نہ کرسکتی تھی اس کی حالت اس آدمی کی سی تھی۔ جو کسی باغ میں پکے ہوئے پھل دیکھ کر للچاتا ہے۔ پر باغبان کی غیر موجودگی میں بھی انھیں توڑ نہیں سکتا۔

اتنے میں بھولی نے کہا۔ ”تو کتنے تک کرائے کا مکان چاہتی ہو؟ میں اپنی ماما کو بلاکر

تاکید کروں۔

سمن۔ یہی دوتین روپے!

بھولی۔ اور کام کیا کروگی؟

سمن۔ سلائی کا کام کرسکتی ہوں۔

بھولی۔ اور اکیلی ہی رہوگی؟

سمن۔ ہاں اور کون ساتھ ہے؟

بھولی۔ کیسی بچّوں کی سی باتیں کررہی ہو۔ اری دیوانی تو آنکھوں سے دیکھ دیکھ کر اندھی بنتی ہے بھلا اکیلے گھر میں ایک دن بھی تیرا نباہ ہوگا۔ دن دہاڑے آبرو لٹ جاوے گی۔ اس سے تو ہزار درجہ یہی اچّھا ہے کہ اپنے شوہر ہی کے پاس چلی جا۔

سمن۔ ان کی تو صورت دیکھنے کو جی نہیں چاہتا۔ اب تم سے کیا چھپاؤں ابھی پرسوں وکیل صاحب کے یہاں تمھارا مجرا ہوا تھا۔ ان کی بیوی مجھ سے بڑی محبت رکھتی ہیں۔ انھوں نے مجھے مجرا دیکھنے کو بلایا۔ اور بارہ ایک بجے تک آنے نہ دیا۔ جب تمھارا گانا ہوچکا۔ تو میں گھر آئی۔ بس اتنی سی بات پر یہ اتنے بگڑے کہ جو کچھ منہ میں آیا بکتے رہے۔ یہاں تک کہ وکیل صاحب سے پاپ بھی لگادیا۔ بہن! میں ایشور کو بیچ دے کر کہتی ہوں۔ میں نے انھیں منانے کی بڑی کوشش کی۔ روئی پیروں پڑی پر انھوں نے گھر سے نکال ہی دیا۔ اپنے گھر میں کوئی نہیں رکھتا۔ تو کیا زبردستی ہے۔ وکیل صاحب کے یہاں گئی۔ کہ دس پانچ دن رہوں گی۔ پھر جیسا کچھ ہوگا۔ دیکھاجائے گا پر اس ظالم نے وکیل صاحب کو بھی بدنام کرڈالا۔ انھوں نے مجھے کہلا بھیجا۔ کہ یہاں سے چلی جاؤ بہن! اور سب تکلیف تھی پر یہ اطمینان تھا۔ کہ نرائن عزّت سے نباہے۔ جانے میں پر کلنک کا ٹیکا ماتھے پر لگ ہی گیا۔ اب چاہے سرپر جو کچھ پڑے۔ مگر اس گھر میں قدم نہ رکھوں گی۔

یہ کہتے کہتے سمن کی آنکھیں بھر آئیں۔ بھولی نے تشفّی دے کر کہا۔"اچّھا پہلے ہاتھ منہ تو دھو ڈالو۔ کچھ ناشتہ کرلو۔ پھر صلاح ہوگی۔ معلوم ہوتاہے کہ تمھیں رات بھر نیند نہیں آئی"۔

سمن۔ یہاں پانی مِل جائے گا؟

بھولی نے مسکرا کے کہا! "سب انتظام ہوجائے گا۔ میرا کہار ہندو ہے۔ یہاں کتنے ہی

ہندو حضرات آیا کرتے ہیں۔ اُن کے لیے ایک کہار رکھ لیا ہے۔"

بھولی کی بوڑھی ماما سمن کو غسل خانہ میں لے گئی۔ وہاں اس نے صابن سے غسل کیا۔ تب ماما نے اس کے بال گوندھے۔ اور ایک نئی ریشمی ساڑھی اس کے پہننے کے لیے لائی۔ سمن جب اوپر آئی۔ اور بھولی نے اسے دیکھا۔ تو رشک آمیز انداز سے مسکراکر بولی۔"ذرا جاکر آئینے میں منہ دیکھ لو۔"

سمن شیشے کے سامنے گئی۔ اسے ایسا معلوم ہوا کہ حُسن کی ایک مورت اس کے سامنے کھڑی ہے۔ سمن نے کبھی اپنے تئیں اتنا حسین نہ سمجھا تھا۔ غرورِ حسن سے اس کا چہرہ کھل اُٹھا اور آنکھوں میں نشہ چھا گیا۔ وہ ایک کوچ پر لیٹ گئی۔

بھولی نے اپنی ماما سے کہا۔"کیوں ظہورن اب تو سیٹھ جی آجائیں گے پنجے میں؟"

ظہورن بولی"تلوے سہلائیں گے تلوے۔"

تھوڑی دیر میں کہار مٹھائیاں لایا۔ سمن نے ناشتہ کیا۔ پان کھایا اور پھر آئینے کے سامنے جاکر کھڑی ہوگئی۔ اس کے دل نے کہا۔"یہ آرام چھوڑکر اس قفسِ تاریک میں کیوں رہوں؟"

بھولی نے پوچھا۔"گجا دھر پرشاد مجھ سے تمھارے بارے میں کچھ پوچھیں تو کیا کہوں؟"

سمن نے کہا۔"کہہ دینا یہاں نہیں ہے۔"

بھولی کا مقصد پورا ہوگیا۔ اسے یقین ہوگیا کہ سیٹھ بل بھدر داس جو اب تک مجھ سے کنّی کاٹتے پھرتے تھے۔ اس تیغِ ناز سے جاں بر نہ ہوسکیں گے۔

سمن کی حالت اس طماع ڈاکٹر کی سی تھی، جو اپنے کسی مریض دوست کو دیکھنے جاتاہے اور فیس کے روپے اپنے ہاتھوں سے نہیں لیتا۔ شرم سے کہتا ہے اس کی کیا ضرورت ہے، لیکن جب روپے اس کی جیب میں ڈال دیے جاتے ہیں، تو خوشی سے مسکراتا ہوا گھر کی راہ لیتا ہے۔

## (۱۳)

پدم سنگھ کے ایک بڑے بھائی مدن سنگھ تھے۔ وہ گھر کا انتظام کرتے تھے۔ تھوڑی سی زمینداری تھی۔ کچھ لین دین کرتے تھے۔ اور دو تین ہلوں کی کھیتی کرالیتے تھے۔ ان کے ایک

ہی لڑکا تھا۔ نام سدن سنگھ تھا۔ لڑکیاں تین تھیں۔ منّی، چھنّی اور چنّی۔ بیوی کا نام بھاما تھا۔ ماں باپ کا اکیلا لڑکا بڑا خوش نصیب ہوتا ہے اسے میٹھی میٹھی چیزیں خوب کھانے کو ملتی ہیں۔ مگر کڑوی تنبیہ کبھی نہیں ملتی۔ بچپن میں سدن ضدی، شوخ اور لڑاکا تھا۔ باشعور ہو کر آوارہ مزاج۔ غصہ ور اور سُست ہوگیا۔ ماں باپ کو یہ سب منظور تھا۔ وہ چاہے کتنا بھی بگڑ جائے پر آنکھوں کے سامنے سے نہ ٹلے۔ وہ اس سے ایک دن کے لیے بھی جدا نہ ہوسکتے تھے۔ پدم سنگھ نے باربار اصرار کیا۔ کہ اسے میرے ساتھ جانے دیجیے۔ میں اس کا نام کسی مدرسے میں لکھا دوں گا۔ مگر ماں باپ راضی نہ ہوئے۔ ماں کہتی تھی گھر میں کھانے کو بہت ہے۔ بن بن کی پتّی کون توڑوائے۔ اُن پڑھ ہی رہے گا۔ آنکھوں سے دیکھتے تو رہیں گے۔ سدن نے اپنے قصبے ہی کے مدرسے میں اُردو اور ہندی پڑھی تھی۔ بھاما کے خیال میں اسے اس سے زیادہ تعلیم کی ضرورت ہی نہیں تھی۔

سدن اپنے چچا کے ساتھ جانے کے لیے ہمیشہ آمادہ رہتا۔ ان کی وضع و قطع ان کے صابُن اور تولیے، جوتے اور سلیپر، گھڑی اور کالر کو دیکھ کر اس کا جی بہت لہراتا۔ گھر میں سب کچھ تھا۔ مگر یہ تکلف کا سامان کہاں۔ اس کا بھی جی چاہتا، میں چچا کی طرح کپڑے پہن کر ٹمٹم پر سیر کرنے نکلوں۔ وہ اپنے چچا کی بڑی تعظیم کرتا تھا۔ ان کی کوئی بات نہ ٹالتا۔ ماں باپ کی باتوں پر تو کان نہ دیتا۔ اکثر دوبدو جواب دیتا۔ مگر چچا کے سامنے وہ حلم اور شرافت کا پتلا بن جاتا تھا۔ ان کی نفاست اور خوش وضعی نے اسے مطیع کرلیا تھا۔ پدم سنگھ گھر آتے تو سدن کے لیے اچھے اچھے کپڑے اور جوتے لاتے۔ سدن اُن چیزوں پر ٹوٹ پڑتا تھا۔

ہولی کے دن پدم سنگھ ضرور گھر آیا کرتے تھے۔ اب کی بھی ایک ہفتہ قبل ان کا خط آیا تھا کہ ہم آئیں گے۔سدن ریشمی اچکن اور وارنش جوتوں کے خواب دیکھ رہا تھا۔ ہولی کے ایک دن پہلے مدن سنگھ نے اسٹیشن پر پالکی روانہ کی صبح بھی شام بھی دوسرے دن بھی دونوں وقت سواری گئی۔ لیکن وہاں تو بھولی بائی کے مجرے کی ٹھہر چکی تھی۔ گھر کون آتا؟ یہ پہلی ہی ہولی تھی کہ پدم سنگھ گھر نہیں آئے۔ بھاما رونے لگی اور سدن کی مایوسی کی تو کوئی انتہا ہی نہ تھی۔ نہ کپڑے نہ لتّے ہولی کیسے کھیلے! مدن سنگھ بھی مغموم تھے۔ سارے گھر میں ایک اُداسی سی چھائی ہوئی تھی۔ گاؤں کی مستورات ہولی کھیلنے آئیں۔ بھاما کو اُداس دیکھ

تشفّی دینے لگیں۔ ''بہن پرایا کبھی اپنا نہیں ہوتا۔ وہاں میاں بیوی شہر کی بہار دیکھتے ہوں گے۔ گاؤں میں کیا رکھا ہے۔'' گانا بجانا ہوا۔ پر بھاما کا جی نہ لگا۔ مدن سنگھ ہولی کے دن خوب بھنگ پیا کرتے تھے۔ آج بھنگ چھوئی بھی نہیں۔ سدن دن بھر ننگے بدن منہ لٹکائے بیٹھا رہا۔ شام کو آکر ماں سے بولا۔''میں چچا کے پاس جاؤں گا''۔

بھاما۔ وہاں تیرا کون بیٹھا ہوا ہے؟

سدن۔ کیوں چچا صاحب نہیں ہیں؟

بھاما۔ اب وہ چچا نہیں ہیں۔ چار پیسے کمانے لگے۔ وہاں تمھاری کوئی بات بھی نہ پوچھے گا۔

سدن۔ میں تو جاؤں گا۔

بھاما۔ ایک بار کہہ دیا مجھے دق مت کرو۔ وہاں جانے کو میں نہ کہوں گی۔

جوں جوں بھاما منع کرتی تھی سدن ضد پکڑتا تھا۔ آخر وہ جھنجلاکر وہاں سے اُٹھ گئی۔ سدن بھی باہر چلا آیا۔ ضد سامنے کا وار نہیں برداشت کرسکتی۔ اس پر پہلو سے وار کرنا چاہیے۔ بدکا ہوا گھوڑا ڈرانے سے بھاگتا ہے۔ دانہ دکھانے اور چمکارنے سے قابو میں آتا ہے۔ سدن نے دل میں فیصلہ کیا کہ چچا کے پاس بھاگ چلوں۔ نہ جاؤں تو یہ لوگ کون مجھے ریشمی اچکن بنوادیں گے۔ بہت خوش ہوں گے تو فین سکھ کا کرتہ سلوادیں گے۔ ایک موہن مالا بنوادی ہے تو جانتے ہیں جگ جیت لیا۔ سارے گاؤں میں دکھاتے پھرتے ہیں۔ میں تو جاؤں گا اور بیچ کھیت جاؤں گا۔ دیکھوں مجھے کون روکتا ہے۔

یہ فیصلہ کرکے وہ موقع کا انتظار کرنے لگا۔ رات کو جب لوگ سوگئے تو چپکے سے اُٹھ کر گھر سے نِکل کھڑا ہوا۔ اسٹیشن یہاں سے تین میل کے قریب تھا۔ چوتھ کا چاند ڈوب چکا تھا۔ گاؤں کے باہر ایک بانس کی کوٹھی تھی۔ سدن وہاں پہنچا تو اسے کچھ چوں چوں کی آواز سنائی دی۔ اس کا کلیجہ سن سے ہوگیا۔ لیکن فوراً ہی یاد آگیا کہ بانس ہوا سے ہل کر آپس میں رگڑ کھارہے ہیں۔ ذرا اور آگے ایک آم کا درخت تھا۔ بہت دن ہوئے اس پر سے ایک کُرمی کا لڑکا گر کر مر گیا تھا۔ سدن وہاں پہنچا تو اسے ایسا معلوم ہوا۔ جیسے کوئی کھڑا ہے۔اس کے رونگٹے کھڑے ہوگئے۔ سر میں چکّر سا آنے لگا۔ لیکن دل کو مضبوط کرکے غور سے دیکھا۔ تو کچھ نہ تھا۔ لپک کر آگے بڑھا۔ گاؤں سے باہر نکل گیا۔

گاؤں سے دو میل پر ایک پیپل کا درخت تھا۔ مشہور تھا کہ وہاں بھوتوں کا اڈّا ہے۔

سب کے سب اسی درخت پر رہتے ہیں۔ ایک کملی والا بھوت ان کا سرغنہ ہے۔ وہ مسافروں کے سامنے کالا کمبل اوڑھے، کھڑاؤں پہنے آتا ہے اور ہاتھ پھیلا کر کچھ مانگتا ہے۔ مسافر جوں ہی اسے کچھ دینے کے لیے ہاتھ بڑھاتا ہے وہ نظر سے غائب ہوجاتا ہے۔ معلوم نہیں اس شرارت سے اس کا کیا مقصد تھا؟ رات کو کوئی آدمی اس راستہ سے تنہا نہ آتا تھا۔ اور جو کوئی ہمّت کرکے چلا آتا۔ وہ کسی نہ کسی خرق عادت کا ذکر ضرور کرتا۔ کوئی کہتا۔ وہاں گانا ہورہاتھا۔ کوئی کہتا پنچایت بیٹھی ہوئی تھی۔ سدن کو اب صرف یہی خوف اور تھا۔ وہ پہلے سے دل کو مضبوط کیے ہوئے تھا۔ لیکن جوں جوں وہ اس مقام کے قریب آتا جاتا تھا۔ اس کی ہمّت برف کی طرح پگھلتی جاتی تھی۔ جب ایک فرلانگ باقی رہ گیا۔ تو اس کے قدم نہ اُٹھے وہ زمین پر بیٹھ گیا اور سوچنے لگا۔ کہ کیا کروں؟ چاروں طرف نظر دوڑائی کسی جاندار کی آہٹ نہ ملی۔ اگر کوئی جانور بھی نظر آجاتا۔ تو اُسے کچھ ڈھارس ہوجاتی۔ آدھ گھنٹہ تک وہ کسی مسافر کی راہ دیکھتا رہا۔ مگر دیہات کا راستہ رات کو نہیں چلتا اس نے سوچا کب تک بیٹھا رہوں گا ایک بجے ریل جاتی ہے دیر ہوجائے گی۔ تو سارا کھیل بگڑ جائے گا۔ دل کو مضبوط کرکے اُٹھا۔ اور رامائن کی چوپائیاں بلند آواز سے گاتا ہوا چلا۔ خیال کو کسی حیلہ سے دور رکھنا چاہتا تھا۔ مگر ایسے موقعوں پر گرمی کی مکھیوں کی طرح خیال نہیں ٹلتا۔ اُڑادیجیے پھر موجود۔ آخر وہ درخت سامنے دکھائی دینے لگا۔ سدن نے اس کی طرف غور سے دیکھا۔ رات زیادہ جاچکی تھی۔ تاریکی کی سیاہی کچھ کم ہوچلی تھی۔ کوئی چیز نہ نظر آئی۔ وہ اور زور سے گانے لگا۔ اس وقت اس کا ایک ایک رواں چوکنا تھا، کبھی ادھر تاکتا۔ کبھی اُدھر۔ انواع و اقسام کے مخلوق نظر آتے پر غور سے دیکھتے ہی غائب ہوجاتے تھے۔ دفعتاً اسے معلوم ہوا کہ داہنی طرف کوئی بندر بیٹھا ہوا ہے۔ کلیجہ کانپ اُٹھا لیکن ایک ہی لمحہ میں وہ بندر مٹی کا تودہ ہوگیا۔ جس وقت وہ درخت کے نیچے پہنچا اس کا گلا گھٹنے لگا۔ منہ سے آواز نہ نکلی۔ اب خیالات کو بہلانے کی ضرورت بھی نہ تھی ساری توجہ، اوسان، ہواس، ہمّت کا اجتماع ضروری تھا۔ اس کی پنڈلیاں کانپ رہی تھیں اور کلیجہ سینہ سے ٹکرا رہا تھا۔ ناگاہ اسے کوئی چیز سامنے سے دوڑتی نظر آئی! وہ اُچھل پڑا۔ غور سے دیکھا۔ کتا تھا۔ وہ سُن چکا تھا کہ بھوت کبھی کبھی کتوں کے شکل میں بھی آتے ہیں۔ ہوش اڑگئے خاموش کھڑا ہوگیا۔ گویا کسی دشمن کے وار کا منتظر ہے۔ کتا سر جھکائے کترا کر نکل گیا۔ انتہائے خوف

جرأت ہے۔ سدن نے زور سے ڈانٹا۔ "دت"! کتا دُم دبا کر بھاگا۔ سدن کئی قدم اس کے پیچھے دوڑا۔ یقین ہوگیا ۔ کتا تھا۔ بھوت ہوتا تو ضرور کوئی نہ کوئی شعبدے کرتا۔ خوف کم ہوا۔ مگر وہ وہاں سے بھاگا نہیں۔ تہی دست کو تھوڑے سے روپے بھی مل جائیں تو وہ زمین پر پَیر نہیں دھرتا۔ وہ اپنے خائف دل کو نادم کرنے کے لیے کئی منٹ تک پیپل کے نیچے کھڑا رہا۔ اتنا ہی نہیں۔ اس نے پیپل کا طواف کیا۔ اور اسے دونوں ہاتھوں سے ہلانے کی کوشش کی۔ یہ انوکھی جرأت تھی! اوپر پتھر نیچے پانی۔ ایک ذرا سی آواز، ذرا سی حرکت، اس کی زندگی کا فیصلہ کرسکتی تھی۔

اس آزمائش سے نکل کر سدن، غرور سے سر اُٹھائے اسٹیشن کی طرف چلا۔

(۱۴)

سُمن کے چلے جانے کے بعد پدم سنگھ بڑی تشویش میں پڑے۔ میں نے یہ اچھا نہیں کیا۔ نہ معلوم وہ غریب کہاں گئی۔ اپنے گھر چلی گئی ہو۔ تو پوچھنا ہی کیا مگر اس کی اُمید نہیں۔ مرتا کیا نہ کرتا۔ کہیں قلی ڈپو والوں کے جال میں پھنس گئی تو چھوٹنا مشکل ہے۔ یہ شیطان ایسے ہی موقعوں پر تیر مارتے ہیں۔ کہیں ان سے بھی بدتر ہاتھوں میں نہ پڑجائے۔ مرد کوئی سہارا نہیں ہوتا۔ تو وہ چوری کرتاہے، نامرد کو کوئی سہارا نہیں ہوتا تو وہ بھیک مانگتا ہے، مگر عورت کو کوئی سہارا نہیں ہوتا تو وہ بے شرم ہوجاتی ہے۔ جوان اور حسین عورت کا گھر سے نکلنا منہ سے بات کا نکلنا ہے۔ مجھ سے نادانی ہوئی اب اس عزّت پروری سے کام نہ چلے گا۔ وہ ڈوب رہی ہے بچانا چاہیے۔ لوگ بدگمان ہونگے کوئی مضائقہ نہیں۔ وہ گجا دھر کے گھر جانے کے لیے کپڑے پہننے لگے۔ تیار ہوکر گھر سے نکلے۔ مگر یہ دھڑکا لگا ہوا تھا کہ کوئی مجھے اس کے دروازہ پر دیکھ نہ لے۔ معلوم نہیں گجا دھر اپنے دل میں کیا سمجھے؟ کہیں اُلجھ پڑا تو مشکل ہوگی۔ گھر سے باہر نکل چکے تھے۔ لوٹ پڑے۔ کپڑے اُتار دیے۔ ہمارے غیر معمولی فعل فیصلوں سے نہیں ہواکرتے۔ ہم آخروقت تک شش و پنج میں رہتے ہیں۔ جب دس بجے وہ کھانا کھانے گئے تو سوبھدرا نے تیوریاں بدل کر کہا۔ "یہ آج سویرے سویرے سمن کے پیچھے کیوں پڑگئے۔ نکالنا ہی تھا تو ایک ڈھنگ سے نکالتے۔ اس بڈھے جیتن کو بھیج دیا۔ اس نے اُلٹی سیدھی جو کچھ جی میں آیا بکا۔ بے چاری نے زبان تک

نہ ہلائی۔ چُپ چاپ اُٹھی اور چلی گئی۔ مارے شرم کے میں نے سر نہیں اُٹھایا۔ مجھ سے آکر کہتے۔ میں اسے سمجھا دیتی۔ کوئی گنوارن تو تھی نہیں کوئی انتظام کرکے چلی جاتی۔ یہ سب تو کچھ نہ ہوا۔ بس نادرشاہی حکم دے دیا۔ بدنامی کا اتنا ڈر؟ وہ اگر لوٹ کر اپنے گھر نہ گئی۔ تو کیا کچھ کم بدنامی ہوگی کون جانے کہاں جائے گی۔ اس کا الزام کس پر ہوگا؟

سوبھدرا بھری بیٹھی تھی۔ اُبل پڑی۔ پدم سنگھ اقبالی مجرم کی طرح سر جھکائے سنتے رہے جو خیالات ان کے دل میں تھے وہ سوبھدرا کی زبان پر ندامت کے مارے سر نہ اُٹھایا۔ کھانا کھایا اور کچہری چلے گئے۔ آج جلسہ کے بعد تیسرا دن تھا۔ پہلے شرماجی کو کچہری کے لوگ ایک بااصول شخص سمجھتے تھے اور ان کی عزّت کرتے تھے۔ مگر دو ایک دن سے یہ کیفیت تھی کہ جب دوسرے وکلا کو فرصت ہوتی تو وہ شرماجی کے پاس آکر بیٹھ جاتے۔ اور ان سے رازونیاز کی باتیں کرنے لگتے۔ شرماجی! آج سُنا ہے لکھنؤ سے کوئی بائی جی آئی ہیں۔ ان کے گانے کی بڑی دھوم ہے۔ ان کا مجرا نہ کرایے گا؟ "اجی شرماجی! کچھ سنا آپ نے، آپ کی بھولی بائی پر سیٹھ چمن لال بے طرح ریجھے ہوئے ہیں!" کوئی کہتا "بھائی صاحب کل گنگا اشنان ہے۔ گھاٹ پر بڑی بہار ہوگی۔ کیوں نہ ایک پارٹی دے دیجیے۔ سرسوتی کو بلا لیجیے ۔ گانا تو بہت معقول نہیں ہے مگر حُسن میں اپنا نظیر نہیں رکھتی۔" شرماجی کو ان چرچوں سے کراہیت ہوتی تھی۔ وہ سوچتے کیا میں بازارِ حُسن کا دلال ہوں۔ کہ لوگ مجھ سے اس قسم کی باتیں کرتے ہیں۔ کچہری کے عمال کے برتاؤ میں بھی شرماجی کو ایک خاص تغیر نظر آتا تھا۔ انھیں جب فرصت ملتی سگریٹ پیتے ہوئے آکر شرماجی کے پاس بیٹھ جاتے۔ اور اسی قسم کے تذکرے چھیڑ دیتے۔ یہاں تک شرماجی تنگ آکر وہاں سے اُٹھ جاتے۔ اور ان سے پیچھا چھڑانے کے لیے گھنٹوں کسی درخت کے نیچے چھپے بیٹھے رہتے۔ وہ اس منحوس گھڑی کو کوستے جب یہ محفل آراستہ کی تھی۔ آج بھی وہ کچہری میں زیادہ دیر تک نہ ٹھہرسکے۔ وہ نفرت انگیز تذکروں سے اُکتاکر دو ہی بجے مکان چلے آئے۔ جونہی دروازے پر پہنچے۔ سدن نے آکر ان کے قدموں کو بوسہ دیا۔ شرماجی نے متعجب ہوکر پوچھا۔ "ارے سدن ۔ تم کب آئے؟"

سدن۔ اسی گاڑی سے آیا ہوں۔

شرما۔ گھر پر تو سب خیر و عافیت ہے؟

سدن۔ جی ہاں سب لوگ اچھی طرح ہیں۔
شرما۔ کچھ کھانا کھایا؟
سدن۔ جی ہاں۔
شرما۔ میں تو اب کی ہولی میں نہ جاسکا۔ بھابی کچھ کہتی تھیں۔
سدن۔ دو دن تک لوگ آپ کا انتظار کرتے رہے۔ میرا بھی جی نہ لگتا تھا اُٹھ کر چلا آیا۔
شرما۔ تو کیا گھر پر پوچھا نہیں؟
سدن۔ پوچھا کیوں نہیں۔ پر آپ تو ان کے مزاج سے واقف ہیں۔ اماں راضی نہ ہوئیں۔
شرما۔ تب تو وہ لوگ گھبرا رہے ہوں گے۔ ایسا ہی تھا تو کسی کو ساتھ لے لیتے۔ خیر اچھا ہوا۔ میرا جی تمھیں دیکھنے کو لگا ہوا تھا۔ اب آگئے ہو۔ تو کسی مدرسہ میں نام لکھا لو۔
سدن۔ جی ہاں اسی نیت سے تو آیا ہوں۔

شرما جی نے اپنے بھائی کے نام تار دے دیا۔ "گھبرایے مت سدن یہاں آگیا ہے اس کا نام کسی مدرسے میں لکھا دیاجائے گا"۔

تار دے کر پھر سدن سے گاؤں گھر کی بات چیت شروع کی۔ اور شام تک یہ سلسلہ جاری رہا۔ کوئی کرمی، کمہار، لوہار، چمار، ایسا نہ بچا، جس کے متعلق شرماجی نے کچھ دریافت نہ کیا ہو۔ دیہاتی زندگی میں ایک برادرانہ اُنس ہوتا ہے۔ جو شہری زندگی میں نہیں پایا جاتا۔ گاؤں کے سب چھوٹے بڑے آدمی اس رشتے میں بندھے رہتے ہیں۔

شام کو شرماجی سدن کے ساتھ سیر کو نکلے۔ لیکن بنی باغ یا کوئنس پارک کی طرف نہ گئے۔ دُرگا کنڈ اور کانھ جی کی دھرم شالے کی طرف چلے۔ مگر ان کا دل فکر سے خالی نہ تھا۔ آنکھیں اِدھر اُدھر سمن کی تلاش کرتی پھرتی تھیں۔ دل میں فیصلہ کرلیاتھا کہ اب کی وہ مل جائے تو ہرگز نہ جانے دوں۔ دُنیا چاہے جتنا بدنام کرے۔ یہی نہ ہوگا۔ اس کا شوہر دعویٰ کرے گا۔ سمن کی خواہش ہوگی تو چلی جائے گی۔ چلوں گجا دھر کے پاس۔ ممکن ہے وہ گھر آگئی ہو۔ یہ خیال آتے ہی وہ گھر لوٹے۔ کئی مؤکل ان کی راہ دیکھ رہے تھے۔ ان کے کاغذات دیکھے مگر طبیعت دوسری طرف مائل تھی۔ جونہی ان سے نجات ملی۔ وہ گجا دھر کے گھر چلے۔ لیکن اِدھر اُدھر تاکتے جاتے تھے۔ کہ کوئی دیکھ نہ رہا ہو۔ یا ساتھ نہ آتا ہو۔ اس انداز سے جارہے تھے۔ گویا ان کی کوئی خاص غرض نہیں ہے۔ گجا دھر کے دروازے پر پہنچے

وہ ابھی دکان سے لوٹا تھا۔ آج اسے دوپہر کو خبر ملی تھی کہ شرما جی نے سمن کو اپنے گھر سے نکال دیا۔ تاہم اسے شک تھا کہ اس حیلہ سے کہیں چھپا نہ دیا ہو۔ لیکن انھیں سامنے دیکھ کر وہ ان کی تعظیم کرنے سے باز نہ رہ سکا۔ یہ وہ خراج ہے۔ جو رُتبہ اور اعزاز کا حق ہے۔ چارپائی سے اُٹھ کر نمسکار کیا۔ شرما جی رُک گئے۔ اور بے غرضانہ انداز سے بولے۔"کیوں پانڈے جی۔ مہراجن گھر آگئیں نہ؟"

گجا دھر کا شبہہ کچھ دُور ہوا۔ بولا۔"جی نہیں۔ جب سے آپ کے گھر سے گئی تب سے کچھ پتہ نہیں"۔

شرما۔ آپ نے کچھ ادھر تلاش نہیں کی۔ آخر یہ بات کیا ہوئی کہ آپ ان سے اتنے ناراض ہوگئے۔

گجا دھر۔ جناب میری ناراضگی کا تو ایک حیلہ تھا۔ وہ خود ہی نکلنا چاہتی تھی۔ پڑوس کی کٹنیوں نے اس کی نیت خراب کردی تھی۔ ادھر مہینوں سے اس کے تیور بدلے ہوئے تھے۔ ہولی کے دن ایک بجے رات کو گھر آئی۔ مجھے کچھ شک ہوا۔ سخت سُست کہا۔ بس گھر سے نکل کھڑی ہوئی۔

شرماجی۔ لیکن آپ اُسے گھر لانا چاہتے تو میرے یہاں سے لاسکتے تھے۔ اس کے بدلہ آپ میرے ہی پیچھے پڑگئے۔ تو میں اپنی بدنامی کیوں کرواتا۔ آج سویرے ہی میں نے اسے گھر سے علیٰحدہ کردیا۔ بتاؤ اور کیا کرتا؟ اپنی عزّت کی فکر تو سب کو ہوتی ہے۔ اس معاملہ میں میرا اتنا ہی قصور ہے۔ کہ وہ ہولی کے دن جلسہ میں میرے یہاں رہی۔ کاش مجھے معلوم ہوتا کہ اس جلسہ کا یہ نتیجہ ہوگا۔ تو یا تو جلسہ ہی نہ کرتا۔ یا اسے اپنے گھر آنے ہی نہ دیتا۔ اتنی خطا کے لیے آپ نے سارے شہر میں مجھے رسوا کردیا۔

گجا دھر رونے لگا۔ اُسے یقین ہوگیا کہ میرے دل میں جو شکوک تھے وہ بیجا تھے روتے ہوئے بولا۔"جناب اس قصور کی آپ مجھے جو سزا چاہیں دیں میں جاہل گنوار ٹھہرا۔ جس نے جو بات سمجھادی مان گیا۔ یہ جو بینک گھر کے بابو ہیں ۔ بھلا سا نام ہے...... بٹھل داس۔ میں انھیں کے چکمہ میں آگیا۔ ہولی کے ایک دن پہلے وہ ہمارے مالکوں کی دکان پر آئے تھے۔ کچھ کپڑے لیے اور مجھے علیٰحدہ لے جاکر آپ کے بارے میں...... اب کیا کہوں۔ ان کی باتیں سُن کر مجھے طیش آگیا میں انھیں شریف سمجھتا تھا۔ سارے شہر میں دوسروں

کے ساتھ بھلائی کرنے کی ہانک لگاتے پھرتے تھے۔ ایسا دھرماتما آدمی کوئی بات کہے۔ تو اس پر اعتبار آہی جاتا ہے۔ معلوم نہیں انھیں آپ سے کیا دشمنی تھی۔ اور میرا تو اُنھوں نے گھر ہی چوپٹ کردیا۔

شرماجی کو ایسا معلوم ہوا۔ گویا کسی نے لوہے کی سلاخ لال کرکے ان کے سینہ میں ڈال دی۔ ماتھے پر پسینہ آگیا۔ سامنے سے وہ تلوار کا وار برداشت کرسکتے تھے۔ مگر پشت پر سوئی کی نوک بھی اُن کو قوتِ برداشت سے باہر تھی۔ بٹھل داس ان کے رازدار، ساتھ کے پڑھے ہوئے دوست تھے۔ شرماجی دل میں ان کی عزّت کرتے تھے۔ اکثر آپس میں اختلاف ہونے پر بھی وہ ان کے نیک ارادوں کی قدر کرتے تھے۔ حالانکہ یہ ارادے اکثر دائرہ عمل سے خارج ہوتے تھے ایسا شخص عمداً ہرزہ سرائیاں کرنے لگے تو اس کے معنی اس کے سوا اور کیا ہوسکتے ہیں کہ وہ نیکی کی طرف منفی ہے۔ گر بدی کی طرف عملی اور مثبت۔ شرماجی سمجھ گئے کہ ہولی کے جلسہ کی تجویز سے ناراض ہوکر بٹھل داس نے یہ شگوفہ چھوڑے ہیں محض میری مذمت کرنے کے لیے۔ محض دُنیا کی نظروں میں گرانے کے لیے مجھ پر یہ بہتان تراشا ہے۔ غصہ سے بیتاب ہوکر بولے۔ ”تم اُن کے منہ پر کہوگے؟“

گجا دھر۔ ہاں سانچ کو کیا آنچ۔ چلیے ابھی میں اُن کے سامنے کہہ دوں۔ مجال ہے کہ انکار کرجائیں۔

شرماجی اس جذبہ میں چلنے پر آمادہ ہوئے لیکن اتنی ہی دیر میں طوفان کا زور کچھ کم ہوچلا تھا۔ سنبھل گئے سوچا کہ اس وقت وہاں جانے سے معاملہ طول کھینچے گا۔ گجا دھر سے بولے۔ ”اچھی بات ہے۔ جب بلاؤں تو چلے آنا۔ مگر غافل مت بیٹھو۔ زمانہ خراب ہے مہراجن کا سراغ لگاتے رہو۔ جو کچھ خرچ کی ضرورت ہو وہ مجھ سے لو۔

یہ کہہ کر شرماجی گھر چلے گئے۔ بٹھل داس کی چھپی ہوئی تلوار کے وار نے اُنھیں نیم جان کردیا تھا۔ انھیں یقین ہوگیا تھا کہ بٹھل داس محض کینہ پروری کے باعث یہ فتنہ انگیزی کی ہے یہ بات ان کے خیال میں بھی نہ آئی کہ ممکن ہے اُنھوں نے جو کچھ کہا ہو نیک نیتی سے کہا ہو۔ اور اسے باور کرتے ہوں۔

دوسرے دن شرماجی سدن کو ساتھ لے کر کسی مدرسہ میں داخل کرانے چلے۔ مگر جہاں گئے وہیں صاف جواب ملا۔ ”گنجائش نہیں ہے“۔ شہر میں بارہ مدرسے تھے۔ لیکن سدن

کے لیے کہیں جگہ نہ تھی۔ آخر مجبور ہوکر شرماجی نے فیصلہ کیا کہ میں خود ہی پڑھایا کروں گا۔ صبح کو تو موکلوں کے مارے فرصت نہ ملتی۔ کچہری سے آکر پڑھاتے۔ لیکن ایک ہی ہفتہ میں ہمّت ہار بیٹھے۔ کہاں کچہری سے آکر اخبار دیکھتے یا ہارمونیم بجاتے تھے۔ کہاں اب ایک بوڑھے طوطے کو مارنا پڑتا تھا۔ باربار جھنجلاتے انھیں ایسا معلوم ہوتا کہ سدن انتہا درجہ کا کودن اور غبی ہے۔ اگر وہ کوئی پڑھا ہوا لفظ پوچھ بیٹھتا۔ تو شرماجی جھلّا جاتے وہ مقام اُلٹ پلٹ کر دکھاتے۔ جہاں پہلے وہ لفظ آیا تھا۔ پھر سوالات کرتے اور سدن ہی سے اس لفظ کے معنی نکلواتے اس کوشش میں کام تو کم ہوتا تھا۔ اور سر مغزن بہت۔ سدن بھی ان کے سامنے کتاب کھولتے ہوئے ڈرتا۔ وہ پچھتاتا کہ کہاں سے کہاں یہاں آیا اس سے تو اپنا گاؤں ہی اچّھا تھا۔ چار سطریں تو پڑھائیں گے لیکن گھنٹوں بگڑیں گے سبق ختم ہونے کے بعد شرماجی کی طبعیت مضمحل ہوجاتی ہے۔ سیر کرنے کو جی نہیں چاہتا۔ انھیں معلوم ہوگیا کہ اس کام کی صلاحیت مجھ میں نہیں ہے۔

محلہ میں ایک ماسٹر صاحب رہتے تھے۔ وہ بیس روپیہ ماہوار پر راضی ہوگئے۔ اب یہ فکر ہوئی یہ روپے آئیں کہاں سے؟ شرماجی فیشن ایبل آدمی تھے۔ خرچ کا پلہ ہمیشہ دبا ہی رہتا تھا۔ ہرچند فیشن کا بوجھ اکھرتا تھا پر کندھا نہ ڈالتے تھے بہت دیر تک بیٹھے سوچتے رہے مگر عقل نے کچھ کام نہ کیا۔ فیشن وہ شاعرانہ خیال ہے جو خون دل پی کر پلتا ہے۔ مگر حاصل بجز واہ واہ کے اور کچھ بھی نہیں۔ آخر سوبھدرا کے پاس جاکر بولے۔"ماسٹر صاحب بیس روپے پر راضی ہیں۔"

سوبھدرا۔ تو کیا ماسٹر ہی نہ ملتے تھے۔ ماسٹر ایک نہیں سو ہیں اور کوڑیوں کے مول روپے کہاں ہیں؟

شرما۔ روپے بھی ایشور کہیں نہ کہیں سے دیں گے۔

سوبھدرا۔ میں تو کئی سال سے دیکھ رہی ہوں۔ ایشور نے کوئی خاص عنایت نہیں کی۔ بس اِتنا ہی دیتے ہیں۔ کہ پیٹ کی روٹیاں چل جائیں۔ اب کیا کوئی دوسرے ہوجائیں گے۔

شرما۔ نہیں، یقین مانو، نیت میں برکت ہوتی ہے۔

سوبھدرا۔ نیت کی برکت کے ساتھ قرض میں بھی اکثر برکت ہوا کرتی۔

شرما۔ تم تو طعنے دینے لگیں۔ کوئی صورت نکالو۔

سوبھدرا۔ مجھے جو کچھ دیا کرتے ہو مت دینا بس۔

شرما۔ چڑھ گئیں؟

سوبھدرا۔ چڑھنے کی بات ہی ہے۔ آمدنی اور خرچ کا حساب تم سے چھپا نہیں۔ میں اور کون سی بچت نکال دوں گی۔ دودھ گھی کی آپ کے یہاں ندی نہیں بہتی۔ مٹھائی مربے میں کبھی پھپھوند نہیں لگی۔ کہار کے بغیر کام چلنے ہی کا نہیں۔ مہراجن کا ہونا ضروری ہے اور کون سا خرچ توڑنے کو کہتے ہو؟

پدم سنگھ۔ (خفیف ہوکر) دودھ ہی بند کردو۔

سوبھدرا۔ ہاں بند کردو مگر تم نہ پیؤ گے۔ سدن کے لیے تو لینا ہی ہوگا۔

شرما جی پھر دریائے فکر میں ڈوبے۔ پان تمباکو کا خرچ دس روپے ماہوار سے کم نہ تھا۔ اور بھی کئی ایک چھوٹی چھوٹی مدوں سے کچھ بچت ہوسکتی تھی۔ مگر ان کا ذکر کرنا سوبھدرا سے راڑ مول لینا تھا۔ سوبھدرا کی باتوں سے انھیں صاف ظاہر ہوگیا تھا کہ اس معاملہ میں اِسے میرے ساتھ ہمدردی نہیں ہے۔ دل میں مردانے کے مصارف کا جائزہ لینا شروع کیا۔ کچھ اُمید نظر آئی۔ بولے "کیوں روشنی اور پنکھے کے خرچ میں تو کچھ کفایت ہوسکتی ہے؟"

سوبھدرا۔ ہاں ضرور ہوسکتی ہے۔ روشنی کی ضرورت کیا ہے۔ سرِ شام ہی سے بستر پر پڑرہے۔ اگر کوئی ملنے ملانے آئے گا۔ خود چیخ چلاکر چلاجائے گا۔ یا کہیں سیر کرنے نکل گئے۔ اور نو دس بجے لوٹ کر آئے۔ اور پنکھا تو ہاتھ سے بھی جھلاجاسکتاہے۔ کیا جب بجلی نہیں تھی۔ تو لوگ گرمی کے مارے باولے ہوجاتے تھے؟

شرما نے اس وقت جھینپنے کی قسم کھالی تھی۔ بولے۔"گھوڑے کے راتب میں کچھ کمی کردوں؟"

سوبھدرا۔ ہاں یہ دُور کی سوجھی۔ گھوڑے کو راتب کی ضرورت ہی کیا ہے گھاس کافی ہے۔ یہی نہ ہوگا۔ کولہے پر ہڈیاں نکل آئیں گی۔ کسی طرح مرتا جیتا گرتا پڑتا کچہری تک لے ہی جائے گا۔ یہ تو کوئی نہ کہے گا۔ کہ وکیل صاحب کے پاس سواری نہیں ہے۔

شرماجی نے اس ظریفانہ چوٹ کا بھی مردانہ وار مقابلہ کیا۔ بولے "لڑکیوں کے پاٹ شالا میں دو روپیہ ماہوار چندہ دیتاہوں۔ دو روپیہ ماہوار کلب کا چندہ ہے۔ ایک روپیہ یتیم خانہ کو دیتا ہوں۔ یہ سب چندے بند کردوں تو کیسا ہو؟"

سوبھدرا۔ بہت اچھا ہوگا۔ دنیا کا قاعدہ ہے۔ پہلے اپنے گھر میں چراغ جلاکر مندر میں جلاتے ہیں۔

شرماجی نے اب کی بار بھی تحمل سے کام لیا۔ بولے۔"اس طرح کوئی پندرہ روپے ماہوار تو میں دے دوں گا۔ باقی پانچ روپے کا بار تمھارے اوپر ہے۔ میں حساب کتاب نہیں پوچھتا کسی طرح یہ رقم پوری کردو۔

سوبھدرا۔ ہاں ہوجائے گا۔ کچھ مشکل نہیں ہے۔ کل سے کھانا ایک ہی وقت پکے۔ دونوں وقت پکنے کی کیا ضرورت ہے؟ دنیا میں کروڑوں آدمی ہیں جو ایک ہی بار کھاتے ہیں۔ اور بیمار یا کمزور نہیں ہوتے۔

شرماجی کو اب یا رائے ضبط نہ رہا۔ اتنی دیر تک اُنھوں نے اس قانونی متانت اور حلم سے کام لیا تھا۔ جو مخالف شہادتوں کے حیلہ بازیوں کی پرواہ نہیں کرتی خانہ جنگیوں سے ان کی روح فنا ہوتی تھی۔ اس میدان میں وہ ہمیشہ قوت تمیز سے کام لیا کرتے تھے۔ پر یہ وار سہا نہ گیا۔ بولے"تو تم کیا چاہتی ہو۔ کہ سدن کے لیے ماسٹر نہ رکھا جائے۔اور وہ یوں اپنی عمر خراب کرے؟ بجائے اس کے کہ میرے ساتھ ہمدردی کرو۔ اُلٹے اور چھینٹے دے رہی ہو۔ سدن میرے اسی بھائی کا لڑکا ہے۔ جو اپنے سر پر آٹے دال کی پُٹلی لادکر مجھے اسکول میں داخل کرانے آیاتھا مجھے وہ دن بھولے نہیں ہیں۔ ان کی اس محبت کو یاد کرتا ہوں۔ تو جی چاہتا ہے کہ ان کے پیروں پر گر کر گھنٹوں روؤں۔ تمھیں اب اپنے روشنی اور پنکھے کے خرچ میں، پان تمباکو کے خرچ میں، گھوڑے سائیس کے خرچ میں کفایت کرنا دوبھر معلوم ہوتا ہے۔ مگر بھیا مجھے وارنش جوتے پہناکر خود ننگے پاؤں پھرتے تھے۔ میں ریشمی کپڑے پہنتا تھا۔ اور وہ پھٹے کرتوں پر بسر کرتے تھے۔ ان کی نیکیوں اور احسانوں کا اِتنا بھاری بوجھ میری گردن پر ہے کہ میں اس زندگی میں اس سے سبکدوش نہیں ہوسکتا۔ سدن کے لیے میں ہر ایک تکلیف برداشت کرنے کو تیار ہوں۔ اس کے لیے مجھے پیدل کچہری جانا پڑے ۔ فاقہ کرنا پڑے۔ اپنے ہاتھوں سے اس کے جوتے صاف کرنے پڑیں۔ تب بھی مجھے انکار نہ ہوگا۔ ورنہ مجھ جیسا احسان فراموش اور بے وفا آدمی دُنیا میں نہ ہوگا۔

مارے ندامت کے سوبھدرا کا چہرہ کھملا گیا۔ حالانکہ شرماجی نے یہ باتیں سچّے دل سے کہیں تھیں۔ مگر اس نے یہی سمجھا۔ کہ ان کا مقصود مجھے شرمندہ کرنا ہے اس سے زیادہ

ندامت اسے یہ ہوئی کہ شرماجی پر اس کے دل کی کیفیت روشن ہوگئی۔ فی الواقع اسے سدن کا یہاں آنا ناگوار گزرتا تھا۔ اور وہ اس کے لیے اِتنا صرف کثیر برداشت کرنا حماقت خیال کرتی تھی۔ سر جھکاکر بولی" تو میں نے یہ کب کہا کہ سدن کے لیے ماسٹر نہ رکھاجائے۔ جو کام کرنا ہے اسے کرڈالیے، جو کچھ ہوگا دیکھا جائے گا۔ جب آپ کے بھائی صاحب نے آپ کے لیے اتنی مصیبتیں جھیلی ہیں۔ تو مناسب یہی ہے کہ آپ بھی سدن کے لیے کوئی بات اُٹھا نہ رکھیں۔ مجھ سے جو کچھ کرنے کو کہیے حاضر ہوں۔ آپ نے اب تک کبھی اس معاملہ پر زور نہیں دیا۔ اس لیے مجھے خیال ہوا کہ یہ کوئی ضروری خرچ نہیں ہے۔ آپ کو پہلے ہی دن سے ماسٹر کا انتظام کرنا چاہیے تھا۔ اتنے آگے پیچھے کی کیا ضرورت تھی۔ اب تک تو وہ کچھ نہ کچھ پڑھ ہی چکا ہوتا۔ اتنی عمر گزرنے پر جب اُسے پڑھانے کا ارادہ کیا ہے۔ تو اس کا ایک دن بھی اکارت نہ ہونا چاہیے۔

سوبھدرا نے اسی وقت اپنی ندامت کا بدلہ لے لیا۔ شرماجی کو اپنی غلطی تسلیم کرنی پڑی معلوم ہوا کہ میں اتنا احسان شناس نہیں ہوں۔ جتنا مجھے دعویٰ ہے اگر میرا لڑکا ہوتا۔ تو میں نے اس قدر تامل ہرگز نہ کیا ہوتا۔ اصل میں احسان فراموشی کی ابتدا میں نے کی ہے۔ اور سوبھدرا نے میرا عندیہ دیکھ کر یہ مخالفانہ روش اختیار کی تھی۔ کچھ جواب نہ دیا۔

سوبھدرا کو اپنے جواب پر افسوس ہوا۔ اس نے ایک پان بناکر شرماجی کو دیا۔ گویا اعلانِ صلح تھا۔ شرماجی نے پان لے لیا۔ صلح نامہ منظور ہوگیا۔

جب وہ چلنے لگے۔ تو سوبھدرا نے پوچھا"کچھ سُمن کا پتہ چلا؟"

شرماجی۔ کچھ بھی نہیں ۔معلوم نہیں کہاں غائب ہوگئی۔ گجا دھر بھی نظر نہیں آیا۔ سنتا ہوں گھر بار چھوڑکر کسی طرف نکل گیا ہے۔

دوسرے دن سے ماسٹر صاحب سدن کو پڑھانے لگے وہ نو بجے پڑھاکر چلے جاتے۔ تو سدن کھانا کھاکر سوجاتا۔ کوئی دوست نہ ساتھی۔ نہ کوئی کھیل و تفریح کیسے جی لگے؟ تنہائی میں اس کی طبیعت گھرایا کرتی۔ ہاں صبح کو تھوڑی سی کثرت کرلیاکرتا۔ اس کا اُسے شوق تھا۔ اپنے گاؤں میں اس نے ایک چھوٹا سا اکھاڑہ بنوا رکھاتھا۔ یہاں اکھاڑہ کہاں؟ کمرہ ہی میں محنت کرلیتا۔ شام کو شرماجی اس کے لیے فٹن تیار کرادیتے تب سدن اپنے سوٹ پہن کر شان کے ساتھ سیر کو نکلتا۔ شرماجی خود چہل قدمی کے عادی تھے۔ وہ پارک یا چھاؤنی کی

طرف جایا کرتے۔ مگر سدن اس طرف نہ جاتا۔ ہواخوری میں جو ایک فلسفیانہ مسرت ہوتی ہے۔ اس کا اسے مذاق کہاں؟ صاف ہَوا کی فرحت بخش تازگی فضا اور سبزہ کی خیال انگیز محویت۔ اور منظر کی کیفیت خیز خموشی کا احساس اسے نہیں تھا۔ ان کیفیات کا لطف اُٹھانے کے لیے ذوقِ سلیم کی ضرورت ہے۔ سدن کو یہ نعمت کہاں نصیب تھی؟ یہ اس کا عنفوان تھا۔ جب خودنمائی کا جوش اُمنگ پر رہتا ہے وہ نہایت شکیل، بلند قامت نوجوان تھا۔ دیہات میں رہا نہ پڑھنا نہ لکھنا نہ ماسٹر کا خوف نہ امتحان کی فکر۔ سیروں دودھ پیتا تھا گھی کے لوندے اُٹھاکر کھاجاتا۔ اس پر ورزش کا عادی۔ جسم سڈول نکل آیاتھا۔ سینہ فراخ، گردن تنی ہوئی ایسا معلوم ہوتا تھا گویا بدن میں انگور بھری ہوئی ہے۔ اس کے چہرہ پر وہ متانت اور ملاحت اور نفاست نہ تھی جو تعلیم اور تہذیب سے پیدا ہوتی ہے۔ اس کا بشرہ مردانہ، سخت اور تند تھا۔ باغ کا قلمی پودا نہیں جنگل کا تناور درخت تھا آنکھوں میں ایک دلفریب وارفتگی تھی اور چال میں ایک پُر غرور مستانہ پن۔ مگر شباب بخل نہیں ہے جو اپنی دولت کو چھپاتا یہ وہ شوریدگی ہے جو فاقوں میں مست رہتی ہے۔ پارک یا میدان کی تنہائی میں اس پر کسی کی نگاہ پڑتی؟ کون اس کی رعنائیوں کی داد دیتا۔ اس لیے وہ کبھی دال منڈی کی طرف جاتا۔ کبھی چوک کی طرف جاتا۔ اس کے آن بان اور مردانہ حُسن پر ہر کس وناکس کی پُرداد آنکھیں اُٹھ جاتی تھیں۔ نوجوان اسے رشک سے دیکھتے۔ وکیل بوڑھے پسندیدہ نگاہوں سے۔ اور دل میں افسوس کرتے۔ کہ یہ سجیلا جوان تھوڑے ہی دنوں میں اس صحرائے آتشیں کی لولپٹ سے جھلس جائے گا۔ مگر دورویہ دکانوں کے سجے ہوئے بالاخانوں پرتو اُسے دیکھتے ہی ہلچل سی مچ جاتی تھی گلرخان شریں ادا آآکر چھجّوں پر کھڑی ہوجائیں۔ صدہا چشمہائے ناز، پیغام دعوت سے لبریز، اس کی طرف اُٹھتیں۔ شوخی اور شرارت کے ہنگامے برپا ہوجاتے، دل کشی اور دلبری کی چوگان بازی ہونے لگتی۔ دیکھیں یہ بہکا ہوا کبوتر کس چھتری پر اُترتا ہے۔ یہ سونے کی چڑیا کس دام میں پھنستی ہے۔ ان حسینوں میں کتنی ہی حُسن پرست تھیں۔ جو سدن کے لطفِ صحبت کے لیے بیتاب ہوجاتیں۔ اس کا انداز کہے دیتا تھا۔ کہ وہ زخم کے لیے سینہ کھولے بیٹھا ہے اس کی آشفتگی تمنائے زخم کی شاہد تھی۔ یہ اور کشش تھی۔ جوان لذّت آشنا دلوں کو اس کی طرف کھینچتی تھی۔

سدن میں وہ ثقاہت تو تھی ہی نہیں جو پاکیزگی کی ضامن ہوتی ہے۔ اس میں وہ ضبط

اور نمائشی متانت بھی نہ تھی۔ جو خود داری کی برکت ہے اور جو نگاہوں کو اوپر نہیں اُٹھنے دیتی طبیعت بھی ابھی تصنع کے خراد پر نہیں چڑھی تھی اس کی فٹن بازار میں بہت آہستہ آہستہ چلتی ۔ سدن کی آنکھیں بالاخانوں ہی کی طرف لگی رہتیں۔ شباب پر ہم اپنی کمزوریوں پر فخر کرتے ہیں۔ بعد شباب اپنے محاسن کے اظہار پر۔ سدن اپنے کو رسیا، عاشق تن، دکھانا چاہتا تھا۔ عشق سے زیادہ عشق کی بدنامی کا طالب تھا۔ اس وقت اگر اس کا کوئی ہمراز دوست ہوتا تو وہ ان ناکردہ گناہوں کی ایک طویل داستان بیان کرتا۔ اگر کوئی اسے متہم کرتا تو وہ نادم ہونے کے بجائے اس پر ناز کرتا۔ اس میں ابھی تک انتخاب کی صلاحیت نہ تھی۔ اس بازار کی ساری جنسیں اُسے انمول نظر آتیں۔ اس صلائے عام کے بھی پیالے لطیف معلوم ہوتے۔ پروانے کو گیس، بجلی اور مٹی کے تیل کی کیا تمیز! آخر اس کی یہ کیفیت ہوئی کہ دل ہمیشہ بازار کی طرف لگا رہتا وہی نظارے آنکھوں میں پھرا کرتے۔ حسینوں کی شوخیاں اور چتونیں دل کو گدگدایا کرتیں۔ ان کے تبسم اور انداز کی یاد میں محو رہتا۔ رات کو یہی کیفیتیں خواب میں دیکھتا۔ ماسٹر صاحب کا آنا اسے سخت ناگوار گزرتا جب وہ چلے جاتے تو اس کے سر سے ایک بوجھ ٹل جاتا۔ باقی سارے دن وہ کبھی آئینہ کے سامنے بیٹھتا۔ کبھی اپنے سوٹ صاف کرتا۔ اس طرح دن کاٹنے کے بعد جوں ہی شام ہوتی۔ وہ بن ٹھن کر چوک یا دال منڈی کی طرف چل دیتا۔ رفتہ رفتہ اس روزانہ نظربازیوں نے اُسے کچھ دلیر بنادیا۔ احساسات عمل کی جانب مائل ہوئے۔ مگر فٹن پر دو آدمی منکر نکیر کی طرح اس کے سر پر سوار رہتے تھے۔ اس لیے وہ اس باغ کے پھولوں میں ہاتھ لگانے کی جرأت نہ کرسکتا تھا۔ اسے فکر ہوئی کہ کسی طرح ان سے گلا چھڑانا چاہیے۔ سوچتے سوچتے آخر اُسے ایک ترکیب نظر آئی۔ ایک دن اس نے شرماجی سے کہا۔ ”چچا صاحب! مجھے ایک اچھا سا گھوڑا لے دیجیے۔ فٹن پر اپاہجوں کی طرح بیٹھے ہوئے کچھ لطف نہیں آتا۔ سواری سے ورزش بھی ہوجائے گی۔ اور مجھے سوار ہونا بھی آجائے گا۔

جس دن سے سمن گئی تھی۔ شرماجی کچھ ملول رہا کرتے تھے۔ مؤکل شکایت کرتے کہ آج کل انھیں نہ جانے کیا ہوگیاہے۔ بات بات پر جھنجلا جاتے ہیں۔ ہماری باتیں ہی نہ سنیں گے، تو بحث کیا کریں گے؟ جب ہم نے محنتانہ دینا ہے تو کیا یہی ایک وکیل ہیں۔ گلی گلی تو مارے مارے پھرتے ہیں۔ اس وجہ سے شرماجی کی رجوعات روزبروز کم ہوتی جاتی

تھیں۔ آمدنی کہ یہ روزافزوں کی طبیعت کو اور بھی بدمزاہ رکھتی تھی۔ یہ تجویز سُن کر اندازِ تفکّر سے بولے۔"اگر اسی گھوڑے پر زین سواری کرو تو کیسا ہو؟ دوچار دن میں نکل جائے گا۔
**سدن۔** جی نہیں بہت لاغر ہے۔ سواری میں نہ ٹھہرے گا۔ کوئی چال بھی نہیں نہ قدم نہ سرپٹ کچہری سے تھکاماندہ آئے گا تو کیا چلے گا۔
**شرما۔** اچھا دیکھو تلاش کروں گا۔ کہیں کوئی جانور مل جائے گا تو لے لونگا۔

شرماجی نے تو خوبصورتی سے بات ٹالنی چاہی تھی۔ معمولی گھوڑا بھی ڈھائی تین سو سے کم میں نہ ملتا۔ اس پر کم سے کم پچیس روپیہ ماہوار کا صرفہ اس کی یہاں مطلق گنجائش نہ تھی۔ مگر سدن کب ماننے والا۔ روز ان سے تقاضا کرتا۔ یہاں تک کہ دن میں کئی بار تقاضے کی نوبت پہنچی۔ شرماجی اس کی صورت دیکھتے ہی سوکھ جاتے تھے۔ اگر وہ اس سے اپنی مالی پریشانیاں صاف صاف بیان کردیتے تو یقیناً سدن خاموش ہوجاتا۔ مگر اپنی تفکرات کی رام کہانی سناکر اسے فکر میں ڈالنا انھیں منظور نہ تھا۔ سدن نے اپنے دونوں سائیسوں سے کہہ رکھا تھا۔ کہیں گھوڑا بکاؤ ہو تو ہم سے کہنا۔ سائیسوں نے دلالی کی طمع سے مستعد ہوکر تلاش کی۔ آخر ایک گھوڑا مل گیا۔ ایک صاحب ڈگبی نام کے فوجی افسر تھے۔ وہ وطن جارہے تھے۔ ان کا گھوڑا بکنے والا تھا۔ سدن خود گیا۔ گھوڑے کو دیکھ آیا۔ اس پر سوار ہوا۔ چال دیکھی عاشق ہوگیا۔ شرماجی سے آکر کہا۔"چلیے گھوڑا دیکھ لیجیے۔ میں نے تو دیکھا۔ مجھے بہت پسند ہے۔ بڑا مہذب خوش رفتار" شرماجی کو اب کوئی مفر باقی نہ رہا۔ جاکر جانور کو دیکھا۔ صاحب سے مِلے۔ قیمت پوچھی۔ چار سو پر معاملہ طے ہوگیا۔

مگر اب اِتنے روپے کہاں سے آئیں؟ گھر میں اگر سو دوسو روپے تھے۔ تو وہ سوبھدرا کے پاس تھے اور سوبھدرا سے اس معاملہ میں انھیں ہمدردی کی مطلق اُمید نہ تھی۔ شرماجی اپکار بینک کے منیجر چاروچندچٹرجی ان کے دوست تھے۔ ان سے قرض لینے کا ارادہ کیا۔ لیکن آج تک انھیں قرض لینے کا کبھی اتفاق نہ پڑا تھا۔ بار بار ارادہ کرتے اور پھر ہمت ہارجاتے۔ یہ اندیشہ ہوتا کہ کہیں وہ انکار کر بیٹھے تو،اس انکار کا مبالغہ آمیز خون ان کے دل میں غالب تھا۔ اس کوچہ سے بالکل ناآشنا تھے۔ انھیں مطلق نہ معلوم تھا، کہ لوگ کیوں کر مہاجنوں پر اپنا وقار جمالیتے ہیں۔ کئی بار قلم دوات لے کر رقعہ لکھنے بیٹھے۔ مگر مضمون نہ سوجھا۔ اُدھر سدن ڈگبی صاحب کے یہاں سے گھوڑا لے آیا۔ سازوسامان کی قیمت

پچاس روپیہ اور ہوگئی۔ دوسرے دن روپے چکا دینے کا وعدہ ہوا۔ صرف رات بھر کی مہلت تھی۔ علی الصباح روپے دینا ضروری تھا۔ شرماجی کی حیثیت اور وقار کے آدمی کے لیے اتنے روپیوں کا انتظام کرنا مشکل نہ تھا۔ مگر انھیں چاروں طرف اندھیرا نظر آتا تھا۔ انھیں آج اپنی طبعی کمزوری کا علم ہوا۔ جو شخص کبھی بلندی پر نہ چڑھا ہو۔ اس کا دماغ ایک معمولی چھت پر بھی تیورا جائے گا۔ اس عالمِ یاس میں انھیں سوبھدرا کے سوا اور کوئی سہارا نظر نہ آیا۔ اُس نے ان کی رونی صورت دیکھی تو پوچھا۔"آج اتنے سُست کیوں ہو طبیعت تو اچھی ہے؟"

شرماجی نے سر جھکا کر جواب دیا۔"ہاں طبیعت تو اچھی ہے۔"

سوبھدرا۔ تو چہرہ کیوں اُترا ہے؟

**شرما۔** کیا بتاؤں کچھ کہا نہیں جاتا۔ سدن کے مارے پریشان ہوں۔ کئی دن سے گھوڑے کے لیے ضد کیے ہوئے تھا۔ آج ڈبگی صاحب کے یہاں سے گھوڑا خرید لایا۔ ساڑھے چارسو کے ماتھے ڈال دیا۔

سوبھدرا نے حیرت سے کہا۔"اچھا یہ سب ہوگیا اور مجھے خبر ہی نہیں۔"

شرماجی نے ندامت سے کہا۔"تم سے کہتے ہوئے ڈر معلوم ہوتا تھا۔

سوبھدرا طعن آمیز ہمدردی سے بولی۔"ڈر کی کیا بات تھی کیا میں سدن کی دشمن ہوں۔ جو جل بھن جاتی۔ اس کے کھیلنے کھانے کے کیا اور کوئی دن آئیں گے! کون چھپن ٹکے کا خرچ ہے۔ تم سلامت رہو۔ ایسے پانچ سو روپے کہاں آئیں گے کہاں جائیں گے۔ لڑکے کا من تو رہ جائے گا۔ آخر اسی بھائی کا بیٹا تو ہے جس نے آپ کو پال پوس کر آج اس قابل بنادیا۔

پدم سنگھ اس طعن کے لیے تیار تھے۔ یہی طنز سننے کے لیے وہ سوبھدرا کے پاس گئے تھے۔ اسی لیے انھوں نے سدن کی شکایت کے ساتھ اس واقعہ کا ذکر کیا تھا۔ حقیقتاً انھیں سدن کی یہ حرکت اتنی بے جا نہ معلوم ہوئی جتنی اپنی قابلِ افسوس ناداری، مگر سوبھدرا کی ہمدردی حاصل کرنے کے لیے اس کی دل میں بیٹھنا ضروری تھا۔ شیرنی کے ماند میں گھس کر اسے قابو میں کرناچاہتے تھے، شرماتے ہوئے بولے۔"چاہے جو کچھ ہو۔ مگر مجھے تو تم سے کہتے ہوئے ڈر معلوم ہوتا تھا۔ دل کی بات کہتا ہوں۔ لڑکوں کا کھانا پہننا سب کو

اچھا معلوم ہوتا ہے مگر گھر میں پونجی بھی تو ہو۔ دن بھر سے اسی فکر میں غوطے کھارہا ہوں۔ کچھ عقل کام نہیں کرتی۔ سویرے ڈگبی کا آدمی آئے گا۔ کیا جواب دوں گا۔ کاش بیمار ہی ہوجاتا تو ایک حیلہ ہاتھ آتا۔

سوبھدرا۔ یہ کون مشکل بات ہے۔ سویرے چادر اوڑھ کرلیٹ رہنا میں کہہ دوں گی آج طبیعت اچھی نہیں ہے۔

شرماجی ہنسی نہ روک سکے۔ اس طنز میں کتنی بے نیازی، کتنی بے غرضی، کتنی ستم ظریفی تھی۔ بولے۔"اچھا مان لیا کہ آدمی کل لوٹ گیا لیکن پرسوں تو ڈگبی صاحب جانے والے ہیں۔ کل کوئی نہ کوئی فکر ضرور ہی کرنی پڑے گی۔"

سوبھدرا۔ تو وہی فکر آج کیوں نہیں کرلیتے۔

شرما۔ بھئی چڑھاؤ مت، اگر میری عقل کام کرتی تو تمھاری پناہ کیوں لیتا۔ خموشی سے اپنا کام نہ کرلیتا۔ جب کچھ نہیں بن پڑا ہے۔ تب ہار کر تمھارے پاس آیاہوں۔ بتلاؤ کیا کروں؟

سوبھدرا۔ تو بھلا میں کیا بتاؤں۔ تم نے تو وکالت پڑھی ہے۔ میں تو کریا اچھر بھینس برابر۔ بھلا میری عقل یہاں کیا کام کرے گی۔ اتنا جانتی ہوں کہ گھوڑے کو دروازے پر ہنہناتے سن کر دشمنوں کے دل دہل جائیں گے۔ سارے شہر میں دھوم مچ جائے گی سدن کو جس وقت اس پر سوار دیکھوگے آنکھوں میں نور آجائے گا۔

شرما۔ وہی تو پوچھتاہوں۔ کہ یہ سب مرادیں کیوں کر پوری ہوں؟

سوبھدرا۔ ایشور پر بھروسہ رکھیے۔ وہ کوئی نہ کوئی سبیل نکال ہی دیں گے۔

شرما۔ تم تو پھر طعنے دینے لگیں۔

سوبھدرا۔ ان کے سوائے میرے پاس اور ہے ہی کیا؟ اگرتم سمجھتے ہوکہ میرے پاس روپے ہوں گے تو یہ تمھاری بھول ہے۔ مجھے ہیر پھیر کرنا نہیں آتا۔ یہ صندوق کی چابی لیجیے۔ سوسواسو روپے پڑے ہوئے ہیں۔ نکال لے جایئے باقی کے لیے اور کچھ تدبیر کیجیے۔ آپ کے کتنے ہی دوست ہیں کیا دوچارسو کا انتظام نہ کرسکیں گے؟

گو پدم سنگھ یہی جواب سننے کے لیے آئے تھے۔ پر اسے کانوں سے سُن کروہ بہت مایوس ہوگئے صلاح و مشورہ سے جس تقویت کی اُمید تھی۔ وہ دل کو نہ حاصل ہوئی۔ گانٹھ ذرا بھی ڈھیلی نہ پڑی۔ خاموش آسمان کی طرف تاکنے لگے جیسے کوئی اتھاہ ندی میں بہا جاتاہو۔

سوبھدرا صندوق کی چابی دینے کو تیار تو تھی۔ لیکن اگر شرماجی نے چابی لے کر صندوق کھولا ہوتا تو انھیں سو کی جگہ پورے پانچ سو روپے ایک ریشمی بٹوے میں رکھے ہوئے ملتے۔ یہ سوبھدرا کی سال بھر کی کمائی تھی۔ ان روپیوں کو دیکھ۔ دیکھ وہ پھولی نہ سماتی تھی۔ کبھی سوچتی اب کی گھر چلوں گی تو گاؤں کی عورتوں کے لیے ایک ایک ساڑھی لیتی چلوں گی۔ کبھی سوچتی یہیں کوئی کام پڑجائے اور شرماجی روپیوں کے لیے پریشان ہوں تو میں جھٹ نکال کر دے دوں گی۔ وہ کیسے خوش ہوں گے حیرت میں ہوجائیں گے عموماً حسینوں کے دلوں میں ایسے بلند ارادے نہیں ہواکرتے وہ روپے اپنے زیوروں کے لیے جمع کرتی ہیں۔ لیکن سوبھدرا بہت ہی خوش حال خاندان کی لڑکی تھی۔ گہنوں سے طبیعت سیر تھی۔ اسے روپیوں کی ذرا بھی گرفت نہ تھی ہاں ایک ایسے بے جا صرف کے لیے انھیں نکالنا ناگوار گزرتا تھا۔ مگر شوہر کی بیکسی اور بے بسی اور مجبوری پر اُسے ترس آگیا۔ بولی۔ ''آپ نے بیٹھے بٹھائے یہ دردسر مول لیا۔ سیدھی سی تو بات تھی ۔ کہہ دیتے بھائی ابھی روپے نہیں ہیں تب تک فٹن پر سیر کرو۔ اس طرح لڑکوں کا دل بڑھانا کون اچھی بات ہے آج گھوڑے کی ضد ہے۔ کل موٹرکار کی دھن ہوگی۔ تب کیا کیجیے گا مانا کہ اس کی دل جوئی آپ کا فرض ہے۔ مگر سب کام اپنی حیثیت دیکھ کرکیے جاتے ہیں۔ آپ کے بھائی صاحب یہ سن کر آپ سے ہرگز خوش نہ ہوں گے۔

یہ کہتے ہوئے وہ جھمک کر اُٹھی۔ صندوق سے بٹوا لاکر شرماجی کے سامنے پٹک دیا۔ اور بولی۔ ''یہ لیجیے پانچ سو روپے ہیں۔ جو چاہیے کیجیے رکھے رہتے آپ ہی کے کام آتے۔ مگر خیر لے جایے۔ کسی طرح آپ کا فکر تو دُور ہو۔ اب صندوق میں پھوٹی کوڑی بھی نہیں ہے۔''

شرماجی سکتے میں آگئے روپیوں کی طرف دزدیدہ نگاہوں سے دیکھا۔ پر اُن پر ٹوٹے نہیں۔ دل کا بوجھ ہلکا ضرور ہوا۔ چہرہ پر اس کی ایک ہلکی سی جھلک نمودار ہوئی مگر وہ طفلانہ وارفتگی، وہ مجنونانہ مسرت جس کی سوبھدرا کو اُمید تھی نہ دکھائی دی، ایک ہی لمحہ میں یہ اطمینان کی جھلک بھی مٹ گئی۔ تاسف اور پریشانی کا رنگ نمودار ہوا۔ سوچا۔ ''معلوم نہیں غریب نے کس نیت سے یہ روپے بچائے تھے۔ اپنی کون کون سی ضرورتیں ان پر قربان کی

تھیں۔ یہ روپے نہیں ہیں۔ اس کی قربانیاں ہیں۔ یہ اس کی ضروریاتِ کشتہ ہیں، اس کی دہن بستہ تکلیفیں ہیں۔ انھیں چھونا اُس پر ستم ناروا ہے۔"

سوبھدرا نے انھیں متفکر دیکھ کر پوچھا۔"مفت کا دھن پاکر خوش نہیں ہوئے؟"

شرماجی نے احسان مند ں گاہوں سے دیکھ کر کہا۔" کیا خوش ہوں۔ تم نے ناحق یہ روپے نکالے۔ میں جاتا ہوں۔ گھوڑے کو واپس کردیتاہوں۔ کہہ دوں گا ستارہ پیشانی ہے۔ یا اور کوئی عیب نکال دوں گا۔ سدن برا مانے گا مانا کرے۔ اس کی کیا دوا ہے؟

اگر سوبھدرا نے روپے دینے کے پہلے گھوڑا کو پھیر دینے کا ذکر کیاہوتا۔ تو شرماجی برہم ہوجاتے اسے اپنی شرافت اور عزت پر ایک داغ سیاہ خیال کرتے۔ اُسے آڑے ہاتھوں لیتے وہ الگ۔ مگر اس وقت سوبھدرا کے ایثار نے انھیں مسخر کرلیا تھا۔ مسئلہ تھا"گھر میں شرافت دکھائیں یا باہر۔" انھوں نے فیصلہ کیا کہ گھر میں اس کی زیادہ ضرورت ہے۔ مگر ہم باہر والوں کی ں گاہ میں اپنا وقار قائم رکھنے کے لیے گھروالوں کی کب پروا کرتے ہیں!

سوبھدرا حیرت سے بولی۔"یہ کیا اتنی جلدکایا پلٹ ہوگئی۔ جانور لے کر اُسے بلاوجہ واپس کروگے تو کیا بات رہ جائے گی۔ اگر ڈبگی صاحب اسے واپس بھی لے لیں تو یہ ان کے ہاتھ کتنی بڑی بے انصافی ہوگی۔ وہ بے چارے وطن جانے کے لیے پا بہ رکاب ہیں۔ نہیں یہ جھوٹی بات ہے۔ روپے لے جایئے۔ دے دیجیے ایسے کتنے روپے آئیں گے۔ آخر انھیں دنوں کے لیے تو روپیہ جمع کیا جاتا ہے۔ میں سچّے دل سے کہتی ہوں کہ مجھے ذرا بھی ملال نہیں ہے۔ میں بڑی خوشی سے دے رہی ہوں۔ اگر ایسا ہی ہے تو تم میرے روپے ادا کردینا۔ قرض سمجھ کرلو۔"

تبدیل صورت میں اعجاز ہے۔ شرما جی نے خوش ہوکر کہا۔"ہاں اس شرط پر لے سکتا ہوں مناسب سود دینے میں بھی مجھے عذر نہیں ہے۔ ماہوار قسط ادا کروں گا۔"

## (۱۶)

زمانہ قدیم کے رشیوں نے تزکیہ نفس کی دوصورتیں بتلائی ہیں۔ اختلاط اور احتراز حالانکہ پہلی صورت نہایت دشوار اور سنگلاخ ہے۔ مگر ہماری شہری معاشرت نے اپنے بہترین مقامات پر مینا بازار سجاکر اسی منزل میں ہفت خوان کو اختیار کیا ہے۔ وہ انسان کو کنول بنانا چاہتی ہے جو پانی میں رہتا ہے پر اپنا دامن خشک رکھتا ہے اس نے کج دارمریض کی

روش اختیار کی ہے۔

زندگی کے مختلف مدارج میں مختلف کیفیات کا غلبہ رہتا ہے۔ بچپن مٹھائیوں کا زمانہ ہے ،بڑھاپا حرص وہوس کا اور شباب تمناؤں، اور ولولوں کے دن ہیں۔ اس دور میں مینابازار کی سیروں میں ایک طوفان برپا کردیتی ہے۔ جو ثابت قدم ہیں بینا ہیں یا خشک ہیں۔ وہ سنبھل جاتے ہیں باقی پھسلتے ہیں اور گرپڑتے ہیں۔

شراب کی دکانوں کو ہم بستی سے علیحدہ رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ قمارخانوں سے بھی ہم کو نفرت ہے۔ لیکن ارباب نشاط کو ہم چوک میں، آراستہ بالاخانوں پر شان سے بٹھاتے ہیں۔ یہ تحریک نفس نہیں ہے تو اور کیاہے؟ عصمت فروشی کو ہم ذلت کی پستی سے نکال کر بے ضرر تفریح کے رتبہ پر بٹھا دیا ہے۔ بازار کی معمولی چیزوں میں کتنی کشش ہوتی ہے! ہم ان پر لٹو ہوجاتے ہیں۔ اور اکثر بلاضرورت بھی انھیں خرید لیتے ہیں۔ تب وہ کون سا دل ہے جو حُسن جیسی انمول جنس پر مر نہ مٹے گا۔ ہمیں اتنا بھی نظر نہیں آتا! مخالف کہے گا یہ اعتراض باطل ہے ہزاروں نوجوان شب و روز شہروں میں سیر کرتے ہیں پر اُن میں شاذ ہی کوئی لغزش کرتاہے۔ وہ تخریب نفس کا عینی ثبوت چاہتا ہے۔ مگر اسے معلوم نہیں کہ ہَوا کی طرح ضعف باطن بھی ایک غیرضروری شے ہے جس کا علم اس کے فعل ہی سے ہوسکتا ہے۔ آج ہم اتنے بے غیرت اتنے بے ہمّت کیوں ہیں؟ ہم میں اپنی روحانی عظمت کا احساس اتنا کم کیوں ہے؟ ہماری ضعف جانی کا کیا باعث ہے؟ ہمارے قول و فعل میں مطابقت کیوں نہیں؟ ہمارے ارادے اتنے کمزور کیوں ہیں؟ ہمارے معیار زندگی کیوں اس قدر گرگئے ہیں؟ یہ سب ہمارے انحطاط نفس کی علامتیں ہیں۔

کئی مہینے گزرگئے۔ برسات کے دن آئے۔ میلوں ٹھیلوں کی دھوم مچی۔ سدن بانکی سج دھج بنائے، منچلے گھوڑے پر سوار چاروں طرف گھوما کرتا۔ اس کے دل میں خواہشات کا ایک شعلہ سا جلا کرتا۔ اس بحر حُسن کی مست اور پُرخروش لہریں، بلورین غلاف سے ڈھکی ہوئی، اس کی کشتیٔ دل کو زیروزبر کیا کرتیں۔ وہ اب اِتنا دلیر ہوگیا تھا کہ دال منڈی میں گھوڑے سے اُترکر تمبولیوں کی دُکان پر پان کھانے بیٹھ جاتا وہ سمجھتے یہ کوئی بگڑا ہوا رئیس زادہ ہے اس سے بازارِ حُسن کی خوش آئند خبریں بیان کرتے۔ کس کا گانا لاجواب ہے۔ کون حُسن میں بے نظیر ہے۔ کون عشاق نواز ہے۔ کون ستمگر اور بے وفا۔ سدن ان باتوں کو بڑے شوق

سے سُنتا۔ اب اس کا مزاج کچھ ذوق آشنا ہوچلا تھا۔ پہلے جو غزلیں مہمل معلوم ہوتی تھیں۔ وہ اب اس کے دل کے تاروں میں رعشے پیدا کردیتی تھیں۔ نغمہ کی لطیف صداؤں سے وہ مدہوش ہوجاتا اور بہ مشکل تمام اپنے تئیں عالمِ بالا کی سیر سے باز رکھتا۔

پدم سنگھ سدن کو فیشن ایبل تو بنانا چاہتے تھے۔ لیکن اس کا بانکپن ان کی آنکھوں میں کھٹکتا تھا۔ وہ روز ہوا خوری کے لیے جاتے۔ پر سدن انھیں کبھی پارک یا میدان میں نہ ملتا۔ انھوں نے دوتین بار اسے دال منڈی میں کھڑے دیکھا۔ انھیں دیکھتے ہی سدن جھٹ کسی دکان پر بیٹھ جاتا۔ اور کچھ خریدنے کا بہانہ کرتا۔ شرماجی اسے دیکھتے اور سر نیچا کیے ہوئے چلے جاتے۔ بہت چاہتے۔ کہ سدن کو ادھر آنے سے روکیں پر شرم کے مارے کچھ کہہ نہ سکتے۔ انھیں یہ خیال بے چین کرنے لگا کہ سدن کو دال منڈی کی ہَوا لگ گئی۔

ایک دن شرماجی شام کے وقت چہل قدمی کرنے جارہے تھے۔ کہ دفعتاً راستہ میں دو صاحبوں سے ملاقات ہوگئی۔ یہ دونوں حضرات میونسپلٹی کے ممبر تھے ایک صاحب کا نام تھا۔ ابوالوفا۔ دوسرے کا عبد اللطیف۔ یہ دونوں صاحب فٹن پر سیر کرنے جارہے تھے۔ شرماجی کو دیکھتے ہی رُک گئے۔

ابوالوفا بولے۔''آیئے جناب! آپ ہی کا ذکر خیر ہورہاتھا۔ آیئے کچھ دور ساتھ ہی چلیے۔''

**شرما جی۔** میں اس قت چہل قدمی کا عادی ہوں۔ معاف کیجیے۔

**ابوالوفا۔** اجی آپ سے ایک خاص بات کہنی ہے۔ ہم تو آپ کے درِ دولت پر حاضر ہونے والے تھے۔

**عبد اللطیف۔** وہ مژدۂ جاں فزا سنائیں کہ طبیعت پھڑک جائے۔

شرما جی اصرار سے مجبور ہوکر فٹن پر بیٹھ گئے۔

**ابوالوفا۔** کچھ انعام دلوایئے۔ تو آپ کو بڑھیا۔ تازہ مزہ دار۔ روح کو تازہ کرنے والی خبر سنائیں......

**شرماجی۔** فرمایئے تو؟

**ابوالوفا۔** آپ کی کھانا پکانے والی مہراجن سُمن بائی، ہوگئیں۔

**عبد اللطیف۔** واللہ ہم آپ کے نظرِانتخاب کے قائل ہیں۔ ابھی تین چاردن سے اس نے

دال منڈی میں بیٹھنا شروع کیا ہے۔ مگر اتنے ہی عرصہ میں ماہِ درخشاں کی طرح سارے ستاروں کا رنگ ماند کردیا۔ اس کے سامنے اب کسی کا رنگ ہی نہیں جمتا۔ اس کے بالاخانہ کے سامنے رنگین مزاجوں کا ایک ازدحام رہتا ہے۔ چہرہ گلاب ہے اور جسم تپایا ہوا کندن۔ جناب ازروئے ایمان کہتا ہوں کہ ایسی دلفریب صورت میں نے نہ دیکھی تھی۔

**ابوالوفا۔** اندازوں میں قیامت کی دلفریبی ہے۔ بھئی اسے دیکھ کر بھی کوئی زہد کا دعویٰ کرے تو میں اس کے ہاتھ پر بیعت کروں۔ ایسے لعل بے بہا کو گوڈرسے نکالنا آپ ہی جیسے حُسن شناس آدمی کا کام تھا۔

**عبداللطیف۔** بلاکی ذہین معلوم ہوتی ہے۔ ابھی آپ کے یہاں سے گئے ہوئے پانچ چھ مہینے سے زیادہ نہ ہوئے ہوں گے لیکن کل اس کا گانا سُنا تو دنگ رہ گئے۔ اس شہر میں اس کا ثانی نہیں۔ کسی کے گلے میں یہ لوچ اور صفائی اور نزاکت نہیں ہے۔

**ابوالوفا۔** اجی جدھر جاتاہوں۔ اسی کے چرچے سنتا ہوں۔ لوگوں پر جادوسا ہوگیاہے۔ سنا ہے سیٹھ بلبھدرداس کی آمدورفت شروع ہوگئی ہے۔ چلیے آج تعلقات قدیم کی بنا پر آپ بھی لطفِ صحبت اُٹھائیے۔ آپ کے طفیل میں ہم بھی باریاب ہوجائیں گے۔

**عبد اللطیف۔** اس وقت ہم آپ کو کھینچ لے چلیں گے تخلیہ میں جب آپ کا مزاج چاہے ملتے رہیے گا مگر اس وقت آپ کو ہماری خاطر کرنا ہوگی۔

شرماجی اس خبر کو سن کر افسوس اور خفت اور پشیمانی کے بوجھ سے اتنا دبے کہ سر نہ اُٹھاسکے۔ جس بات کا انھیں اندیشہ تھا۔ وہ آخر پوری ہوکر رہی۔ ان کا جی چاہتا تھا کہ کہیں تنہا بیٹھ کر اس سانحہ پر غور کریں اور فیصلہ کریں کہ اس میں کہاں تک خطاوار ہوں ان دونوں اصحاب کا بے جا اصرار دیکھ کر بولے۔ ”مجھے معاف فرمایئے میں آپ لوگوں کے ساتھ نہ چل سکوں گا۔“

**ابوالوفا۔** کیوں؟

**شرماجی۔** اس لیے کہ میں ایک بھلے گھر کی عورت کو ایسی حالت میں دیکھنا گوارا نہیں کرسکتا۔ آپ دل میں جو چاہیں سمجھیں پر میرا اس سے صرف اتنا تعلق ہے کہ وہ میرے گھر میں آتی جاتی تھی۔

**عبد اللطیف۔** جناب یہ پارسائی کی باتیں کسی دوسرے وقت کے لیے اُٹھا رکھیے۔ ہم نے اسی

کوچہ میں عمر صرف کی ہے۔ اور اس کے گوشہ گوشہ سے واقف ہیں چلیے ذرا ہم لوگوں کا تعارف کرادیجیے۔ آپ کی سفارش سے ہمارا بھلا ہوجائے گا۔

شرماجی بے صبر ہوکر بولے۔"میں عرض کرچکا کہ میں وہاں نہ جاؤں گا۔ مجھے اُتر جانے دیجیے۔"

**ابوالوفا۔** اور ہم کہہ چکے کہ ہم آپ کو ضرور لے چلیں گے۔ آپ کو ہماری خاطر اتنی تکلیف کرنا پڑے گی۔

عبد اللطیف نے گھوڑے کو ایک چابک لگایا۔ وہ ہَوا ہوگیا۔ شرماجی نے غصہ ہوکر کہا۔"آپ مجھے ذلیل کرنا چاہتے ہیں؟"

**ابوالوفا۔** جناب خاطر احباب بھی تو کچھ ہونی چاہیے۔ دم کی دم میں پہنچ جاتے ہیں۔ یہ لیجیے موڑ آگیا۔

شرماجی سمجھ گئے کہ یہ حضرات اس وقت شرارت پر آمادہ ہیں۔ میری منت سماجت پر دھیان نہ دیں گے۔ سُمن کے پاس جانے کے بدلے وہ کنوئیں میں گرنا اچھا سمجھتے تھے۔ انھوں نے فیصلہ کرلیا۔ کہ مجھے کیا کرنا چاہیے۔ وہ اُٹھے اور تیز چلتی ہوئی گاڑی پر سے نیچے کود پڑے حالانکہ انھوں نے اپنے تئیں بہت سنبھالا پر نہ رک سکے۔ پیر اُکھڑ گئے اور تیوراتے ہوئے پچاس قدم تک چلے گئے۔ کئی بار گرتے گرتے بچے۔ اور آخر کار ٹھوکر کھاکر گر ہی پڑے۔ ہاتھ کی کہنیوں میں سخت چوٹ لگی ہانپتے ہانپتے بے دم ہوگئے۔ بدن پسینہ سے شل ہوگیا۔ سر چکّر کھانے لگا۔ اور آنکھیں تلملا گئیں۔ زمین پر بیٹھ گئے۔ عبد اللطیف نے گھوڑے کو روک دیا۔ دونوں آدمی دوڑے ہوئے ان کے پاس آئے۔ رومال نکال کر جھلنے لگے۔ کوئی پندرہ منٹ میں شرماجی کی طبیعت بحال ہوئی۔ دونوں صاحب افسوس کرنے لگے۔ سخت نادم ہوئے معذرت کی معافی کے خواستگار ہوئے۔ مُصر ہوئے کہ گاڑی پر بٹھاکر آپ کے گھر تک پہنچادیں۔ پر شرماجی کسی طرح راضی نہ ہوئے انھیں وہیں چھوڑکر اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور لنگڑاتے ہوئے گھر کی طرف چلے۔ لیکن اب ذرا اطمینان ہوا تو انھیں حیرت ہوئی۔ کہ میں فٹن پر سے کود کیوں کر پڑا۔ اگر میں ایک بار ترش ہوکر کہہ دیتا کہ گاڑی روکو تو کس کی مجال تھی کہ نہ روکتا! اور اگر وہ اتنے پر بھی نہ مانتے۔ تو میں اُن کے ہاتھ سے راس چھین سکتا تھا۔ پر خیر جو ہوا اچھا ہی ہوا۔ کہیں وہ دونوں مجھے باتوں میں لگاکر سمن

کے دروازے پر جا پہنچتے تو مشکل ہوتی۔ سمن سے میری آنکھیں کیوں کر ملتیں؟ شاید میں فٹن سے اُترتے ہی بھاگتا۔ اور بازار میں دیوانوں کی طرح دوڑتا۔ گائے کو ذبح ہوتے تو شاید دیکھ سکوں۔ پر سمن کو اس حالت میں نہیں دیکھ سکتا۔ بڑے سے بڑا خوف ہمیشہ موہوم خیالی ہوا کرتا ہے۔

اس وقت ان کے دل میں باربار یہ سوال پیدا ہورہا تھا کہ اس کا ذمہّ دار کون ہے؟ ان کا فیصلہ گزشتہ واقعات کا تبصرہ کررہا تھا اگر میں نے اسے اپنے گھر سے نکال نہ دیا ہوتا۔ تو وہ یوں تباہ نہ ہوتی۔ میرے یہاں سے نکل کر اسے اور کہیں ٹھکانا نہ ملا۔ اور کچھ غصہ اور کچھ غم کی حالت میں وہ خودفروشی پر آمادہ ہوئی اس کا الزام میری گردن پر ہے۔

لیکن گجا دھر سمن سے اتنا برہم کیوں ہوا! وہ کوئی پردہ نشین عورت نہ تھی میلے ٹھیلے میں آتی جاتی تھی۔ محض ایک دن ذرا دیر ہوجانے سے وہ اسے ایسی سخت سزا ہرگز نہ دیتا۔ وہ اسے ڈانٹتا۔ ممکن ہے وہ دوچار دھول بھی لگاتا۔ سمن رونے لگتی۔ گجا دھر کا غصہ ٹھنڈا ہوجاتا۔ وہ سمن کو منا لیتا۔ بس قصہّ تمام ہوجاتا۔ پر ایسا نہیں ہوا محض اس لیے کہ بٹھل داس نے پہلے ہی سے آگ لگا رکھی تھی۔ بیشک یہ ساری خطا انھیں کی ہے۔ میں نے بھی سمن کو گھر سے نکالا۔ تو انھیں کے باعث انھیں نے سارے شہر میں بدنام کرکے مجھے بے رحم بننے پر مجبور کیا۔ اس طرح تاویلیں کرکے شرماجی نے سارا الزام لالہ بٹھل داس کے سر رکھا۔ اور اس سے انھیں تسکین ہوئی اس فیصلہ نے اس کینہ اور انتقام کے شعلے کو فروکیا۔ جو ادھر مہینوں سے ان کے دل میں دہک رہا تھا۔۔ انھیں بٹھل داس کے جلانے کا، ذلیل کرنے کا، ایک نسخہ ہاتھ آیا۔ گھر پہنچتے ہی وہ بٹھل داس کو خط لکھنے بیٹھ گئے کپڑے اُتارنے کی بھی سُدھ نہ رہی۔

جناب من تسلیم!

آپ کو یہ سن کر بے حد مسرّت ہوگی۔ کہ سمن اب دال منڈی کے ایک بالاخانہ پر رونق افروز ہے۔ آپ کو غالباً یاد ہوگا۔ کہ ہولی کے دن وہ اپنے شوہر کے خوف سے میرے گھر میں پناہ گزیں ہوئی تھی۔ اور میں نے ازراہِ انسانیت اُسے ان چند دنوں کے لیے ٹھہرانا مناسب سمجھا۔ جب تک اس کے شوہر کا غصہّ فرو نہ ہوجائے۔ پر اسی اثناء میں میرے چند احباب نے جو میری عادات سے بالکل ناواقف نہیں تھے مجھے متہم اور رُسوا کرنا شروع کیا حتّی کہ میں اس بدنصیب عورت کو اپنے گھر سے نکالنے پر مجبور ہوگیا! اور آخرکار اس کا وہی حشر ہوا۔ جس کا مجھے اندیشہ

تھا۔ مجھے اُمید ہے کہ آپ اس صورت واقعات کو آسانی سے سمجھ جائیں گے۔ کہ میری نیت میں کہاں تک انسانیت کا دخل تھا۔ اور کہاں تک شیطنت کا اور اس سانحہ کی ذمہ داری کس کے سر پر عائد ہوتی ہے۔

"نیاز مند پدم سنگھ"

(۱۷)

بابو بٹھل داس شہر کے سارے قومی مشاغل اور تحریکوں کی روح تھے ان کی مدد کے بغیر کوئی کام پورا نہ ہوتا تھا۔ کسی تحریک کو شروع کردینا دوسروں کا کام تھا۔ مگر اسے قائم رکھنے کا بار بٹھل داس ہی کے سر پڑتا تھا۔ اور وہ مردجوان ہمّت اس بارگراں کو بڑی خندہ پیشانی سے اُٹھاتا تھا۔ دبا جاتا تھا۔ پر حرفِ شکایت زبان پر نہ لاتا۔ اطمینان سے کھانا کھانے کی فرصت نہ ملتی۔ گھر پر بیٹھا نصیب نہ ہوتا۔ بیوی بے اعتنائی کی شکایت کیا کرتی۔ لڑکے آوارہ گھوما کرتے۔ مگر بٹھل داس اپنے قومی انہماک میں ذات کو فنا کرچکے تھے۔ کہیں یتیم خانہ کا چندہ جمع کرتے پھرتے ہیں۔ کہیں غریب طلباء کے تعلیمی وظائف کی فکر میں پریشان، ہیضہ اور پلیگ کے دنوں میں ان کا ایثار مافوق البشر ہوجاتا تھا۔ قحط کے زمانہ میں سر پر آٹا اور دال کے بقچے لیے گاؤں گاؤں گھومتے تھے۔ ابھی ابھی پچھلے دنوں جب گس گا میں سیلاب آیا تھا۔ تو مہینوں گھر کی صورت نہیں دیکھی۔ چندہ کی فراہمی اور فہرستِ نقصانات کی ترتیب اور امداد کی تقسیم میں شب و روز دوڑتے رہے گھر کا بہت کچھ اثاثہ قوم کے نذر کرچکے تھے۔ پر اس کا ذرّہ بھر غرور نہ تھا۔ اُنھوں نے اونچی تعلیم نہیں پائی تھی۔ قوتِ تقریر بھی معمولی تھی۔ ان کے خیالات میں اکثر دوراندیشی اور اصابت کا پہلو غائب ہوتا تھا۔ وہ بہت بااُصول ہوشیار اور بیدار مغز آدمی نہ تھے۔ مگر ان میں حمایتِ قوم ایک ایسا وصف تھا۔ جو انھیں سارے شہر میں مؤقر و ممتاز بنائے ہوئے تھا۔

بٹھل داس نے شرماجی کا خط پڑھا تو تھپڑ سا لگا۔ ان کی ن گاہ ہر ایک معاملہ کے عملی پہلو پر پڑتی تھی۔ اس کا ذرا بھی ملال نہ ہوا۔ کہ اس خط کا لہجہ کتنا دلآزار ہے۔ اپنے ایک غریب دوست کو غلط فہمی کے باعث کتنا نقصان پہنچایا اس کا بھی انھیں خیال نہ ہوا۔ گزری ہوئی باتوں پر پچھتانا ان کے خمیر میں نہ تھا۔ اس وقت کیا کرنا چاہیے؟ اس کا فیصلہ ضروری تھا۔ انھوں نے فوراً فیصلہ کرلیا۔ تذبذب اور دُبدھے میں پڑنا وہ نہ جانتے تھے۔

کے دروازے پر جاپہنچتے تو مشکل ہوتی۔ سمن سے میری آنکھیں کیوں کر ملتیں؟ شاید میں فٹن سے اُترتے ہی بھاگتا۔ اور بازار میں دیوانوں کی طرح دوڑتا۔ گائے کو ذبح ہوتے تو شاید دیکھ سکوں۔ پر سمن کو اس حالت میں نہیں دیکھ سکتا۔ بڑے سے بڑا خوف ہمیشہ موہوم خیالی ہوا کرتا ہے۔

اس وقت ان کے دل میں باربار یہ سوال پیدا ہورہا تھا کہ اس کا ذمہّ دار کون ہے؟ ان کا فیصلہ گزشتہ واقعات کا تبصرہ کررہاتھا اگر میں نے اسے اپنے گھر سے نکال نہ دیا ہوتا۔ تو وہ یوں تباہ نہ ہوتی۔ میرے یہاں سے نکل کر اسے اور کہیں ٹھکانا نہ ملا۔ اور کچھ غصہ اور کچھ غم کی حالت میں وہ خودفروشی پر آمادہ ہوئی اس کا الزام میری گردن پر ہے۔

لیکن گجا دھر سمن سے اتنا برہم کیوں ہوا! وہ کوئی پردہ نشین عورت نہ تھی میلے ٹھیلے میں آتی جاتی تھی۔ محض ایک دن ذرا دیر ہوجانے سے وہ اسے ایسی سخت سزا ہرگز نہ دیتا۔ وہ اسے ڈانٹتا۔ ممکن ہے وہ دوچار دھول بھی لگاتا۔ سمن رونے لگتی۔ گجا دھر کا غصہ ٹھنڈا ہوجاتا۔ وہ سمن کو منا لیتا۔ بس قصہّ تمام ہوجاتا۔ پر ایسا نہیں ہوا محض اس لیے کہ بٹھل داس نے پہلے ہی سے آگ لگا رکھی تھی۔ بیشک یہ ساری خطا انھیں کی ہے۔ میں نے بھی سمن کو گھر سے نکالا۔ تو انھیں کے باعث انھیں نے سارے شہر میں بدنام کرکے مجھے بے رحم بننے پر مجبور کیا۔ اس طرح تاویلیں کرکے شرماجی نے سارا الزام لالہ بٹھل داس کے سر رکھا۔ اور اس سے انھیں تسکین ہوئی اس فیصلہ نے اس کینہ اور انتقام کے شعلے کو فروکیا۔ جو ادھر مہینوں سے ان کے دل میں دہک رہاتھا۔ انھیں بٹھل داس کے جلانے کا، ذلیل کرنے کا، ایک نسخہ ہاتھ آیا۔ گھر پہنچتے ہی وہ بٹھل داس کو خط لکھنے بیٹھ گئے کپڑے اُتارنے کی بھی سُدھ نہ رہی۔

جناب من تسلیم!

آپ کو یہ سن کر بے حد مسرّت ہوگی۔ کہ سمن اب دال منڈی کے ایک بالاخانہ پر رونق افروز ہے۔ آپ کو غالبًا یاد ہوگا۔ کہ ہولی کے دن وہ اپنے شوہر کے خوف سے میرے گھر میں پناہ گزیں ہوئی تھی۔ اور میں نے ازراہِ انسانیت اُسے ان چنددنوں کے لیے ٹھہرانا مناسب سمجھا۔ جب تک اس کے شوہر کا غصہّ فرو نہ ہوجائے۔ پر اسی اثناء میں میرے چند احباب نے جو میری عادات سے بالکل ناواقف نہیں تھے مجھے متہم اور رُسوا کرنا شروع کیا حتّی کہ میں اس بدنصیب عورت کو اپنے گھر سے نکالنے پر مجبور ہوگیا! اور آخرکار اس کا وہی حشر ہوا۔ جس کا مجھے اندیشہ

تھا۔ مجھے اُمید ہے کہ آپ اس صورت واقعات کو آسانی سے سمجھ جائیں گے۔ کہ میری نیت میں کہاں تک انسانیت کا دخل تھا۔ اور کہاں تک شیطنت کا اور اس سانحہ کی ذمہ داری کس کے سر پر عائد ہوتی ہے۔

"نیاز مند پدم سنگھ"

(۱۷)

بابو بٹھل داس شہر کے سارے قومی مشاغل اور تحریکوں کی روح تھے ان کی مدد کے بغیر کوئی کام پورا نہ ہوتا تھا۔ کسی تحریک کو شروع کردینا دوسروں کا کام تھا۔ مگر اسے قائم رکھنے کا بار بٹھل داس ہی کے سر پڑتا تھا۔ اور وہ مردجوان ہمّت اس بارگراں کو بڑی خندہ پیشانی سے اُٹھاتا تھا۔ دبا جاتا تھا۔ پر حرفِ شکایت زبان پر نہ لاتا۔ اطمینان سے کھانا کھانے کی فرصت نہ ملتی۔ گھر پر بیٹھا نصیب نہ ہوتا۔ بیوی بے اعتنائی کی شکایت کیا کرتی۔ لڑکے آوارہ گھوما کرتے۔ مگر بٹھل داس اپنے قومی انہماک میں ذات کو فنا کرچکے تھے۔ کہیں یتیم خانہ کا چندہ جمع کرتے پھرتے ہیں۔ کہیں غریب طلباء کے تعلیمی وظائف کی فکر میں پریشان، ہیضہ اور پلیگ کے دنوں میں ان کا ایثار مافوق البشر ہوجاتا تھا۔ قحط کے زمانہ میں سر پر آٹا اور دال کے بقچے لیے گاؤں گاؤں گھومتے تھے۔ ابھی ابھی پچھلے دنوں جب گس گا میں سیلاب آیا تھا۔ تو مہینوں گھر کی صورت نہیں دیکھی۔ چندہ کی فراہمی اور فہرستِ نقصانات کی ترتیب اور امداد کی تقسیم میں شب و روز دوڑتے رہے گھر کا بہت کچھ اثاثہ قوم کے نذر کرچکے تھے۔ پر اس کا ذرّہ بھر غرور نہ تھا۔ اُنھوں نے اونچی تعلیم نہیں پائی تھی۔ قوتِ تقریر بھی معمولی تھی۔ ان کے خیالات میں اکثر دوراندیشی اور اصابت کا پہلو غائب ہوتا تھا۔ وہ بہت بااُصول ہوشیار اور بیدار مغز آدمی نہ تھے۔ مگر ان میں حمایتِ قوم ایک ایسا وصف تھا۔ جو انھیں سارے شہر میں مؤقر و ممتاز بنائے ہوئے تھا۔

بٹھل داس نے شرماجی کا خط پڑھا تو تھپڑسا لگا۔ ان کی ں گاہ ہر ایک معاملہ کے عملی پہلو پرپڑتی تھی۔ اس کا ذرا بھی ملال نہ ہوا۔ کہ اس خط کا لہجہ کتنا دلآزار ہے۔ اپنے ایک غریب دوست کو غلط فہمی کے باعث کتنا نقصان پہنچایا اس کا بھی انھیں خیال نہ ہوا۔ گزری ہوئی باتوں پر پچھتانا ان کے خمیر میں نہ تھا۔ اس وقت کیا کرنا چاہیے؟ اس کا فیصلہ ضروری تھا۔ انھوں نے فوراً فیصلہ کرلیا۔ تذبذب اور دُبدھے میں پڑنا وہ نہ جانتے تھے۔

کپڑے پہنے اور دال منڈی جا پہنچے۔ سمن بائی کے مکان کا پتہ لگایا۔ بے دھڑک اوپر چڑھ گئے۔ اور دروازہ کھٹکھٹایا ہریا نے جو سمن کی نائکہ تھی دروازہ کھول دیا۔

نو بج گئے تھے۔ سمن سونے جا رہی تھی۔ بٹھل داس کو دیکھ کر چونک پڑی۔ انھیں اس نے کئی بار شرماجی کے مکان پر دیکھا تھا۔ ان کا ذکر کچھ لالہ چمن لال سے سُنا تھا کچھ ابوالوفا سے ان حضرات نے انھیں جھکّڑ، مراقی، دریدہ دہن، رقص و سرود کا دشمن، زاہد خشک، بازارِ حسن کا غارتگر بیان کیا تھا۔ اس لیے سمن ان سے بدگمان تھی۔ جھجک کر کھڑی ہوگئی۔ اور سر جھکاکر بولی۔ ''کہیے جناب! آپ اِدھر کیسے بھُول پڑے؟''

بٹھل داس بے تکلفی سے فرش پر بیٹھ گئے۔ اور بولے۔ ''بھول تو نہیں پڑا۔ قصداً آیاہوں۔ پر جس بات کا کسی طرح یقین نہ آتاتھا۔ وہی دیکھ رہاہوں۔ آج جب پدم سنگھ کا خط ملا۔ تو میں نے سمجھا۔ کسی نے انھیں مغالطہ دیا۔ پراب اپنی آنکھوں کو کیسے دھوکا دوں! سُمن تم نے ہندو قوم کا سر نیچا کردیا۔''

سُمن نے متانت سے جواب دیا ''آپ ایسا سمجھتے ہوں گے۔ اور تو کوئی ایسا نہیں سمجھتا ابھی کئی صاحب یہاں سے مجرا سن کر گئے ہیں۔ سبھی ہندو تھے لیکن کسی کا سر نیچا نہیں معلوم ہوتا تھا۔ وہ میرے آنے سے بہت خوش نظر آتے تھے۔ پھر اس منڈی میں میں ہی ایک برہمنی نہیں ہوں۔ دوچار کے نام تو میں ابھی لے سکتی ہوں۔ جو بہت اونچے خاندان کی ہیں۔ پر گھر میں اپنا نباہ نہ دیکھا تو مجبور ہوکر یہاں چلی آئیں۔ جب ہندو قوم کو خودہی شرم نہیں ہے تو پھر ہم جیسی بیکس عورتیں اس کی کیا مدد کرسکتی ہیں؟''

بٹھل داس۔ سُمن تم سچ کہتی ہو۔ بیشک ہندوقوم بہت گرگئی ہے۔ اور اب تک کبھی کا اس کا نشان مٹ گیا ہوتا پر ہندو دیویوں ہی نے اب تک اسے زندہ رکھا ہے۔ انھیں کی عصمت اور آن پروری نے ہندو قوم کے چہرے کو روشن رکھاہے۔ محض ہندوؤں کی لاج رکھنے کے لیے لاکھوں ہندو عورتیں آگ میں کود پڑی ہیں۔ یہی وہ پاک سرزمین ہے۔ جہاں عورتیں ناگفتہ بہ سختیاں جھیل کر، ذلّت اُٹھاکر اپنے مردوں کی بے رحمیوں کا ذرا بھی خیال نہ کرکے ہندو قوم کی حرمت قائم رکھتی تھیں یہ عام عورتوں کے اوصاف تھے۔ اور براہمنیوں کا تو پوچھنا ہی کیا پر کتنے شرم کی بات ہے کہ وہی دیویاں آج اس طرح ہندو قوم کے نام کو داغ لگاتی پھرتی ہیں۔ سمن! میں مانتا ہوں کہ تمھیں اپنے گھر پر بہت تکلیف تھی۔ مانا کہ تمھارا

شوہر غریب تھا۔ غصہ ور تھا۔ آوارہ مزاج تھا۔ ماناکہ اس نے تمھیں بڑی بے دردی کے ساتھ گھر سے نکال دیا۔ لیکن براہمنی اپنے خاندان اور ذات کے نام پر یہ سب مصیبتیں جھیلتی ہے۔ مصیبتوں کو جھیلنا۔ ان میں ثابت قدم رہنا۔ یہی برہمن عورت کا دھرم ہے۔ پر تم نے وہ کیا جو نیچے درجہ کی بے شرم عورتیں کیا کرتی ہیں۔ شوہر سے روٹھ کر میکے بھاگتی ہیں۔ اور میکے میں گزر نہ ہوا تو بازار کی راہ لیتی ہیں ذرا سوچو تو کتنے شرم کی بات ہے کہ جس حالت میں تمھاری لاکھوں بہنیں ہنسی خوشی زندگی بسر کررہی ہیں وہی حالت تمھیں اتنی ناگوار معلوم ہوئی کہ تم نے شرم و حیا اور خاندان کی عزت سب کچھ برباد کرکے یہ راستہ اختیار کیا۔ کیا تم نے ایسی عورتیں نہیں دیکھی ہیں۔ جو تم سے کہیں زیادہ غریب، مصیبت زدہ بیکس ہیں۔ مگر ایسے خیالات ان کے دل میں کبھی بھول کر بھی نہیں آتے، ورنہ آج یہ مقدس سرزمین دوزخ سے بدتر ہوجاتی۔ سمن! تمھارے اس فعل نے برہمن ذات ہی کا نہیں۔ ساری ہندو قوم کا سرنیچا کردیا۔

سمن کی آنکھیں بھری ہوئی تھیں۔ شرم سے سر نہ اُٹھاسکی۔ بٹھل داس نے پھر کہا۔"اس میں شک نہیں کہ یہاں تمھیں عیش اور تکلف کے سامان حاصل ہیں۔ تم ایک اونچے، آراستہ محل میں رہتی ہو۔ خوبصورت نرم غالیچوں پر بیٹھتی ہو۔ پھولوں کی سیجوں پر سوتی ہو۔ لذیذ نعمتیں کھاتی ہو۔ لیکن سوچو تو۔ تم نے یہ آسائش کن داموں خریدی ہے۔ اپنی آبرو اور عزت بیچ کر۔ پہلے تمھاری کتنی عزت تھی۔ لوگ تمھیں پرستش کی ن گاہ سے دیکھتے تھے۔ لیکن آج تمھیں دیکھنا گناہ ہے۔"

سمن نے قطع کلام کرکے کہا۔"جناب! یہ آپ کیا کہتے ہیں۔ میرا تجربہ تو یہ ہے کہ جتنی عزت میری یہاں ہورہی ہے۔ اس کا سواں حصہ بھی تب نہیں ہوتی تھی ایک بار میں سیٹھ چمن لال کے ٹھاکردوارے میں جھولا دیکھنے گئی تھی۔ ساری رات باہر کھڑی بھیگتی رہی۔ کسی نے اندر نہ جانے دیا۔ لیکن کل اسی ٹھاکردوارے میں میرا مُجرا ہوا۔ تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ مندر میرے قدموں سے پاک ہوگیا۔"

بٹھل داس نے سنبھل کر کہا۔"لیکن تم نے یہ بھی سوچا کہ وہ کس قماش کے لوگ تھے۔"

سمن۔ یہ میں نہیں جانتی۔ لیکن اتنا ضرور جانتی ہوں۔ کہ وہ کاشی کے ہندوؤں کے مکھیا

ضرور ہیں۔ اور انھیں پر کیا موقوف ہے میں صبح سے شام تک ہزاروں آدمیوں کو اس راستہ سے آتے جاتے دیکھتی ہوں۔ پڑھے بن پڑھے۔ امیر غریب عالم و جاہل سبھی نظر آتے ہیں۔ پر سب کو اپنی طرف کھلی یا چھپی ں گاہوں سے تاکتے دیکھتی ہوں۔ ان میں کوئی ایسا نہیں معلوم ہوتا۔ جو میری ایک ں گاہِ کرم پر خوشی سے متوالا نہ ہوجائے۔ اسے آپ کیا کہتے ہیں۔ ممکن ہے شہر میں دوچار آدمی ایسے ہوں۔ جو مجھے حقیر سمجھتے ہوں۔ ان میں سے ایک آپ ہیں۔ اُنھیں میں آپ کے دوست پنڈت پدم سنگھ ہیں۔ لیکن جب دنیا میری عزّت کرتی ہے۔ تو مجھے گنے چنے آدمیوں کی بددلی کی کیا پرواہ ہوسکتی ہے۔ پدم سنگھ کو بھی جو کچھ نفرت ہے۔ وہ مجھ سے ہے میرے فرقہ سے نہیں۔ میں نے انھیں آنکھوں سے اُنھیں ہولی کے دن بھولی سے ہنستے دیکھا تھا۔

بٹھل داس حملہ کرسکتے تھے۔ مدافعت میں قاصر تھے۔ اس وقت کوئی جواب نہ سوجھتا تھا۔ بُرے پھنسے تھے۔

سُمن نے پھر کہا آپ سوچتے ہوں گے کہ میں نے عیش کی آرزو سے اس کوچہ میں قدم رکھا ہے۔ پر یہ بالکل غلط ہے۔ میں ایسی اندھی نہیں ہوں کہ بھلے بُرے کی پہچان نہ کر سکوں۔ میں یہ جانتی ہوں کہ میں نے نہایت شرمناک فعل کیا ہے۔ لیکن میں مجبور تھی۔ میرے لیے اور کوئی راستہ نہ تھا آپ اگر سُن سکیں تو میں اپنی رام کہانی سناؤں۔ اتنا تو آپ جانتے ہی ہیں کہ دنیا میں سب کا مزاج یکساں نہیں ہوتا۔ کوئی اپنی بے عزتی سہ سکتاہے۔کوئی نہیں سہ سکتا۔ میں ایک اونچے خاندان کی لڑکی ہوں۔ والدین کی نادانی سے میری شادی ایک پھٹے حال گنوار سے ہوگئی لیکن غربت میں بھی مجھ سے اپنی بے عزّتی نہیں برداشت ہوتی تھی جن کی بے عزّتی ہونی چاہیے ان کی عزت ہوتے دیکھ کر میرا کلیجہ کباب ہوجاتا تھا مگر اندر ہی اندر اس آگ سے جلتی تھی کبھی کسی سے اپنی تقدیر کا شکوہ نہ کرتی تھی ممکن تھا کہ کچھ دنوں کے بعد یہ آگ آپ ہی آپ ٹھنڈی ہوجاتی۔ پدم سنگھ کے ہولی والے جلسہ نے اس شعلہ کو تیز کردیا۔ اس کے بعد میری جو کچھ دُرگت ہوئی ہے وہ آپ جانتے ہی ہیں۔ پدم سنگھ کے گھر سے نکل کر میں بھولی بائی کے جال میں پھنسی مگر اس حالت میں بھی اس راہِ بد سے بھاگتی رہی۔ میں نے چاہا کہ کپڑے سی کر گزر کروں پر شہدوں نے مجھے اتنا تنگ کیا۔ کہ آخر مجھے اسی غار میں کودنا پڑا۔ اگرچہ اس خانۂ سیاہ میں

آکر بے داغ رہنا نہایت مشکل ہے۔ پر میرا عہد ہے کہ اپنی ناموس کی مرتے دم تک حفاظت کروں گی۔ میں ناچوں گی۔ گاؤں گی۔ پر اپنا دامن پاک رکھوں گی۔ اور ایشور چاہیں گے تو اپنے عہد پر قائم رہوں گی۔

بٹھل داس۔ تمھارا یہاں بیٹھنا تمھیں بدنام کرنے کے لیے کافی ہے۔

سمن۔ تو پھر میں اور کیا کرسکتی ہوں۔ آپ ہی بتائیے۔ میرے لیے آرام سے زندگی بسر کرنے کی اور کیا تدبیر ہے؟

بٹھل داس۔ اگر تمھیں اُمید ہے کہ یہاں آرام سے دن گزریں گے۔ تو تمھاری بھول ہے دو چار سال میں تمھیں ضرور معلوم ہوجائے گا۔ کہ یہاں عافیت نہیں ہے آرام قناعت میں ہے۔ عیش سے کبھی آرام نہیں حاصل ہوتا۔

سمن۔ آرام نہ سہی۔ یہاں میری عزت تو ہے۔ میں کسی کی غلام تو نہیں ہوں۔

بٹھل داس۔ یہ بھی تمھاری غلطی ہے۔ تم یہاں چاہے اور کسی کی غلام نہ ہو پر اپنی خواہشوں کی غلام تو ہو۔ خواہشوں کی غلامی اس غلامی سے کہیں زیادہ تکلیف دہ ہوتی ہے۔ یہاں تمھیں نہ آرام ملے گا۔ نہ عزت ملے گی۔ ہاں کچھ دنوں عیش کے مزے اُٹھالو گی۔ پر آخر اس سے بھی ہاتھ دھونا پڑے گا۔ سوچو چند روزہ عیش کے لیے تم اپنی روح اور اپنی قوم پر کتنا بڑا ظلم کررہی ہو۔

سمن نے آج تک کسی سے ایسی باتیں نہ سُنی تھیں۔ وہ خودپروری کو زندگی کا خاص مقصد سمجھتی آئی تھی۔ حظِ نفس اور ظاہر وقار اس کی زندگی کے دو مسلمہ اصول تھے۔ اسے آج معلوم ہوا کہ سکون خاطر اور حقیقی وقاروں دونوں بازار قناعت کی جنسیں ہیں۔ بولی۔ اچھا میں یہ دونوں باتیں چھوڑتی ہوں۔ پر گزران کی تو کوئی صورت نکالنی ہی پڑے گی۔

بٹھل داس۔ اس کے لیے تمھیں یہاں بیٹھنے کی ضرورت نہیں ایسے کتنے ہی دھندے ہیں جو تم اپنے گھر میں بیٹھے ہوئے کرسکتی ہو۔

سمن اب کوئی حیلہ نہ ڈھونڈ سکی۔ بٹھل داس کے انہاک نے اسے مغلوب کردیا سچّے آدمی کو ہم دھوکا نہیں دے سکتے۔ اس کی سچائی ہمارے دلوں میں اعلیٰ جذبات پیدا کردیتی ہے۔ بولی۔ ’’مجھے یہاں بیٹھتے خود ہی شرم آتی ہے۔ بتائیے آپ میرے لیے کیا انتظام سوچتے ہیں؟ میں گانے میں ہوشیار ہوں۔ گانا سکھانے کا پیشہ کرسکتی ہوں۔‘‘

بٹھل داس۔ ایسا تو یہاں کوئی مدرسہ نسواں نہیں ہے۔
سمن۔ میں نے کچھ تھوڑا بہت پڑھا بھی ہے۔ لڑکیوں کو اچھی طرح پڑھا سکتی ہوں۔
بٹھل داس نے اندازِ تفکر سے جواب دیا۔ ”لڑکیوں کے مدرسے تو کئی ہیں۔ پر تمھیں وہاں جگہ مِل سکے گی، اس میں شک ہے۔“
سمن۔ تو پھر آپ مجھ سے کیا کرنے کو کہتے ہیں؟ کوئی ایسا ہندو قوم کا رفیق ہے۔ جو میری گزارن کے لیے پچاس روپے ماہوار دینا منظور کرے؟
بٹھل داس۔ یہ تو مشکل ہے۔
سمن۔ تو کیا آپ مجھ سے چکّی پسوانا چاہتے ہیں۔ میں اتنی حیادار نہیں ہوں۔
بٹھل۔ (شرمندہ ہوکر) بدھوا آشرم میں رہنا چاہو۔ تو اس کا انتظام ہوسکتا ہے۔
سمن ۔(سوچ کر) مجھے یہ بھی منظور ہے۔ پر وہاں میں نے عورتوں کے اشارے کنائے دیکھے۔ تو پل بھر نہ ٹھہروں گی۔ وہ ذلّت مجھ سے نہ برداشت ہوگی۔
بٹھل داس۔ یہ ٹیڑھی شرط ہے۔ میں کس کس کی زبان روکوں گا۔ لیکن میری سمجھ میں انتظامی کمیٹی والے تمھیں لینے پر راضی بھی نہ ہوں گے۔
سمن نے طنزیہ انداز سے کہا۔ تو جب آپ کی ہندو قوم اس قدر بے حس ہے تو میں اس کی مرجاد کے لیے کیوں تکلیفیں جھیلوں؟ کیوں جان دوں؟ جب آپ مجھے اپنانے کے لیے قوم کو آمادہ نہیں کرسکتے۔ جب قوم میں غیرت باقی نہیں ہے۔ تو میرا کیا قصور ہے؟ میں آپ سے صرف ایک تجویز اور کروں گی۔ اور اگر آپ اسے بھی پورا نہ کرسکے۔ تو پھر میں آپ کو زیادہ دق نہ کروں گی۔ آپ شرماجی کو صرف ایک گھنٹہ کے لیے یہاں تک کھینچ لائیے۔ میں ان سے اکیلے میں کچھ کہنا چاہتی ہوں۔ اسی وقت میں یہاں سے چلی جاؤں گی میں صرف یہ دیکھنا چاہتی ہوں کہ جنھیں آپ قوم کا عاشق سمجھتے ہیں۔ ان کی نگاہ میں میری حیا کی کیا قیمت ہے۔
بٹھل داس خوش ہوکر بولے۔ ”ہاں یہ شرط منظور ہے۔ بولو کِس دن؟“
سمن۔ جب آپ کا جی چاہے۔
بٹھل داس۔ قول سے پھر تو نہ جاؤ گی؟
سمن۔ ابھی اتنی نیچی نہیں ہوئی ہوں۔

(۱۸)

قومی خادموں کو قطعی کامیابیاں بہت کم نصیب ہوتی ہیں۔ شرطی کامیابیاں ہی ان کی مسرت کے لیے کافی ہوتی ہیں۔ بٹھل داس اس وقت ایسے خوش تھے گویا انھیں کوئی دفینہ مِل گیا ہے۔ انھیں یقین تھا کہ پدم سنگھ اس ذرا سی تکلیف سے منہ نہ موڑیں گے۔ صرف ان کے پاس جانے کی دیر ہے۔ وہ ہولی کے کئی دن قبل سے شرماجی کے پاس نہیں گئے تھے۔ ان کے خلاف بہت کچھ غلط بیانیاں کی تھیں۔ جن پر اب وہ غالبًا نادم تھے۔ تاہم انھیں ندامت مانع نہ ہوئی۔ ان کے گھر کی طرف چلے۔ رات کے دس بج گئے تھے۔ آسمان پر بادل چھائے ہوئے تھے اور اس کا تاریک عکس زمین پر پڑرہا تھا۔ لیکن بازارِ حُسن پوری رونق پر تھا۔ بالاخانوں پر رازونیاز کے دَور چل رہے تھے۔ کہیں سُریلی تانیں سُنائی دیتی تھیں کہیں بے فکرانہ قہقہے۔ خرمستی اس کوچہ میں برہنہ و بے حجاب محوِ سیر تھی۔ دال منڈی سے نکل کر بٹھل داس کو ایسا معلوم ہوا گویا وہ باغیچہ سے نکل کر کسی لق ودق بیابان میں آگئے۔ راستہ ابھی بند نہ ہوا تھا۔ راستہ میں دوایک جان پہچان کے آدمی مِل گئے۔ بٹھل داس نے قدم بڑھا کر انھیں پکڑا۔ اور اپنی فتح کی خوش خبری سُنائی۔ ”آپ کچھ سمجھے۔ کہاں سے آرہاہوں؟ سمن بائی کے درِدولت پر حاضر ہوا تھا۔ ایسا جادو مارا کہ مٹھی میں کرکے چھوڑا۔ بہت شرمندہ ہوئی۔ بدھوا آشرم میں جانے پر تیار ہے۔ کام کرنے والے یوں کام کیا کرتے ہیں۔ اجی ایسی ایسی دلیلیں نکالیں کہ میرا ناطقہ بندکردیا۔ لیکن آخر کفر ٹوٹ ہی گیا۔

شرماجی چارپائی پر لیٹے تھے۔ ابھی نیند نہیں آئی تھی کہ یکایک بٹھل داس نے جاکر آواز دی۔

جیتن کہار اپنی کوٹھری میں بیٹھا ہوا دن بھر کی کمائی کا حساب لگا رہاتھا کہ یہ آواز کان میں آئی۔ چٹ پیسے سمیٹ کر کمر میں رکھ لیے۔ اور بولا۔ ”کون ہے؟“

بٹھل۔ اجی میں ہوں۔ کیا شرماجی سوگئے؟ ذرا اندر جاکر جگا تو دو۔ میرا نام لینا کہنا باہر کھڑے ہیں۔ بڑا ضروری کام ہے ذرا چلے آئیں۔

جیتن دل میں بہت جھنجلایا۔ اس کا حساب اُدھورا رہ گیا۔ معلوم نہیں ابھی روپیہ پورے ہونے میں کتنی کسر تھی۔ الساتا ہوا اُٹھا۔ کواڑ کھولے۔ اور پنڈت جی کو خبر دی وہ سمجھ گئے کہ کوئی نئی بات ہوگی۔ تبھی یہ اتنی رات گئے آئے ہیں۔ فوراً باہر نکل آئے۔

بٹھل داس بولے۔"آئیے آئیے۔ میں نے آپ کو بڑی تکلیف دی۔ معاف کیجئے گا کچھ سمجھے کہاں سے آرہا ہوں؟ سمن بائی کی خدمت میں گیا تھا۔ آپ کا رقعہ پاتے ہی دوڑا۔ اس میں اس کی بدنامی نہیں۔ ساری ہندو قوم کی بدنامی ہے۔ خیر جناب پہنچا۔ اس کے ٹھاٹ دیکھ کر دنگ رہ گیا۔ وہ بھولی بھالی عورت اب دال منڈی کی رانی ہے۔ معلوم نہیں اتنی جلد اتنا سلیقہ اور تمیز کہاں سیکھ لیا۔ لب و لہجہ کامل، شین و قاف درست، انداز میں ایک عجیب دلآویزی ہے۔ سمجھانے لگا۔ کچھ دیر تک تو خاموش میری باتیں سنتی رہی۔ بعد ازآں رونے لگی۔ میں سمجھ گیا ابھی لوہا گرم ہے۔ دوچار چوٹیں اور لگائیں۔ بس آگئی پنجہ میں پہلے بدھوا آشرم کا نام سن کر گھبرائی۔ پچاس روپے ماہوار گزارے کے لیے مانگنے لگی۔ مگر آپ جانتے ہیں یہاں پچاس روپے دینے والا کون ہے۔ میں نے حامی نہ بھری۔ بالآخر بہت قیل وقال کے بعد اس نے ایک شرط پر بدھوا آشرم میں جانا منظور کیا۔ اس شرط کو پورا کرنا آپ کا کام ہے۔

پدم سنگھ نے متوحش انداز سے بٹھل داس کی طرف دیکھا۔

بٹھل داس۔ گھبرائیے نہیں۔ بہت سیدھی شرط ہے۔ بس یہی کہ آپ ذرا دیر کے لیے اس کے پاس چلے جائیں۔ وہ آپ سے کوئی خاص بات کہنا چاہتی ہے۔ میں تو جانتا ہی تھا کہ آپ کو اس میں کیا عذر ہوسکتا ہے۔ یہ شرط منظور کرلی تو فرمائیے کب چلنے کا قصد ہے میرے خیال میں سویرے چلیے۔

بٹھل داس جتنے عجلت پسند تھے۔ پدم سنگھ اتنے ہی ست رائے تھے وہ گھنٹوں سوچ بچار کے بغیر کوئی فیصلہ نہ کرسکتے تھے۔ سوچنے لگے۔ اس شرط کے کیا معنی؟ وہ مجھ سے کیا کہنا چاہتی ہے؟ کیا وہ بات خط کے ذریعہ نہ ہوسکتی تھی۔ ضرور اس میں کوئی نہ کوئی راز ہے آج ابوالوفا نے ساری داستان اس سے کہی ہوگی۔ اس کا مزاج اس وقت آسمان پر ہے سمجھی ہو کہ یہ حضرت یوں نہیں آتے تو اس طرح بلاؤں۔ دیکھوں کیسے نہیں آتے۔ صرف مجھے ذلیل کرنا مقصود ہے۔ اچھا اگر میں گیا بھی۔ لیکن وہ بعد کو اپنے قول سے پھرجائے تو؟ یہ دلیل انھیں اپنا گلا چھڑانے کے لیے مفید معلوم ہوئی۔ بولے۔"اچھا اگر وہ اپنے قول سے پھرجائے تو؟"

بٹھل داس۔ پھر کیا جائے گی۔ ایسا ہوسکتا ہے کہیں!

پدم سنگھ۔ ہاں ایسا ہونا بعید از قیاس نہیں۔

بٹھل۔ تو آپ کوئی معاہدہ لکھوانا چاہتے ہیں؟
پدم۔ معاہدہ کی بات نہیں مجھے شک یہ ہوتا ہے۔ کہ وہ یہ عیش اور آرام چھوڑ کر بدھوا آشرم میں کیوں جانے لگی۔ اور سبھا والے اسے لینا منظور کب کریں گے۔
بٹھل۔ سبھا والوں کو راضی کرنا تو میرا کام ہے۔ نہ مانیں گے تو میں اس کے گزارے کی اور کوئی صورت نکالوں گا۔ رہی پہلی بات! مان لیجیے۔ وہ اپنے قول سے پھر ہی گئی ۔ تو اس میں ہمارا کیا نقصان ہے۔ ہم اپنے فرض سے تو سبکدوش ہوجائیں گے۔
پدم۔ ہاں یہ اطمینان چاہے ہوجائے مگر دیکھ لیجیے گا وہ دھوکا دے گی ضرور۔
بٹھل داس بے صبر ہوگئے۔ اس وقت شرماجی سے برتنے میں بڑے تحمل کی ضرورت تھی۔ لیکن انھوں نے ترش ہوکر کہا۔"اگر دھوکا ہی دے دیا۔ تو آپ کے کون چھپن ٹکے خرچ ہوئے جاتے ہیں۔"
پدم سنگھ۔ آپ کے نزدیک میری عزت کچھ نہ ہو۔ لیکن میں اپنے تئیں اتنا حقیر نہیں سمجھتا۔
بٹھل ۔ خلاصہ یہ کہ آپ نہ جائیں گے؟
پدم۔ میرے جانے سے کوئی فائدہ نہیں ہے۔ ہاں اگر مجھے خفیف ہی کرنا ہے تو البتہ۔
بٹھل۔ کتنے افسوس کا مقام ہے۔ کہ آپ ایک قومی کام کے لیے اس قدر لیت ولعل کررہے ہیں۔ افسوس! آپ آنکھوں سے دیکھ رہے ہیں۔ کہ ایک ہندو قوم کی عورت کنوئیں میں گری ہوئی ہے۔ اور آپ اسی قوم کے ایک روشن خیال، بیدار مغز نام لیوا ہوکر بھی اسے نکالنے میں اس قدر تامل کرتے ہیں۔ بس آپ اسی کام کے ہیں۔ کہ جاہل کسانوں اور زمیندازروں کا خون چوسیے۔ اور آپ سے کچھ نہ ہوگا۔
شرماجی نے اس ملامت کا کوئی جواب نہ دیا۔ وہ دل میں خود اپنی پست ہمتی کے معترف تھے۔ اور اپنے تئیں اس پھٹکار کا سزاوار سمجھتے تھے۔ تاہم ایک ایسے شخص کی زبان سے یہ باتیں حد درجہ ناگوار معلوم ہوئیں۔ جو اس سانحہ کا ایک خاص رکن ہو۔ اور وہ بڑی مشکل سے اس کا ترکی بہ ترکی جواب دینے سے اپنے تئیں باز رکھ سکتے۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ سمن کو بچانا چاہتے تھے۔ مگر پوشیدہ طور سے بولے۔"آخر اس کی اور بھی تو شرطیں ہیں؟
بٹھل۔ جی ہاں ہیں تو۔ لیکن انھیں پورے کرنے کی آپ میں قدرت ہے؟ وہ گزارے کے

لیے پچاس روپے ماہوار مانگتی ہے۔ آپ دے سکتے تھے ہیں؟

پدم سنگھ۔ پچاس نہیں۔ لیکن بیس روپے دینے پر تیار ہوں۔

بٹھل۔ جناب باتیں نہ بنائیے۔ ایک ذرا سی تکلیف تو آپ سے ہوتی نہیں آپ بیس روپے ماہوار دیں گے۔

پدم۔ میں آپ سے سچّا وعدہ کرتا ہوں کہ بیس روپے ماہوار دیا کروں گا۔ اور اگر میری آمدنی میں کچھ اضافہ ہوا۔ تو میں پوری رقم دینے میں بھی دریغ نہ کروں گا۔ ہاں اس وقت مجبور ہوں۔ یہ بیس روپے بھی گھوڑا گاڑی بیچ کر نکالوں گا۔ معلوم نہیں کیوں آجکل میرا بازار سُست ہے۔

بٹھل۔ آپ نے بیس روپے ماہوار دے ہی دیے تو باقی کہاں سے آئیں گے؟ اوروں کا حال تو آپ جانتے ہی ہیں۔ آشرم کا چندہ بھی مشکل سے وصول ہوتا ہے۔ لیکن خیر مَیں جاتا ہوں۔ حتی الامکان کوشش کروں گا۔ پر کام نہ پورا ہوا تو اس کا سارا الزام آپ کے سر رہے گا۔

(۱۹)

شام کا وقت ہے۔ سدن اپنے گھوڑے پر سوار دال منڈی کے دو رویہ بالاخانوں اور کھڑکیوں کی طرف تاکتا ہوا چلا جارہا ہے۔ جب سے سمن یہاں جلوہ افروز ہوئی ہے۔ سدن اس کے بالاخانہ کے سامنے کسی نہ کسی بہانہ سے کچھ دیر کے لیے ضرور ٹھہر جاتا ہے۔ اس گل نورس کے رنگ و روپ نے اسے ایسا فریفتہ کرلیا ہے کہ اب اسے کسی پہلو چین نہیں آتا۔ اس کے حُسن میں ایک دلآویز سادگی اور حجاب ہے۔ جو اس کے دل پر غمزدوں اور خوش ادائیوں سے کہیں زیادہ اثر پیدا کرتا ہے۔ وہ اس پیکرِ حسن پر اپنی محبت نثار کرنا چاہتا ہے۔ مگر موقع نہیں پاتا۔ سمن کے یہاں ہمیشہ حُسن پرستوں کا ازدحام رہتا ہے۔ سدن کو خوف ہوتا ہے کہ کہیں ان میں کوئی میرے چچا کا دوست نہ ہو۔ اسی لیے اسے اوپر جانے کی ہمّت نہیں ہوتی۔ اس سیلابِ تمنا کو دل میں چھپائے وہ روز اسی طرح مایوس ہوکر چلا جاتاہے۔ لیکن آج اس نے سمن سے ملاقات کرنے کا مضبوط ارادہ کرلیا ہے، چاہے کتنی ہی دیر تک انتظار کیوں نہ کرنا پڑے۔ صدمۂ فراق اب اس سے نہیں سہا جاتا۔ وہ سمن کے بالاخانے کے سامنے پہنچا شیام کلیان کی پُرسرور صدا آرہی تھی۔ آگے بڑھا اور دو گھنٹوں تک

پارک اور بازار کا چکر لگاکر نو بجے پھر دال منڈی کی طرف چلا۔ کنوار کی روپہلی چاندنی نے دال منڈی کی اونچی چھتوں اور منڈیروں پر ایک نورانی چادر سی ڈال رکھی تھی۔

بازارِ حُسن، پیکرِ حُسن بنا ہوا تھا۔ سدن پھر سمن کے کوٹھے کے روبرو پہنچا۔ نغمہ بند تھا۔ کچھ بول چال نہ سنائی دی یقین ہوگیا کہ مطلع صاف ہے۔ وہ گھوڑے سے اُترا۔ اُسے نیچے کی دکان کے ایک ستون سے باندھ دیا اور سمن کے دروازہ پر جاکھڑا ہوا۔ اس کی سانس تیز اور سینہ دھڑک رہاتھا۔

سمن کا ایک مجرا ابھی ختم ہوا تھا۔ اور اس کے دل پر افسردگی طاری تھی۔جو آندھی کے بعد کے سناٹے کی طرح یہ عیش و نشاط کا دور آخر ہوا کرتی ہے۔ یہ ایک ندائے غیب ہے جو نشۂ عیش کے متوالوں کو ایک لمحہ کے لیے پیدا کردیتی ہے۔ گزرے ہوئے دن خواب کے سہانے منظر بن جاتے ہیں۔ ذرا دیر کے لیے ہماری نگاہِ باطن کھل جاتی ہے۔ اور اس تاریک گوشہ میں خیال کی روشنی جا پہنچتی ہے۔ سمن کا دھیان اس وقت سوبھدرا کی طرف لگا ہوا تھا۔ وہ دل میں اس سے اپنا موازنہ کررہی تھی۔ وہ پُراطمینان زندگی کبھی مجھے نصیب ہوسکتی ہے! غیر ممکن، یہ ہوس اور نمائش کا بازار ہے۔ یہاں وہ سکونِ خاطر کہاں! جب پدم سنگھ کے کچہری سے آنے کا وقت آتا تھا۔ تو سوبھدرا کتنے اشتیاق سے پان کے بیڑے لگاتی تھی۔ تازہ حلوا پکاتی تھی۔ جب وہ گھر میں آتے تھے۔ تو وہ کتنی بے تابی کے ساتھ ان سے ملنے دوڑتی تھی۔ آہ میں نے انھیں ہم آغوش بھی دیکھا ہے۔ کتنی سچّی اُلفت تھی۔ کتنی سرور انگیز اور میری کیا حالت ہے! یہاں یا تو اندھے آتے ہیں۔ یا میا مٹھو! کوئی اپنی دولت کا جال بچھاتا ہے کوئی اپنی چکنی چپڑی باتوں کا۔ اور کوئی اپنی فرضی محبت کا۔ ان کے دل میں محبت کی بو کہاں! وہ خشک، بے حس، بے جان پتّے ہیں۔ نہایت رنگین اور خوش نما۔ جن پر نہ بہار کا اثر ہے۔ نہ خزاں کا۔ نہ گرمی کا نہ سردی کا۔ پر بے سمجھ بچّے چاہے انھیں دیکھ کر خوش ہوں۔ ان سبز پتّوں پر کبھی بھونرے نہ منڈلائیں گے۔ ان رنگین پھولوں پر کبھی بلبل نہ چہکے گا۔

دفعتاً سدن کمرہ میں داخل ہوا۔

سمن چونک پڑی، اس نے سدن کو کئی دن آتے جاتے دیکھا تھا۔ اس کا چہرہ پدم سنگھ سے بہت ملتا تھا۔ ہاں زرد متانت کے بجائے سُرخ بانکپن جھلکتا تھا۔اس کا کمان پن۔

تنگ مانگی۔ نخوت اور چھچھورے پن کی جھلک ہی نہیں۔ جو اس گلزار کے گل چینوں کی امتیازی صفتیں ہیں۔ وہ سیدھا سادہ ۔ بے تکلف بے لوث نوجوان معلوم ہوتا تھا۔ سمن نے آج اُسے بالاخانوں کی طرف غور سے تاکتے ہوئے دیکھا تھا۔ اس نے تاڑ لیا تھا کہ کبوتر پر تول رہا ہے کسی چھتری پر اُترا ہی چاہتا ہے۔ اس وقت سدن کو اپنے سامنے دیکھ کر اُسے وہ فخر آمیز مسرت ہوئی جو دنگل میں کشتی مار کر کسی پہلوان کو ہوتی ہے۔ وہ اُٹھی اور مسکرا کر سدن کی طرف ہاتھ بڑھایا۔

سدن کا معصوم چہرہ شرم سے سُرخ ہوگیا۔ آنکھیں جھک گئیں۔ اس پر ایک رعب سا طاری ہوگیا۔ زبان سے ایک لفظ بھی نہ نکلا جیسے کوئی شخص غواصی کے اصولوں کا ماہر ہونے پر بھی پانی میں اُترتے ہی ڈبکیاں کھانے لگے۔

(۲۰)

سدن نے سمن بائی سے اپنی حقیقت چھپائی تھی۔ اپنا نام کنور سدن سنگھ بتلایا تھا۔ پر وہ اس راز کو بہت دنوں تک نہ چھپا سکا۔ سمن نے ہیرا کی معرفت اصلی حالات معلوم کر لیے تھے۔ اور تبھی سے وہ ایک عجیب شش و پنج میں پڑی ہوئی تھی۔ سدن کو دیکھے بغیر اب اسے چین نہ آتا۔ اس کا دل روز بروز سدن کی طرف کھنچا جاتا تھا۔ سدن بیٹھا ہوا ہو تو اس کے یہاں کسی راجہ یا رئیس کا گزر ہونا محال تھا۔ اس نے اب سدن سے معشوقانہ پرہیز کرنا ترک کر دیا تھا معشوق سے عاشق بن گئی تھی۔ مگر خصوصیت یہ تھی کہ یہ عشق دیدار اور گفتار سے آگے نہ بڑھنے پاتا تھا۔ وہ اس محبت کو معیوب اور ناجائز سمجھتی تھی دوسروں سے اسے چھپاتی تھی۔ حتیٰ کہ ہیرا سے بھی رازداری کرتی۔ سوبھدرا اور پدم سنگھ سے قدیم تعلقات کی بنا پر اس کے دل میں سدن سے ایک فرضی اور نازک رشتہ قائم ہوگیا تھا۔ اور اگرچہ یہ رشتہ بالکل کچا دھاگا تھا پر سمن کے دلِ بیتاب پر وہ زنجیر کا کام کرتا تھا۔ کہیں پدم سنگھ اور سوبھدرا پر یہ راز کھل جائے تو وہ مجھے کیا سمجھیں گے! انھیں کتنا صدمہ ہوگا! میں ان کی نگاہوں میں کس قدر قابلِ نفرت ہوجاؤں گی! اگر باتوں میں سدن کی زبان کبھی مائل بہ شوخی ہوتی تو وہ سلسلہ گفتگو تبدیل کر دیتی۔ اگر سدن کی انگلیاں مائل بہ شرارت ہوتیں۔ تو وہ اس کی طرف مجوب نگاہوں سے دیکھ کر آہستہ سے اس کا ہاتھ ہٹا دیتی۔ لیکن اس کے ساتھ ہی وہ سدن کو اُلجھائے رکھنا چاہتی تھی۔ اپنے حظِ نفس کے علاوہ اس کا مدعا

یہ بھی تھا۔ کہ کہیں میری طرف سے مایوس ہوکر یہ منچلا نوجوان کسی دوسرے صیاد کے دام میں نہ پھنس جائے۔ ورنہ پھر اس کا نکلنا مشکل ہوجائے گا۔ اس کی فکر احتیاطِ رشک کی بہ نسبت سدن کے بہبود پر زیادہ مبنی تھی۔ وہ سدن کو ایک امانت سمجھتی تھی۔ جسے دوسروں کے دست بُرد سے بچانا اس کا فرض تھا۔ اس کا تصرف محتاطِ خیانت تک محدود تھا۔

لیکن سدن اس کے احتراز کو اپنی زری سے منسوب کرتا۔ اس کے معصوم دل پر محبت کا رنگ خوب گاڑھا ہوگیاتھا۔ سمن اس کی زندگی کا جزواعظم بن گئی تھی مگر کچھ عجیب بات تھی کہ اس بیتابیٔ اُلفت کے باوجود اپنی امنگوں کو دباتا تھا۔ اس کا اکھڑپن غائب ہوگیا تھا۔ وہ وہی کرنا چاہتا تھا۔ جو سمن کو پسند ہو، اگر سمن کہتی کہ تم اب میرے یہاں مت آیا کرو۔ تو شاید وہ خودکشی کرلیتا۔ پر انحراف نہ کرتا۔ وہ نفسانیت جو بازاری اُلفت میں نمایاں ہوتی ہے سچّے جذبات کے زیر اثر رضا جوئی کے تابع ہوگئی تھی۔ لیکن اس احتراز کو روزافزوں ہوتے دیکھ کر وہ اس نتیجہ پر پہنچا کہ خالص الفت کی قدر یہاں نہیں ہوسکتی۔ اپنی مردانہ شباہت اور روحانیت پر اسے جو ناز تھا وہ جاتا رہا۔ سیم وزر اور تحفے تحائف کی ضرورت معلوم ہونے لگی۔ لیکن مانگے کس حیلہ سے! آخر بہت پس وپیش کے بعد اس نے اپنے باپ کو خط لکھا کہ یہاں میرے کھانے پینے کا اچھا بندوبست نہیں ہے۔ لحاظ کے مارے چچا صاحب سے کچھ کہہ نہیں سکتا مجھے کچھ روپے بھیج دیجیے۔

گھر پر یہ خط پہنچا۔ تو بھاما نے شوہر کو طعنے دینے شروع کیے۔ اسی بھائی کا تو تمھیں اِتنا بھروسہ تھا۔ گھمنڈ سے زمین پر پیر نہ رکھتے تھے۔ اب تو گھمنڈ ٹوٹ گیا؟ وہ بھی چچا پر بہت پھولے ہوئے تھے اب آنکھیں کھلی ہوں گی۔ اس زمانہ میں نیکی کسی کو یاد نہیں رہتی۔ اپنے دن بھول جاتے ہیں۔ ان کے لیے میں نے کون کون سا جتن نہیں کیا۔ چھاتی سے دودھ بھر نہیں پلایا۔ اس کا بدلہ یہ مِل رہاہے۔ نہیں اس بے چارے کا کچھ قصور نہیں۔ یہ سب کچھ انھیں مہارانی کے کرتوت ہیں۔ اب کی ملاقات ہوئی تو وہ کھری کھری سناؤں کہ یاد کریں۔

مدن سنگھ کو معاً شبہہ ہواکہ یہ سدن کی حرفت ہے۔ اپنے بھائی پر انھیں کامل اعتماد تھا۔ لیکن جب بھاما نے روپے بھیجنے پر ضد کی۔ تو مجبور ہوگئے۔ سدن روز ڈاک خانہ جاتا۔

ڈاکیے سے باربار پوچھتا۔ آخر چوتھے دن پچیس روپے آئے ڈاکیہ اسے پہچانتا تھا۔ روپیہ ملنے میں کوئی دقت نہ ہوئی۔ سدن خوشی سے پھولا نہ سمایا۔ شام کو بازار میں ایک نفیس ریشمی ساڑی خریدی۔ مگر خوف یہ تھا کہ کہیں سُمن اسے ناپسند نہ کرے۔ وہ کنور بن چکا تھا اس لیے اتنا کم قیمت تحفہ دیتے ہوئے جھینپتا تھا۔ ساڑی جیب میں رکھے دیر تک گھوڑے پر سوار اِدھر ٹہلتا رہا خالی ہاتھ وہ بلا پس وپیش چلاجایا کرتا تھا۔ آج یہ تحفہ لے کر جاتے ہوئے شرم آتی تھی۔ جب خوب اندھیرا ہوگیا۔ تو دل مضبوط کرکے سمن کے کوٹھے پر چڑھ گیا اور ساڑی جیب سے نکال کر چپکے سے سنگاردان پر رکھ دی۔

سمن گھبرارہی تھی۔ کہ آج دیر کیوں ہوئی۔ اسے دیکھتے ہی پھول کی طرح کھل گئی۔ اور بولی۔ "یہ کیا لائے ہو؟"

سدن نے شرماتے ہوئے کہا۔ "کچھ نہیں آج ایک ساڑی نظر آگئی مجھے خوبصورت معلوم ہوئی لے لی۔"

سمن۔ آج انتظار کی اتنی تکلیف دی۔ کیا یہ اُسی کی رشوت ہے؟

یہ کہہ کر اس نے ساڑھی کو دیکھا۔ سدن کی واقعی حیثیت کے لحاظ سے بہت اچھی تھی۔

سمن کے دل میں سوال پیدا ہوا کہ انھیں اتنے روپے کہاں ملے! کہیں گھر سے اُڑا تو نہیں لائے۔ شرماجی اتنے روپے کیوں دینے لگے۔ یا تو اُنھوں نے اُن سے کوئی بہانہ کیا ہوگایا اُٹھا لائے ہوں گے۔ اس نے سوچا کہ ساڑھی واپس کردوں۔ مگر سدن کی دل شکنی کا خوف مانع ہوا۔ اس کے ساتھ ہی اُسے رکھ لینے میں اس حرکت کے اعادہ کا اندیشہ تھا۔ آخر اس نے فیصلہ کیا کہ اب کی اُسے لے لوں پر آئندہ کے لیے ہوشیار کردوں بولی۔ "اس نوازش کے لیے آپ کی مشکور ہوں۔ لیکن آپ سے میں ان تحفوں کی بھوکی نہیں ہوں۔ آپ کی یہی عنایت کیا کم ہے۔ کہ یہاں آنے کی تکلیف کرتے ہیں۔ میں صرف آپ کی نگاہِ محبت چاہتی ہوں۔

لیکن اس تحفہ کے بعد بھی جب سدن کو سمن کے احتراز میں کوئی کمی نہ نظر آئی تو اسے یقین ہوگیا۔ کہ میری کوشش بیکار ہوئی۔ وہ دل میں شرمندہ ہوا۔ کہ میں ایک ناچیز تحفہ دے کر اس پر اتنی بڑی بڑی امیدیں قائم کرتاہوں۔ جہاں لوگ موتی جواہر نثار کرتے

ہیں۔ اور پھر بھی مدعا تک نہیں پہنچتے۔ وہاں میں چھومنتر کے زور سے پہنچنا چاہتا ہوں۔ اسے کوئی زیادہ بیش قیمت تحفہ دینے کی فکر دامن گیر ہوئی۔ مگر مہینوں تک اس ارادہ کو پورا کرنے کا موقع نہ ملا۔

ایک روز وہ نہانے بیٹھا تو صابن نہ تھا۔ وہ اندر کے غسل خانہ میں صابن لینے گیا۔ اندر پیر رکھتے ہی اس کی نگاہ طاق پر پڑی۔ اس پر ایک کنگن رکھا ہوا تھا۔ سوبھدرا ابھی اشنان کرکے گئی تھی۔ اس نے کنگن اُتار کر رکھ دیا تھا۔ پر چلتے وقت اس کی یاد بھول گئی تھی۔ کچہری کا وقت قریب تھا۔ وہ کھانا پکانے میں مصروف ہوگئی۔ کنگن وہیں دھرا رہ گیا۔ سدن نے لپک کر اُٹھا لیا۔ اُس وقت اس کی نیت خراب نہ تھی۔ اس نے سوچا چچی صاحبہ خوب حیران ہوجائیں گی ۔ تب ان سے کچھ رشوت لے کر اسے دوں گا۔ اچھی دل لگی رہے گی۔ کنگن کو چھپاکر لایا اور صندوق میں رکھ دیا۔ سوبھدرا کھانا کھاکر لیٹ گئی۔ گرمیوں کے دن تھے ہی۔ سوئی تو تیسرے پہر آنکھ کھلی۔ اس اثنا میں شرماجی کچہری سے آگئے ان سے بات چیت کرنے لگی۔ کنگن کا دھیان ہی نہ رہا سدن کئی بار اندر گیا۔ کہ دیکھوں اس کا کچھ چرچا ہورہا ہے یا نہیں۔ لیکن اس کا ذکر کچھ نہ سنائی دیا۔ شام کو جب وہ سیر کرنے چلا تو یکایک اس کے دل میں خیال پیدا ہوا۔"کیوں نہ یہ کنگن سمن کے نذر کروں!" یہاں مجھ سے تو کوئی پوچھے گا نہیں۔ اگر پوچھا تو صاف کہہ دوں گا میں نہیں جانتا چچی سمجھیں گی نوکروں میں سے کوئی اُٹھا لے گیا ہوگا۔ بلکہ شاید مجھ سے پوچھنے کی نوبت ہی نہیں آوے۔ اس خیال نے اس کا ارداہ مضبوط کردیا۔ اس نے کنگن کو جیب میں رکھ لیا۔ بعض اوقات موقع دل لگی کو بھی فاسد ارادہ کی صورت میں تبدیل کردیتا ہے۔

سدن کی طبیعت آج سیر کرنے میں نہ لگی۔ وہ یہ تحفہ پیش کرنے کے لیے بے قرار ہورہاتھا۔ معمول سے کچھ پہلے ہی گھوڑے کو دال منڈی کی طرف پھیر دیا۔ یہاں اس نے ایک چھوٹا سا مخملی بکس خریدا اس میں کنگن کو رکھ کر سمن کے یہاں جا پہنچا۔ وہ اس بیش قیمت چیز کو اس انداز سے دینا چاہتا تھا گویا کوئی معمولی تحفہ ہے۔ اظہار تمول کے ساتھ اظہار انکسار بھی مدنظر تھا۔ آج وہ بہت دیر تک بیٹھا رہا۔ شام کا وقت سمن نے اسی کے لیے نکال رکھا تھا۔ مگر آج ذکر محبت میں بھی اس کا جی نہ لگتا تھا کچھ سمجھ نہ آتا تھا۔ کہ یہ تحفہ کیوں کر پیش کروں۔ جب بہت دیر ہوگئی۔ تو وہ آہستہ سے اُٹھا جیب سے بکس نکالا اور

اسے پلنگ پر رکھ کر دروازہ کی طرف چلا۔ سمن کی نگاہ پڑ گئی۔ پوچھا۔"اس بکس میں کیا ہے؟"

سدن۔ کچھ نہیں خالی بکس ہے۔

سمن۔ نہیں نہیں ذرا ٹھہریے۔ میں دیکھ لوں۔

یہ کہہ کر اس نے سدن کا ہاتھ پکڑلیا۔ اور صندوقچہ کھول کر دیکھا۔ اس کنگن کو اس نے سوبھدرا کے ہاتھ میں دیکھا تھا۔ اس کی ساخت بہت اچھی تھی۔ پہچان گئی۔ دل پر ایک بوجھ سا آپڑا۔ اُداس ہوکر بولی۔"میں نے آپ سے کہہ دیا تھا۔ کہ میں ان چیزوں کی بھوکی نہیں ہوں آپ مجھے ناحق نادم کرتے ہیں۔"

سدن نے لاپروائی سے کہا گویا وہ راجا ہے۔"غریبوں کا پان پھول قبول کرنا چاہیے۔"

سمن۔ میرے لیے سب سے بڑا تحفہ آپ کی نگاہ ہے۔ وہ ہی اوپر میرے بنی رہے اس کنگن کو آپ میری طرف سے نئی رانی صاحبہ کو دے دیجیے گا۔ میرے دل میں آپ کی جو محبت ہے۔ وہ ان خواہشوں سے پاک ہے۔ آپ کے اس سلوک سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ابھی تک آپ مجھے بازاری عورت ہی سمجھے ہوئے ہیں۔ آپ ہی ایک ایسے شخص ہیں۔ جس سے میں سچی، بے لوث محبت رکھنا چاہتی ہوں۔ لیکن آپ نے بھی اس کی قدر نہ کی۔

سدن کی آنکھیں بھر آئیں بیشک میں خطاوار ہوں۔ میں اس کی محبت جیسی بے بہا شئے کو ان ناچیز تحفوں سے خریدنا چاہتاہوں۔ میں ہتھیلی پر سرسوں جمانا چاہتا ہوں۔ آج اس شہر میں کون ہے جو اس کے نگاہِ ناز پر سب کچھ قربان نہ کردے۔ بڑے بڑے دولت مند آتے ہیں پر یہ کسی کی طرف آنکھ اُٹھا کر بھی نہیں دیکھتی۔ پر میں ایسا کمینہ ۔ ناشناش ہوں کہ اس کی خلوص میں اب بھی شک کرتا ہوں۔ اس دردناک خیال نے اِسے رُلا دیا۔ سمن سمجھ گئی کہ میرا یہ حملہ اکھر گیا۔ اندازِ محبت سے بولی۔"سدن۔ تم مجھ سے ناراض ہوگئے؟"

سدن نے آنکھیں پونچھ ڈالیں اور بولا۔"ہاں ناراض تو ہوں۔"

سمن۔ کیوں۔ میری کوئی خطا؟

سدن۔ اس لیے کہ تم مجھے جلاتی ہو۔ تم سمجھتی ہو کہ میں ان خرافات سے تمھاری محبت خریدنی چاہتا ہوں۔

سمن۔ تو یہ چیزیں کیوں لاتے ہو؟

سدن۔ میری طبیعت۔

سمن۔ نہیں اب سے مجھے ان نوازشوں سے معاف رکھیے گا۔

سدن۔ خیر دیکھا جائے گا۔

سمن۔ آپ کی خاطر سے میں ان کنگن کو رکھ لیتی ہوں۔ لیکن اسے امانت سمجھتی رہوں گی۔ آپ ابھی آزاد نہیں ہیں۔ جب آپ اپنی ریاست کے مالک ہوجائیں گے۔ اس وقت میں آپ سے من مانی فرمایشیں کروں گی۔ اور آپ کو دق کرڈالوں گی۔ لیکن ابھی انھیں باتوں سے، آپ کے گھر کے لوگ بدگمان ہوجائیں گے۔ کہیں انھوں نے روک تھام کی۔ تو میں آپ کے دیدار کو بھی ترس جاؤں گی۔

(۲۱)

بابو بٹھل داس ادھورا کام نہ کرتے تھے۔ پدم سنگھ کی طرف سے مایوس ہوگئے تو انھیں یہ فکردامن گیر ہوئی۔ کہ سمن کے لیے پچاس روپیہ ماہوار کا چندہ کیوں کروں! ان کی کئی تحریکیں چندوں سے چل رہی تھیں۔ مگر وصولی میں ہمیشہ قباحت ہوتی تھی۔ وِدھوا آشرم کی عمارت بنوانی شروع کی۔ لیکن دوسال سے اس کی دیواریں منہدم ہوتی جاتی تھیں۔ ان پر چھپّر ڈالنے کے لیے کافی روپے نہ ہاتھ آتے تھے۔

فری لائبریری کی کتابیں دیمکوں کی خوراک بن رہی تھیں۔ الماریاں بنوانے کے لیے روپے نہ تھے۔ باوجود ان سب قباحتوں کے اس وقت چندہ کے سوا انھیں اور کوئی صورت نظر نہ آئی۔ سیٹھ بلبھدرداس شہر کے رئیس اعظم، آنریری مجسٹریٹ اور میونسپل بورڈ کے صدر تھے۔ پہلے ان کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ سیٹھ جی اپنے بنگلے میں آرام کرسی پر لیٹے ہوئے حقّہ پی رہے تھے۔ بہت ہی منحنی، گورے چٹّے آدمی تھے۔ خوش وضع، خوش مذاق، بشرہ سے ذہانت اور مطانت ٹپکتی تھی۔ وہ ہر ایک کام میں بہت غوروخوض کے بعد ہاتھ ڈالتے تھے۔ بٹھل داس کی تجویز سُن کر کچھ سوچا اور بہت متانت سے بولے۔"تجویز معقول ہے۔ لیکن یہ بتلایئے سمن بائی کو آپ کہاں رکھنا چاہتے ہیں۔"

بٹھل داس۔ ودھوا آشرم میں۔

بلبھدرداس۔ آشرم سارے شہر میں بدنام ہوجائے گا۔ اور کیا عجب ہے کہ اور ودھوائیں بھی وہاں سے نکل بھاگیں۔

بٹھل۔ تو الگ کوئی مکان لے کر رکھ دوں گا۔
بلبھدر داس۔ محلہ کے نوجوانوں میں معرکہ آرائیاں ہونے لگیں گی۔
بٹھل۔ تو پھر آپ ہی کوئی صورت نکالیے۔
بلبھدر داس۔ میری رائے تو یہ ہے کہ آپ اس قصّے میں نہ پڑیں۔ شرم ایک بار آنکھوں سے نکل کر پھر واپس نہیں آتی۔ قاعدہ ہے کہ عضوِ ماؤف کو بدن سے کاٹ ڈالتے ہیں۔ تاکہ اس کا اثر سارے جسم کو خراب نہ کرڈالے۔ معاشرے میں بھی اس قاعدہ پر عمل کرنا چاہیے۔ میں دیکھتا ہوں۔ کہ آپ مجھ سے متفق نہیں ہیں۔ لیکن میرا جو کچھ خیال تھا وہ میں نے صاف صاف عرض کردیا۔ آشرم کی انتظامی جماعت کا ایک رُکن میں بھی تو ہوں۔ میں کسی طرح ایک بدقماش عورت کو آشرم میں رکھنے کی صلاح نہ دوں گا۔

بٹھل داس چیں بہ جبیں ہوکر بولے۔"خلاصہ یہ کہ آپ اس کارِ خیر میں میری کوئی مدد نہیں کرسکتے۔ جب آپ جیسے فہمیدہ حضرات کا یہ حال ہے تو دوسروں سے کیا اُمید ہوسکتی ہے۔ میں نے آپ کا بہت وقت خراب کیا معاف فرمایئے گا۔"

یہ کہہ کر بٹھل داس کھڑے ہوئے۔ اور سیٹھ چمن لال کے درِ دولت پر جاپہنچے۔ یہ سانولے رنگ کے بے ڈول آدمی تھے۔ نہایت لحیم، ڈھیلے ڈھالے، مزاج میں نہ صفائی نہ سلیقہ۔ جسم کی طرح خیالات بھی بے ڈول تھے۔ فراخ کی جگہ تنگ۔ تنگ کی جگہ فراخ۔ یہ رشی دھرم سبھا کے میر مجلس، رام لیلا کمیٹی کے چیرمین اور راس لیلا کمیٹی کے سرپرست تھے۔ پالیٹکس کو زہریلا سانپ سمجھتے تھے۔ اور اخباروں کو سانپ کی بابنی۔ حکّام رسی کی دھن تھی۔ انگریز حکام کے حلقہ میں ان کی خاص عزّت تھی۔ وہاں ان کے جوہر کی بڑی قدر ہوتی تھی۔ وہ نہ فیاض تھے نہ بخیل۔ چندے کی فہرست کا معائنہ ان کا نورِ ہدایت تھا۔ ان میں ایک خاص وصف تھا۔ جو ان کے عیوب کو چھپائے رہتا تھا۔ یہ ان کی ظرافت تھی۔ بٹھل داس کی تجویز سُن کر بولے۔"بابو صاحب آپ بالکل پھیکے آدمی ہیں۔ آپ میں ذرا بھی حسنِ مذاق نہیں۔ مدّت کے بعد تو اس بازار میں ایک چیز نظر آئی۔ آپ اُسے بھی غائب کرنا چاہتے ہیں۔ کم سے کم اب کی رام لیلا تو ہوجانے دیجیے۔ اب کی راج گدی کے دن اسی کا گانا ہوگا۔ دھوم مچ جائے گی۔ آخر ترکنیں آکر مندر کو ناپاک کرتی ہیں۔ براہمنی رہے تو کیا بُرا ہے۔ خیر یہ تو دل لگی ہوئی۔ معاف کیجیے گا۔ مبارک ہے آپ کی ذات جسے

ایسے نیک کاموں کی لو لگی رہتی ہے۔ کہاں ہے چندے کی فہرست؟"

بٹھل داس سر کھجلاتے ہوئے بولے۔"ابھی تو میں صرف سیٹھ بلبھدرداس ہی کی خدمت میں گیا تھا۔" لیکن آپ جانتے ہیں وہ ایک ہی حیلہ باز ہیں۔ اِدھر اُدھر کی باتیں کرکے ٹال گئے۔

اگر بلبھدرداس نے ایک لکھا ہوتا۔ تو یہاں دو میں شک نہ تھا۔ وہ دو لکھتے۔ تو یہاں چار یقینی تھے۔ لیکن جب مضروب فیہ صفر ہوتو حاصل کیا۔ کوئی بہانہ سوچنے لگے۔ فوراً طبیعت لڑگئی۔ بولے"جناب مجھے آپ سے پوری ہمدردی ہے۔ لیکن بلبھدرداس نے کچھ سمجھ کرہی ٹالا ہوگا اب جو میں دور تک سوچتا ہوں۔ تو اس تجویز میں پالیٹکس کا رنگ صاف نظر آتاہے۔ آپ چاہے اس نگاہ سے نہ دیکھتے ہوں۔ مگر مجھے تو یہ بالکل پالیٹکل مسئلہ معلوم ہوتا ہے۔ مسلمانوں کو یہ بات بری معلوم ہوگی۔ وہ جاکر حکام سے اس کی شکایت کریں گے اور آپ جانتے ہیں۔ حکّام کے آنکھیں نہیں ہوتیں۔ صرف کان ہی ہوتے ہیں۔ انھیں معاً کسی سازش کا گمان ہوجائے گا۔"

بٹھل داس بے صبر ہوکر بولے۔"تو صاف صاف کیوں نہیں فرماتے کہ میں کچھ دینا نہیں چاہتا۔ میں مسلمانوں کو اتنا متعصب نہیں سمجھتا۔ کہ وہ اس کارِ خیر سے بدگمان ہوں۔ مجھے یقین ہے۔ کہ وہ اس معاملہ میں ہم لوگوں کی پوری حمایت کریں گے۔ ایک سیدھے سادھے معاملہ کو سیاسیات کا رنگ دینے کی کیا ضرورت ہے۔ جب آپ صریح انکار کرسکتے ہیں۔"

سیٹھ جی خفیف ہوگئے۔ کچھ کہا چاہتے تھے۔ لیکن بٹھل داس نے انھیں موقع نہ دیا۔ اُٹھ کھڑے ہوئے۔ یہ مایوسی ان کے لیے کوئی نئی بات نہ تھی۔ آئے دن ہی اس کا تجربہ ہوتا رہتا تھا۔ ممکن تھا کہ کسی قدر وتحمّل سے وہ اپنی کوششوں میں کامیاب ہوجاتے۔ پر تحمّل ان کے سرشت میں تھا۔ یہاں سے ڈاکٹر شیاما چرن کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ڈاکٹر صاحب ایک اعلیٰ درجہ کے تعلیم یافتہ بیدارمغز آدمی تھے۔ شہر کے لیڈر سمجھے جاتے تھے۔ وکالت نصف النہار پر تھی۔ اعتدال کے زبردست پیرو تھے۔ الفاظ بہت تول تول کر زبان سے نِکالتے۔ ان کی کم گوئی اصابت رائے کا درجہ رکھتی تھی۔ ذرّیں خموشی کے اصول پر قربان تھے میانہ روی کے دِلدادہ نہ اِن کی مخالفت سے کسی کو نقصان تھا نہ موافقت سے

کوئی خاص فائدہ سبھی خیال کے لوگ انھیں اپنا دوست سمجھتے تھے۔ سبھی اپنا دشمن۔ اس دھوپ چھاؤں میں ان کی شہرت سدا بہار بنی ہوئی تھی۔ وہ اپنی کمشنری کی طرف سے لوکل کونسل کے ممبر تھے اپنا کچھ نہ کچھ روزانہ وقت رائے دہندگان پر صرف کیا کرتے تھے۔ بٹھل داس کی تجویز سُنی تو بولے۔"مجھے آپ سے اس معاملہ میں کامل ہمدردی ہے۔ میرے لائق جو کام ہو وہ کرنے کے لیے تیار ہوں۔ لیکن کوشش یہ ہونی چاہیے کہ کس طرح ان حالات کی بیخ کنی کی جائے۔ جن کے زیراثر ایسے فتنے پیدا ہوتے ہیں۔ اس وقت آپ ایک عورت کو بچالیں گے تو کیا ہوگا؟ یہاں تو آئے دن ایسے سانحے ہوتے رہتے ہیں اسباب کی اصلاح ضروری ہے۔ کہیے تو کونسل میں کوئی سوال کروں؟"

بٹھل داس اچھل پڑے۔ کونسل میں کسی سوال کا پوچھا جانا ان کے خیال میں ایک نہایت اہم واقعہ تھا۔ بولے۔"جی ہاں۔ یہ تو نہایت مناسب ہوگا۔"

ڈاکٹر صاحب نے فوراً سوالات کا ایک سلسلہ تیار کیا۔

(۱) کیا گورنمنٹ بتاسکتی ہے کہ گزشتہ سال طوائفوں کی تعداد میں کتنا اضافہ ہوا؟

(۲) کیا گورنمنٹ نے یہ تحقیق کرنے کی کوشش کی ہے کہ یہ اضافہ کن اسباب کا نتیجہ ہے۔ اور گورنمنٹ نے ان کے انسداد کی کیا تدبیر کی ہے۔

(۳) یہ اسباب کہاں تک اقتصادی ہیں۔ کہاں تک جذباتی۔ اور کہاں تک تمدنی؟ پھر سوالات لکھ کر ڈاکٹر صاحب موکلوں سے مخاطب ہوگئے۔ بٹھل داس آدھ گھنٹہ تک بیٹھے رہے۔ تب بے صبر ہوکر بولے۔"تومیرے لیے کیا ارشاد ہوتا ہے؟"

ڈاکٹر صاحب۔ آپ مطمئن رہیں۔ اب کی کونسل کے اجلاس میں یہ سوالات ضرور پوچھوں گا اور نتیجہ کی آپ کو اطلاع دوں گا۔ یا آپ خود اخباروں میں ملاحظہ فرمالیجیے گا۔

بٹھل داس کے جی میں تو آیا کہ ڈاکٹر صاحب کو آڑے ہاتھوں لیں۔ پر کچھ سوچ کر رہ گئے۔ پھر جانے کی ہمّت نہ پڑی، لیکن اس دھن کے پورے شخص کو کسی پہلو قرار نہ تھا۔ روز کسی نہ کسی بھلے آدمی کا دامن پکڑتے۔ یہ کوشش بالکل رائگاں تو نہیں ہوئی انھیں کئی سو روپے کے وعدے اور کئی سو روپے نقد مل گئے۔ لیک تیس روپے ماہوار کی جو کمی تھی وہ پوری نہ ہوسکی۔ تین ماہ کی دوڑ دھوپ کے بعد بڑی مشکلوں سے دس روپیہ ماہوار کی مستقل صورت نکلی۔

بالآخر جب انھیں مزید امداد کی توقع نہ رہی۔ تو وہ ایک دن علی الصباح سمن کے پاس گئے۔ وہ انھیں دیکھتے ہی کسی قدر چھپے تمسخر سے بولی کہیئے جناب! کیسے تکلیف کی؟

بٹھل ۔ تمھیں اپنا وعدہ یاد ہے۔

سمن۔ اِتنے دنوں کے بعد اگر میں بھول جاؤں تو میری خطا نھیں۔

بٹھل۔ میں نے بہت چاہا۔ کہ جلد کوئی انتظام ہوجائے۔ لیکن ایسی بدنصیب قوم سے پالا پڑا ہے۔ جس میں قومیّت کا احساس ہی نہیں رہا۔ تاہم میری کوشش بیکار نہیں ہوئی ۔ میں نے تیس روپے ماہوار کا انتظام کرلیا ہے اور اُمید ہے کہ جو کچھ کمی ہے۔ وہ بھی جلد یا بدیر پوری ہوجائے گی۔ اب تم سے میری یہ التجا ہے کہ اسے قبول کرو۔ اور آج ہی اس کوچہ تاریک سے رخصت ہوجاؤ۔

سمن۔ شرماجی کو آپ نہیں لاسکے۔

بٹھل۔ وہ کسی طرح آنے پر راضی نہ ہوئے۔ ان تیس روپیوں میں بیس روپیہ انھیں کا عطیّہ ہے۔

سمن نے حیرت سے کہا۔ ”اچھا! یہ تو بڑے فیاض نکلے مجھے اُن سے اتنی اُمید نہ تھی سیٹھوں سے بھی کچھ مدد ملی؟“

بٹھل ۔ سیٹھوں کی بات نہ پوچھو۔ چمن لال رام لیلہ کے لیے ہزاردوہزار شوق سے دے دیں گے۔ بلبھدرداس حکام کی تواضع و تکریم میں اس سے بھی فیاض ہوسکتے ہیں۔ لیکن اس معاملہ میں انھوں نے سوکھا جواب دے دیا۔

سمن اس وقت سدن کے دام محبت میں گرفتار تھی۔ محبت کا لُطف اُس نے کبھی نہیں اُٹھایا تھا۔ اس نعمت کو پاکر وہ اسے چھوڑنا نہیں چاہتی تھی، اگرچہ وہ جانتی تھی کہ اس محبت کا انجام فراق کے سوا اور کچھ نہیں ہوسکتا۔ لیکن اُس کا نفس کہتا تھا۔ کہ جب تک اس کا مزہ اُٹھاسکتی ہوں۔ تب تک کیوں نہ اُٹھاؤں؟ آگے چل کر نہ جانے کیا ہوگا۔ نہ معلوم زندگی کی ناؤ کس بھنور میں پڑے گی۔ نہ جانے کہاں کہاں تک بھٹکے گی، آنے والی مصیبتوں کے خیال کو وہ اپنے سامنے نہ آنے دیتی تھی۔ کیونکہ اِدھر عمیق تاریکی کے سوا اور کچھ نہ نظر آتا تھا۔ چنانچہ اصلاح زندگی کا وہ جوش جس نے اُسے بٹھل داس سے نجات کی التجا کروائی تھی۔ اس وقت ٹھنڈا پڑگیا تھا۔ اس وقت بٹھل داس اگر سو روپیہ ماہوار کی اُمید بھی

دلاتے تو شاید وہ رضامند نہ ہوتی۔ مگر ایک بار خودہی جو تجویز کر بیٹھی تھی۔ اس سے انحراف کرتے ہوئے شرم آتی تھی بولی۔"میں اس کا جواب آپ کو کل دوں گی۔ ابھی کچھ سوچ لینے دیجیے۔"

بٹھل ۔ اس میں کیا سوچنا سمجھنا ہے؟

سمن ۔ کچھ نہیں۔ لیکن کل پر ہی رکھیے۔

رات کے دس بجے تھے۔ جاڑوں کی سنہری چاندنی چھٹکی ہوئی تھی۔ سمن کھڑکی سے نیلے آسمان کی طرف تاک رہی تھی۔ جیسے چاندنی کی روشنی میں تاروں کی چمک ماند ہوگئی تھی۔ اسی طرح نیک ارادے اُس کی نفسانی خواہشات پر غالب آگئے تھے۔

اس کے سامنے ایک مشکل مسئلہ تھا"بٹھل داس کو کیا جواب دوں۔"

آج صبح اُس نے کل جواب دینے کا حیلہ کرکے انھیں ٹالاتھا۔ لیکن دن بھر کے غوروفکر نے اس کے خیالات میں بہت کچھ ترمیم کردی تھی۔

سمن کو یہاں اگرچہ عیش و آرام کرنے کے سبھی سامان میسّر تھے۔ لیکن بسا اوقات اسے ایسے آدمیوں کی آؤبھگت کرنی پڑتی تھی۔ جن کی صورت سے اُسے نفرت تھی۔ جن کی باتیں سُن سُن کر اس کی طبیعت مالش کرنے لگتی ہے۔ ابھی اس کے احساساتِ لطیف نے طمع کی صورت نہیں اختیار کی تھی۔ اُس پستی تک نہیں پہنچی تھی۔ جب شوق و آرایش اور حظِّ نفس دل کے سارے جذبات کو فنا کردیتا ہے، اس میں شک نہیں۔ کہ وہ آرایش اور نفاست پر جان دیتی تھی۔ لیکن ان تکلفات کے لیے جو نفسی ضرورت تھی۔ اُس سے اُسے نفرت ہوتی تھی۔ اور کبھی کبھی وہ عالم تنہائی میں موجودہ حالت کا سابق سے مقابلہ کیا کرتی تھی۔ بیشک اس وقت یہ تکلفات میّسر نہیں تھے۔ لیکن وہ اپنے دائرہ مین خاص عزّت کی نگاہ سے دیکھی جاتی تھی، پڑوسنوں کو اس پر حُسنِ ظن تھا۔ وہ ان کے روبرو اپنی خاندانی شرافت پر ناز کرسکتی تھی۔ اپنی مذہب پرستی کا رُعب ان پر جما سکتی تھی۔ کسی کے سامنے اس کی آنکھیں نیچی نہ ہوتی تھیں۔ لیکن یہاں اُس کے دل پر غرور کو قدم قدم پر شرم سے جُھکنا پڑتاتھا۔ اسے محسوس ہوتا تھا۔ کہ میں ادنیٰ ترین عورتوں کے سامنے بھی سر اُٹھانے کے لائق نہیں ہوں جو سُبکیاں اسے اس وقت سہنی پڑتی تھیں۔ ان کے مقابلہ میں یہ ذلّت کہیں جاں گداز تھی۔ قدردانوں کے رکیک اشارے اور کنائے اس کے دل پر کٹار کا سا زخم

لگاتے تھے تب اس کا دل پُرغم پدم سنگھ پر دانت پیس کر رہ جاتا تھا۔ اگر اس بے رحم نے اپنی بدنامی کے خوف سے مجھے اتنی بیدردی سے نہ نکال دیا ہوتا۔ تو میں ہرگز اُدھر آنے کی جرأت نہ کرتی۔ اگر وہ دوچار روز بھی مجھے پڑے رہنے دیتے۔ تو شاید میں اپنے گھر چلی جاتی۔ یا وہ گجادھر، خود ہی مجھے منالے جاتا۔ اور پھر اُسی طرح رودھوکر زندگی کٹنے لگتی۔ اس لیے اس نے بٹھل داس سے پدم سنگھ کو اپنے ساتھ لانے کی شرط کی تھی۔ وہ انھیں اپنے سوزِ دل کے تیروں سے چھیدنا چاہتی تھی۔

لیکن آج جب معلوم ہوگیا۔ کہ شرماجی میری دستگیری کے لیے کتنے آمادہ ہیں تو اُن سے نفرت کی جگہ اس کے دل میں ایک عقیدت پیدا ہوئی۔ اس نے دل میں کہا۔"میں خواہ مخواہ اپنی کجروی کا الزام ان کے سر پر رکھتی ہوں۔ وہ شریف آدمی ہیں۔ انھیں اپنی عجلت پر ندامت ہوئی ہے۔ میں جاکر اُن کے پیروں پر گر پڑوں گی۔ اور کہوں گی۔ کہ آپ نے مجھ بدنصیب پر جو رحم کیا ہے۔ اس کا صِلہ آپ کو ایشور دیں گے۔ یہ کنگن بھی لوٹا دوں۔ تاکہ انھیں اطمینان ہوجائے کہ جس عورت کی میں نے حمایت کی ہے وہ بالکل اس کی غیر مستحق نہیں ہے۔ بس وہاں سے آکر اس کوچہ تاریک سے نکل بھاگوں۔

لیکن سدن کو کیسے بھلاؤں؟

اپنے دل کی اس کمزوری پر سمن جھنجلا پڑی۔ کیا اس چندروزہ اُلفت کے لیے جس کا انجام حسرت اور ناکامی کے سوا اور کچھ نہ ہوگا۔ زندگی کو سدھارنے کا یہ موقع ہاتھ سے جانے دوں؟ چار دن کی چاندنی کے لیے دائمی تاریکی کے گڑھے میں پڑی رہوں؟ اپنے ساتھ ایک سیدھے سادھے نوجوان کی زندگی خراب کردوں۔ جسے دل سے چاہتی ہوں، جس آدمی نے میرے ساتھ اتنی فیاضی کا اظہار کیا ہے۔ اُسی سے یہ دغا! نہیں میں اس محبت کو دل سے نکال ڈالوں گی۔ سدن کو بھول جاؤں گی اس سے کہوں گی تم بھی مجھے بھول جاؤ۔ اب مجھے اس امداد کی کشتی پر بیٹھ کر اس بے حیائی کی ندی کو پار کرنے دو۔

آہ مجھے کتنا دھوکا ہوا، یہ مقام دُور سے کتنا دل فریب کتنا سُہانا نظر آتا تھا۔ میں نے اِسے پھولوں کا باغ سمجھا۔ لیکن ہے کیا؟ ایک خوفناک بیابان خونخوار درندوں، زہریلے حشرات سے پُر!

یہ ندی دُور سے چاندنی کی چادر سی بچھی ہوئی کیسی خوب صورت معلوم ہوتی تھی پر

اس کے اندر کیا ہے؟ بڑے بڑے خوفناک دریائی جانوروں کا مسکن یا بدکردار رئیس زادوں کا تختۂ مشق اور جائے تفریح!

سمن انھیں خیالات میں غرق تھی۔ اُسے اضطراب ہورہاتھا۔ کہ کسی طرح سویرا ہوجائے اور بٹھل داس آجائیں۔ کسی طرح یہاں سے نکل بھاگوں۔ آدھی رات گزرگئی اور اُسے نیند نہ آئی اب اُسے خوف ہونے لگا۔ کہ کہیں سویرے بٹھل داس نہ آئے تو کیا ہوگا؟ کیا مجھے یہاں پھر صبح سے شام تک میراثیوں اور دھاڑیوں کی خوشامدیں سننی پڑیں گی؟ پھر رنگی ہوئی کٹھ پتلیوں کی خاطر و تواضع کرنی پڑے گی؟ سمن کو یہاں رہتے ابھی چھ ماہ سے زائد نہیں ہوئے تھے۔ لیکن اتنے ہی دنوں میں اس کی طبیعت یہاں سیر ہوگئی تھی۔ اس کے یہاں سارے دن میراثیوں کا جمگھٹ رہتا تھا۔ وہ اپنی بے ایمانی اور سیاکاریوں کی داستانیں بڑے فخر سے بیان کرتے ہیں کوئی ان میں شاطرگرہ کٹ تھا۔ کوئی مشاق تاش کا کھلاڑی، کوئی ٹھپکے کے فن کا ماہر۔ کوئی دیوار پھاندنے کے علم کا اُستاد۔ اور سب کے سب بے شرمی اور مفسدہ پردازی پر پھولے ہوئے۔ پڑوس کی پڑیاں بھی آتی تھیں۔ رنگی ہوئی بنی ٹھنی، شمع کی طرح جگمگاتی۔ پر یہ طلائی ظروف تھے۔ جن میں قاتل زہر بھرا ہوا تھا۔ ان میں کتنا چھچھوڑپن تھا۔ کتنی فرومائیگی، کتنی دغابازی، کتنی ریاکاری، وہ اپنی بے حیائیوں اور رسوائیوں کے قصےّ مزے لے کر کہتیں۔ عزت نام کو بھی نہ باقی رہی تھی۔ ہمیشہ دوسروں کی دولت پر نگاہ، احمقوں کو پھنسانے اور لبھانے کی دھن، شہر میں جو لوگ نیک نام تھے۔ انھیں یہاں خوب گالیاں دی جاتی تھیں۔ اُن کا خوب مضحکہ اُڑایا جاتا تھا۔اُنھیں گوکھا بدھو اور ایسے ہی دوسرے خطاب دیے جاتے تھے۔ دن بھر اور آدھی رات تک سارے شہر کے چوری اور ڈاکے، زنا اور قتل اور اسقاط اور غبن کے واقعات کے چرچے رہتے اور بسا اوقات مصنف ہی کی زبان سے رؤسا کا بھولی بائی کے ساتھ وہ بے تکلفانہ اختلاط اور ارتباط جس نے ہولی کے جلسے کے دن سمن کے دل میں اپنی کس مپرسی کا خیال پیدا کیا تھا۔ اب اپنی اصلی صورت میں نظر آرہا تھا، یہ محبت نہیں تھی۔ محض رندی تھی۔ محض خرمستی۔ نفسانیت سے پُر اور حسن جذبات سے عاری یہ خالص ہوس پرستی تھی، اب تک سمن صبر کے ساتھ یہ ساری مصیبتیں جھیلتی تھی۔ اس نے سمجھ لیا تھا کہ جب اسی کوچہ عصیاں میں رہناہے تو ان باتوں سے کہاں تک بھاگوں۔ دوزخ میں پڑکر دوزخی طور طریق کی پابندی لازمی تھی۔ پہلی

بار جب بٹھل داس یہاں آئے تھے۔ تو اُس نے اُن سے بے رخی جتائی تھی۔ اس وقت تک اُسے یہاں کے حالات کا پورا علم نہ تھا۔ لیکن آج نجات کا دروازہ سامنے کھلا ہوا دیکھ کر اسے قید حرام میں ایک پَل بھی رہنا دشوار معلوم ہوتا تھا۔ جس طرح موقع پاکر انسان کا نفسِ بد بیدار ہوجاتا ہے۔ اس طرح موقع پاکر اس کا نفس نیک بھی بیدار ہوتا ہے۔ رات کے تین بجے تھے۔ سمن ابھی تک کروٹیں بدل رہی تھی۔ رہ رہ کر اُس کا دل بیتابانہ جوش کے ساتھ سدن کی طرف کھنچتا تھا۔ جوں جوں صبح قریب آتی تھی۔ اس کا اضطراب بڑھتا جاتا تھا۔ وہ اپنے تئیں سمجھاتی تھی "تو اس محبت پر بھولی ہوئی ہے؟ کیا تجھے معلوم نہیں۔ کہ اس کی بنیاد رنگ روپ پر قائم ہے۔ یہ محبت نہیں ہے۔ محض ہوس ہے یہاں کوئی سچی محبت کرتا نہیں، محض تفریح اور خوش وقتی کے لیے آتا ہے۔ پر اس محبت کے دام میں نہ پھنس۔ اُٹھتی ہوئی جوانی اٹھتی ہوئی ندی ہے۔ اس وقت وہ اپنی رو میں ہر ایک چیز کو بہالے جائے گی۔ لیکن جب ندی اپنے پیٹ میں آجائے گی۔ اس وقت کنارے پڑے ہوئے خس وخاشاک کے سوا اور کیا اثر باقی رہے گا؟ کاش میں سدن کو اپنا بناسکتی ۔ اپنی جاںثاریوں سے۔ نازبرداریوں سے خدمت سے دل جوئیوں سے۔ اس کی محبت کو ہمیشہ تروتازہ رکھ سکتی! لیکن یہاں اس کا موقعہ کہاں۔ یہاں اگر میں اس کے لیے جاں بھی دے دوں تو اُسے میری سچائی پر یقین نہ آئے گا۔ یہاں کی ہوا میں بدگمانی ہے۔ ہاں اگر یہاں سے دُور کسی جھونپڑی میں رہتی تو ممکن تھا۔ کہ وہ ہمیشہ کے لیے میرا ہوجاتا۔ مگر یہ اَن ہونی ہے۔ اب عافیت یہاں سے نکل بھاگنے ہی میں ہے۔"

سفیدہ صبح نمودار ہوا۔ تو سمن کو نیند آگئی۔

## (۲۲)

شام ہوگئی۔ سمن نے دن بھر بٹھل داس کا انتظار کیا۔ لیکن وہ اب تک نہیں آئے۔ سمن کے دل میں جو وسوسے تھے وہ پورے ہوگئے۔ شاید اب وہ نہ آئیں گے۔ ضرور کوئی نہ کوئی اُلجھن پیدا ہوگئی۔ یا تو وہ کسی دوسرے کام میں پھنس گئے۔ یا جن لوگوں نے امداد کا وعدہ کیا تھا۔ وہ دغا کر بیٹھے۔ مگر کچھ بھی ہو۔ انھیں ایک بار یہاں آنا چاہیے تھا۔ مجھے معلوم ہوجاتا کہ کیا فیصلہ ہوا۔ اگر کوئی میری مدد نہیں کرتا۔ تو نہ کرے۔ میں اپنی مدد آپ کروں گی۔ بس صرف ایک بھلے آدمی کا سہارا چاہتی ہوں۔ کیا بٹھل داس سے اتنا بھی نہ

ہوگا؟ چلوں اُن سے ملوں۔ اور کہہ دوں کہ مجھے کسی سے مالی امداد کی خواہش نہیں۔ آپ خواہ مخواہ حیران نہ ہوں۔ صرف میرے رہنے کا انتظام کردیں اور مجھے کوئی ایسا کام بتادیں۔ جس سے روکھی روٹیوں کا سہارا ہوجائے۔ میں اور کچھ نہیں چاہتی لیکن معلوم نہیں وہ کہاں رہتے ہیں۔ ان کی تلاش میں کہاں کہاں بھٹکتی پھروں گی۔

کیوں نہ پارک کی طرف چلوں لوگ وہاں ہوا کھانے جایا کرتے ہیں۔ ممکن ہے اُن سے ملاقات ہوجائے۔ شرماجی بھی روز ادھر ہوا خوری کے لیے جایا کرتے ہیں۔ شاید انھیں سے ملاقات ہوجائے۔ اُنھیں یہ کنگن دے دوں گی اور اس حیلہ سے اس معاملہ کے متعلق کچھ بات چیت بھی ہوجائے گی۔

یہ ارادہ کرکے اُس نے ایک کرایہ کی بگھی منگوائی اور اکیلے بیٹھ کر گھر سے چلی۔ کھڑکیاں بند کردیں۔ جھلملیوں سے جھانکتی جاتی تھی۔ چھاؤنی کی طرف دور تک اِدھر اُدھر تاکتی چلی گئی۔ مگر نہ شرماجی نظر آئے۔ نہ بٹھل داس۔ ہاں سدن البتہ سامنے سے گھوڑا دوڑاتا ہوا آتا دکھائی دیا۔ سمن کا دل اُچھلنے لگا۔ ایسا معلوم ہوا کہ اِسے برسوں کے بعد دیکھا ہے۔ تبدیل مقام سے شاید محبت تازہ ہوجاتی ہے۔ جی میں آیا۔ کہ اُسے آواز دوں۔ لیکن اُس نے ضبط کیا۔ جب تک وہ آنکھوں سے اوجھل نہ ہوگیا۔ اُسے فخر آمیز محبت کی نگاہوں سے دیکھتی رہی۔ ایسا خوبروشکیل نوجوان مجھ پر فریفتہ ہے۔ یہ یقین دل پر ایک سرور کی کیفیت پیدا کررہا تھا۔ سدن کبھی اسے اِتنا حسین نہ نظر آیا تھا۔

بگھی کوئنس پارک کی طرف چلی۔ یہ پارک شہر سے دُور تھا بہت کم لوگ اِدھر آیا کرتے تھے۔ لیکن شرماجی کی تخیل پسندی اُنھیں یہاں کھینچ لائی تھی۔ یہاں ہرے بھرے وسیع میدان میں ایک تکیہ دار بنچ پر بیٹھے دوگھنٹوں خیال میں ڈوبے بیٹھے رہتے۔ یہ ان کا معمول تھا۔ جوں ہی بگھی احاطہ میں داخل ہوئی۔ شرماجی سمن کو نظر آئے۔ اس کا دل شمع کی لو کی طرح تھرتھرانے لگا۔ خفت اور ندامت اسے پیچھے کھینچنے لگی۔ شاید اسے گھر پر اپنے دل کی اس کیفیت کا گمان ہوتا۔ تو وہ یہاں تک آہی نہ سکتی ۔ لیکن اتنی دور آکر اور شرماجی کو سامنے دیکھ کر اب ناکام لوٹ جانا حماقت تھی۔ اس نے دل کو مضبوط کیا۔ اور بگھی سے اُتر کر شرماجی کی طرف چلی۔ اس طرح جیسے آواز ہوا کے مخالف سمت میں چلتی ہے۔

شرماجی حیرت سے بگھی کی طرف دیکھ رہے تھے۔ انھوں نے پہلے سمن کو پہچانا نہیں تعجب ہورہا تھا کہ یہ کون عورت اِدھر چلی آتی ہے! خیال گزرا کہ کوئی عیسائی لیڈی ہوگی۔ لیکن جب سمن قریب آگئی۔ تو انھوں نے اُسے پہچانا۔ ایک بار اُس کی طرف دبی ہوئی نگاہوں سے دیکھا پھر جیسے ہاتھ پاؤں پھول گئے جب وہ سر جھکائے ہوئے اُن کے سامنے آکر کھڑی ہوگئی۔ تو وہ جھینپتی ہوئی بیکس نظروں سے اِدھر اُدھر تاکنے لگے گویا چھپنے کے لیے کسی بلِ کی تلاش کررہے ہیں۔ تب دفعتاً وہ اُٹھے اور پیچھے کی طرف پھر کر تیزی کے ساتھ قدم بڑھایا۔ سمن سناٹے میں آگئی۔ وہ کیا امیدیں لے کر آئی تھی۔ اور کیا آنکھوں سے دیکھ رہی تھی!

اُف! یہ مجھے اتنا ذلیل سمجھتے ہیں کہ میرے سایہ سے بھی گریز ہے۔ وہ ارادت جو شرماجی کی طرف سے اُس کے دل میں پیدا ہوگئی تھی۔ دم زدن میں غائب ہوگئی۔ بولی میں آپ ہی سے کچھ کہنے آئی ہوں، ذرا ٹھہریے مجھ پر اتنی عنایت کیجیے۔

شرماجی نے قدم اور تیز کیے۔ جیسے کوئی بھوت سے بھاگے۔ سمن سے یہ بے التفاتی نہ سہی گئی تیز ہوکر بولی۔ میں آپ سے کچھ مانگنے نہیں آئی ہوں کہ آپ اتنا ڈر رہے ہیں۔ میں آپ کو صرف یہ کنگن دینے آئی ہوں۔ یہ لیجیے۔ اب میں خود چلی جاتی ہوں۔

یہ کہہ کر اُس نے کنگن نکالا اور شرماجی کی طرف پھینک دیا۔ شرماجی اب ٹھٹکے زمین پر پڑے ہوئے کنگن کو دیکھا پہچان گئے۔ سبھدرا کا کنگن تھا۔ سمن اپنی بگھی کی طرف کئی قدم جاچکی تھی۔ لپک کر اس کے قریب آئے اور بولے۔ ''تمھیں یہ کنگن کہاں مِلا؟''

سمن نے بے التفاتی سے کہا۔ ''اگر میں آپ کی باتیں نہ سنوں اور مُنہ پھیر کر چلی جاؤں تو آپ کو مجھ سے شکایت کا کوئی موقعہ نہیں ہے۔''

شرماجی۔ سمن بائی مجھے شرمندہ مت کرو۔ میں تمھارے سامنے منہ دکھانے کے لائق نہیں ہوں۔

سمن۔ کیوں؟

شرما۔ میرے دل میں باربار یہ خیال آتا ہے کہ اگر اس موقع پر میں نے تمھیں اپنے گھر سے چلے جانے کے لیے نہ کہا ہوتا۔ تو ہرگز یہ نوبت نہ آتی۔

سمن۔ تو اس کے لیے آپ اس قدر نادم کیوں ہیں۔ اپنے گھر سے نکال کر آپ نے مجھ

پر احسان کیا۔ میری زندگی سدھاردی۔ مجھے بنادیا۔

شرماجی۔ اس ضرب سے تلملا گئے بولے۔"اگر یہ احسان ہے تو بٹھل داس اور گجادھر پرشاد کا ہے۔ میں ایسے احسان کا فخر نہیں چاہتا۔

سمن۔ آپ نیکی کر اور دریا میں ڈال والی مثل پر چلیں۔ پر میں تو دل میں آپ کا احسان مانتی ہوں۔ شرماجی ۔ زبان نہ کھلوائیے دل کی بات دل میں ہی رہنے دیجیے۔ یہ سب میری تقدیر میں لکھا ہوا تھا۔ لیکن آپ جیسے پاک منش آدمی سے مجھے ایسی بے مروتی کی امید نہ تھی۔ آپ چاہے سمجھتے ہوں کہ عزت اور ہوس کی قدر بڑے آدمیوں کو ہوتی ہے لیکن نیچ آدمیوں کو اِس کی ہوس اور بھی زیادہ ہوتی ہے کیونکہ ان کے پاس اس کے حاصل کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں ہوتا وہ اس کے لیے دغا فریب بے ایمانی سب کچھ کر بیٹھتے ہیں۔ عزت میں وہ راحت ہوتی ہے۔ جو عیش اور دولت میں بھی نہیں ہوتی۔ مجھے ہمیشہ یہ ہوس بے چین کرتی رہتی تھی۔ ہمیشہ اس فکر میں رہتی تھی کہ کیونکر اِسے پاؤں۔ اس کا جواب مجھے کتنی ہی بار ملا لیکن آپ کے ہولی والے جلسہ کے دن جو جواب ملا اس نے میرے سب شبہے دُور کردیے۔ مجھے عزت اوز قدر کا راستہ دکھادیا۔ اگر میں اس جلسہ میں نہ آتی تو شاید آج میں اپنے جھونپڑے میں مگن ہوتی۔ آپ کو میں دیوتا سمجھتی تھی اس لیے آپ کی زندہ دلی کا مجھ پر خاص اثر ہوا۔ بھولی بائی آپ کے روبروشان سے بیٹھی ہوئی تھی۔ آپ اس کے سامنے مجسم اخلاق بنے ہوئے تھے۔ آپ کے احباب اس کے اشاروں پر کٹھ پتلیوں کی طرح ناچتے تھے ایک سادہ لوح عزت و تعظیم کی بھوکی عورت پر اس نظارہ کا جو اثر ہوسکتا تھا۔ وہی مجھ پر بھی ہوا۔ پر اب اُن باتوں کا ذکر ہی کیا جو ہوا وہ ہوا۔ آپ کو کیوں الزام دوں یہ سب میرا نوشتہ تقدیر تھا۔ میں...... سمن کچھ اور کہنا چاہتی تھی۔ لیکن شرماجی نے جو اس تقریر کو بڑی متین دلچسپی سے سُن رہے تھے۔ بات کاٹ دی اور پوچھا۔ سمن یہ سب باتیں مجھے شرمندہ کرنے کے لیے کہہ رہی ہو یا سچّی ہیں۔

سمن۔ کہتی تو آپ کو شرمندہ کرنے ہی کے لیے ہوں۔ پرباتیں سچی ہیں۔ اِن باتوں کو میں نے عرصہ ہوا بھلا دیا تھا۔ اگر آپ نے اس وقت اتنی بے رُخی نہ کی ہوتی۔ تو شاید وہ پھر میری زبان پر نہ آتیں۔ لیکن اب میں خود پچھتاتی ہوں۔ کہ ناحق گڑے مُردے اُکھاڑے ۔ مجھے معاف کیجیے۔

شرماجی نے سر نہ اُٹھایا۔ خیال میں ڈوب گئے۔ سمن اُن کے احسان کا شکریہ ادا کرنے آئی تھی۔ لیکن سلسلۂ تقریر کچھ ایسا پلٹا۔ کہ اسے اس کا موقعہ ہی نہ ملا اور اب اتنی دل آزاری کے بعد اسے شکریہ اور احسان کا ذکر بے موقع معلوم ہوا۔ وہ اپنی بگھی کی طرف چلی ۔ کہ یکایک شرماجی نے پوچھا۔"اور یہ کنگن؟"

سمن۔ یہ مجھے کل ایک صراف کی دکان پر دکھائی دیا۔ میں نے اسے بہوجی کے ہاتھوں میں دیکھا تھا۔ پہچان گئی۔ وہاں سے اُٹھا لائی۔

شرما۔ کیا قیمت دینی پڑی؟

سمن۔ کچھ نہیں۔ اُلٹے صراف پر اور دھونس جمادی۔

شرما۔ صراف کا نام بتاسکتی ہو؟

سمن۔ جی نہیں۔ زبان دے آئی ہوں۔

یہ کہہ کر سمن چلی گئی۔ شرماجی کچھ دیر تک توبیٹھے رہے۔ پھر بنچ پر لیٹ گئے۔ سمن کا ایک ایک لفظ ان کے کانوں میں گونج رہا تھا۔ وہ اس وقت تخیلات میں ایسے ڈوبے ہوئے تھے۔ اگر کوئی اُن کے سامنے آکر کھڑا ہوجاتا۔ تو بھی اُنھیں خبر نہ ہوتی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا۔ گویا کلیجہ پر کوئی چوٹ لگ گئی ہے۔ وہ سریع الحس آدمی تھے۔ سبھدرا اگر شکررنجی میں کوئی لگتی ہوئی بات کہہ دیتی۔ تو انھیں ہفتوں اختلاج قلب ہوتا رہتا تھا۔انھیں اپنی طرز زندگی پر اپنے اطوار پر۔ خیالات پر۔ فرض شناسی پر غرور تھا۔ آج وہ غرور ریزہ ریزہ ہوگیا۔ جس الزام کو انھوں نے گجادھر اور بٹھل داس کے سرمنڈھ کر اپنے دل کو تسکین دی تھی۔ وہی الزام آج سوگنے بوجھ کے ساتھ اُن کے سرپر لدگیا۔ اب سر ہلانے کی بھی جگہ نہ تھی وہ اس بارگراں کے نیچے دبے جاتے تھے۔ تخیلات نے تصور کو جگہ دی۔ تصور نے واہمہ پیدا کیا۔ کہیں بہت دُور سے کان میں آواز آئی۔ "وہ جلسہ نہ ہوتا تو آج میں اپنے جھونپڑے میں مگن ہوتی۔"

اِتنے میں ہوا چلی۔ پتیاں ہلنے لگیں۔ گویا کالے درخت سر ہلاہلاکر کہتے تھے۔"سمن کی یہ دُرگت تم نے کی ہے۔"

شرماجی گھبراکر اُٹھے۔ سامنے گرجا گھر کی اونچی چوٹی تھی۔ اس میں گھنٹہ بج رہا تھا۔ گھنٹہ کی سُریلی صدائیں کہتی ہوئی معلوم ہوتی تھیں۔

"سمن کی یہ دُرگت ۔تم۔ نے کی ہے۔" انھوں نے خیالات کو بزور سمیٹ کر آگے قدم بڑھایا۔ آسمان پر نگاہ پڑی۔ سیاہ کاغذ پر سفید۔ روشن چمکتے ہوئے حروف میں لکھا ہوا تھا "سمن کی یہ دُرگت تم نے کی۔"

جیسے کسی چٹیل میدان میں سامنے سے اُمڈی ہوئی کالی گھٹا کو دیکھ کر مسافر دُور کے اکیلے درخت کی طرف قدم بڑھائے ہوئے چلتا ہے۔ اس طرح شرماجی بھی لمبے لمبے قدم اُٹھائے ہوئے آبادی کی طرف چلے۔ لیکن تصورات کو کہاں چھوڑتے۔ سمن اُن کے پیچھے پیچھے آتی تھی کبھی کبھی سامنے آکر راستہ روک لیتی۔ اور کہتی۔"میری یہ درگت تم نے کی ہے۔" کبھی اُس پہلو سے کبھی اِس پہلو سے سامنے سے نکل آتی۔ اور یہی الفاظ دُہراتی شرماجی چپکے چلے آتے تھے۔ جیسے کوئی جگر کا مضبوط آدمی پیچھا کرنے والے کتوں کے سامنے دوڑتا نہیں۔ صرف انھیں ڈانتا ہوا قدم بڑھاتا ہے۔ بارے بہ ہزار مشکل یہ راستہ طے ہوا۔ شرماجی گھر آئے اور کمرے میں منہ ڈھانپ کر سورہے۔ سوبھدرا نے کھانے کے لیے اصرار کیا۔ تو اُسے سردرد کا بہانہ کرکے ٹالا۔ ساری رات سمن ان کے دل میں بیٹھی ہوئی انھیں کوستی رہی۔ تم کو اپنے علم و عمل پر ناز ہے۔ لیکن تم پھونس کے جھونپڑوں کے پاس بارود کی ہوائیاں اور پھل جھڑیاں چھوڑتے ہو۔ اگر تم اپنی دولت کو پھونکنا چاہتے ہو۔ تو جاکر آبادی سے دُور کسی میدان میں پھونکو۔ غریب دکھیاروں کا دل کیوں جلاتے ہو؟ اُنھیں کیوں اُجاڑتے ہو؟"

اگر تمھارے پاس پیسے ہیں۔ تو شوق سے مٹھائیاں کھاؤ۔ لیکن دیکھو تمھارے سامنے ایک بیکس یتیم کھڑا ہے۔ اس کی نگاہ کا خیال رکھو۔ اُسے للچاؤ مت اگر اُسے دے نہیں سکتے تو اس سے آنکھیں بچا جاؤ۔

علی الصبّاح شرماجی بٹھل داس کے مکان پر جا پہنچے۔

## (۲۳)

سبھدرا کو شام کے وقت کنگن کی یاد آئی۔ لپکی ہوئی غسل خانہ میں گئی۔ خوب یاد تھا۔ کہ یہیں طاق پر رکھ دیا تھا۔ لیکن اس کا وہاں پتہ نہ تھا۔ تب گھبرائی۔ اپنے کمرہ میں ہر ایک طاق اور الماری کو دیکھا۔ رسوئیں کے گھر میں جاکر چاروں طرف ڈھونڈا۔ گھبراہٹ اور

بھی بڑھی پھر تو اُس نے ایک ایک صندوق۔ ایک ایک گوشہ چھان مارا۔ گویا کوئی سوئی کھوگئی ہے۔ لیکن کہیں سُراغ نہ ملا۔ مہری سے پوچھا۔ اُس نے بیٹے کی قسم کھاکر کہا۔ میں نہیں جانتی جیتن کو بلاکر پوچھا اُس نے کہا۔"مالکن بڑھاپے مین یہ داگ مت لگاؤ۔ ساری عمر بھلے آدمیوں کی گلامی میں کٹی ہے۔ کبھی نیت بد نہیں ہوئی۔ اب کے دن کے واسطے نیت بگاڑوں گا۔" سبھدرا مایوس ہوگئی۔ اب کس سے پوچھے؟ جی نہ مانا۔ پھر صندوق۔ کپڑے کی گٹھریاں وغیرہ کھول کھول دیکھیں۔آٹے والی کی ہانڈیاں بھی نہ چھوڑیں۔ پانی کے گھڑوں اور مٹکوں میں ہاتھ ڈال ڈال کے ٹٹولا۔ تب ہراس ہوکر چارپائی پر لیٹ گئی۔ اُس نے سدن کو غسل خانہ میں جاتے دیکھا تھا۔ خیال آیا کہ شاید اس نے مذاقاً چھپا رکھا ہو۔ لیکن اس سے پوچھنے کی ہمّت نہ پڑی۔ سوچا کہ شرماجی گھر میں کھانا کھانے آئیں گے، تو اُن سے کہوں گی۔ جوں ہی شرماجی آئے۔ اُس نے انھیں اطلاع دی۔ شرماجی نے بے پروائی سے کہا۔ اچھّی طرح دیکھو ۔ گھر ہی میں ہوگا۔لے کون جائے گا۔

سبھدرا۔ گھر کی تو ایک ایک اُنگل زمین چھان ڈالی۔

شرماجی۔ نوکروں سے پوچھا؟

سبھدرا۔ سب سے پوچھا۔ دونوں قسمیں کھاتے ہیں۔ مجھے خوب یاد ہے کہ میں نے اُسے غسل خانہ میں طاق پر رکھ دیا تھا۔

شرماجی۔ کیا اُس کے پَر لگے تھے جو آپ ہی آپ اُڑ گیا!

سبھدرا۔ نوکروں پر تو میرا شبہ نہیں۔

شرماجی۔ تو دوسرا کون لے جائے گا؟

سبھدرا۔ کہو تو سدن سے پوچھوں۔ میں نے انھیں کمرے میں جاتے دیکھا تھا۔ شاید دل لگی سے چھپا رکھا ہو۔

شرماجی۔ تمھاری بھی کیا سمجھ ہے! اس نے چھپایا ہوتا تو کہہ نہ دیتا۔

سبھدرا۔ تو پوچھنے میں ہرج ہی کیا ہے۔ سوچتا ہو۔ خوب حیران کرلوں تب بتاؤں۔

شرماجی۔ ہرج کیوں نہیں ہے۔ کہیں اُس نے نہ دیکھا ہو۔ تو سمجھے گا مجھے چوری لگاتی ہیں۔

سبھدرا۔ غسل خانہ میں تو وہ گئے تھے۔ میں نے خود دیکھا۔

شرما۔ تو وہ تمھارا کنگن اُٹھانے گئے تھے۔ بے بات کی بات کرتی ہو اُس سے بھول کر بھی

نہ پوچھنا۔ اوّل تو وہ لے ہی نہ گیا ہوگا۔ اور لے گیا ہوگا تو آج نہیں کل دے گا۔ جلدی کیا ہے؟"

سبھدرا۔ تمھارا سا جگر کہاں سے لاؤں۔ میرا تو دل بیٹھا جاتاہے۔ تسکین تو ہوجائے گی۔

شرماجی۔ نہیں اُس سے ہرگز نہ پوچھنا۔

سبھدرا اس وقت تو خاموش ہوگئی۔ لیکن رات کو جب دونوں چچا بھتیجے کھانا کھانے بیٹھے۔ تو سبھدرا سے نہ رہا گیا۔ بولی۔"للو۔ میرا کنگن نہیں مِلتا چھپا رکھا ہو تو دے دو۔ کیوں حیران کرتے ہو؟"سدن کے چہرے کا رنگ فق ہوگیا۔ چوری ضروری کی تھی۔ مگر پہلا سابقہ تھا سینہ زوری کا سبق نہ پڑھا تھا۔ منہ میں لقمہ تھا۔ اُسے چبانا بھول گیا۔ اس طرح اَن سُنی کرگیا۔ گویا سُنا ہی نہیں۔شرماجی نے سبھدرا کی طرف ایسی پُرقہر نگاہوں سے دیکھا۔ کہ اس کی روح فنا ہوگئی۔دوبارہ زبان کھولنے کی جرأت نہ ہوئی۔ سدن نے بھی جلد جلد دوچار نوالے کھائے اور چوکے سے اُٹھ گیا۔شرماجی بولے۔"تمھاری یہ کیا عادت ہے کہ میں جس کام کو منع کرتا ہوں۔ وہ خواہ مخواہ کرتی ہو۔"

سبھدرا۔ تم نے ان کی صورت نہیں دیکھی۔ وہی لے گئے ہیں۔ اگر خلاف نکل جائے تو جو چور کی سزا وہ میری۔

شرماجی۔ یہ قیافہ شناسی کب سے سیکھی؟

سبھدرا۔ اُن کی صورت سے صاف معلوم ہوتا تھا۔

شرماجی۔ اچھا مان لیا۔ وہی لے گئے تو؟ کنگن کی کیا حقیقت ہے۔ میرا تو یہ جسم اُسی کا پروردہ ہے۔ وہ اگر میری جان بھی مانگے تو مجھے دینے میں دریغ نہ ہو۔ میرا سب کچھ اس کا ہے چاہے مانگ کرلے جائے۔ یا بلا مانگے، اُٹھا لے جائے۔

سبھدرا چڑھ کر بولی۔ تو تم نے غلامی لکھائی ہے۔ غلامی کرو۔ میری چیز کوئی اُٹھا لے جائے گا۔ تو مجھے صبر نہ ہوگا۔

دوسرے دن شام کو شرماجی سیر کرکے لوٹے تو بیوی کے سامنے کنگن پھینک دیا۔ سبھدرا نے دوڑکر کنگن اُٹھا لیا۔ اور تعجب سے بولی۔"کہاں مِل گیا؟"

شرماجی۔ کہیں مل گیا۔ تمھیں اپنی چیز سے مطلب ہے یا اور کچھ؟

سبھدرا۔ میں نے کہا نہ تھا۔ کہ سدن نے چھپا رکھا ہوگا۔ نکلی نہ وہی بات۔

شرما جی۔ پُھر وہی بے سر پیر کی بات کرنے لگیں۔ میں نے اسے بازار میں ایک صراف کی دُکان پر پایا ہے۔ تم نے سدن پر الزام لگاکے اُسے بھی شرمندہ کیا۔ اور خود بھی شرمندہ ہوئیں۔

(۲۴)

بٹھل داس کو شبہ ہوا۔ کہ سمن تیس روپیہ ماہوار پر رضامند نہیں ہے۔ اس لیے اُس نے کل جواب دینے کا بہانہ کرکے مجھے ٹالا ہے۔ وہ دوسرے دن اس کے پاس گئے۔ اسی فکر میں تھے کہ باقی روپیوں کا کیا انتظام کروں۔ کبھی سوچتے دوسرے شہروں میں وفد لے کر جاؤں۔ کبھی ناٹک کھیلنے کا ارادہ کرتے۔ اگر ان کا بس چلتا تو شہر کے دولتمندوں کو کسی جہاز میں بھر کر کالا پانی بھیج دیتے۔ شہر میں کنورانرُدھ سنگھ ایک فیاض اور وضعدار آدمی تھے۔ لیکن بٹھل داس ان کے دروازہ تک جاکر صرف اس لیے لوٹ آئے کہ اُنھیں وہاں طبلے کی گمک سُنائی دی۔ دل میں سوچا۔ جو شخص عیش میں اس قدر ڈوبا ہے۔ وہ میری مدد کیا خاک کرے گا۔ اس وقت ان کی مدد کرنا ان کی نگاہ میں سب سے بڑا ثواب۔ اور ان پر تعریض کرنا سب سے بڑا گناہ تھا۔ وہ اسی حیص بیص میں پڑے ہوئے تھے۔ کہ سمن کے پاس چلوں۔ یا نہ چلوں۔ کہ پنڈت پدم سنگھ آئے ہوئے دکھائی دیے، ان کی آنکھیں سُرخ تھیں۔ اور چہرہ اُترا ہوا تھا معلوم ہوتا تھا۔ کہ ساری رات کے جاگے ہوئے ہیں فکر اور خفت کی زندہ مورت بنے ہوئے تھے۔ تین مہینے سے بٹھل داس ان کے پاس نہیں گئے تھے۔ لیکن شرماجی کی یہ حالت دیکھتے ہی پگھل گئے تپاک سے ہاتھ ملایا اور بولے۔"بھائی صاحب بہت متفکر نظر آتے ہو۔ خیریت تو ہے۔"

پدم سنگھ۔ جی ہاں سب خیریت ہے۔ ادھر مہینوں سے آپ سے ملاقات نہیں ہوئی ملنے کو جی چاہتا تھا۔ سمن کے بارے میں آپ نے کیا فیصلہ کیا؟

بٹھل داس۔ اس اُلجھن میں تو پڑا ہوا ہوں۔ اتنا بڑا شہر ہے مگر تیس روپے ماہوار کا انتظام بھی نہیں ہوسکتا۔ مجھے ایسا گمان ہوتا ہے کہ مجھے حُسنِ طلب کا شعور نہیں۔ تالیف قلب کرنا نہیں جانتا میں دوسروں کو الزام دیتاہوں۔ پر فی الواقع خطا میری ہی ہے۔ ابھی تک صرف دس روپیوں کا مستقل انتظام ہوسکا ہے۔ ایک سے ایک لکھ پتی پڑے ہیں۔ پردل کے پتھر۔ اجی رئیسوں کی بات الگ رہی۔ پربھاکرراؤ نے بھی سوکھا جواب دے دیا۔ ان کی تحریر

کو دیکھتے تو معلوم ہوتا ہے۔ کہ دل سوز وگداز کا بحر بیکراں ہے۔ ہولی کے جلسے کے بعد آپ پر مہینوں زہر اُگلتے رہے۔ لیکن آج ان کی خدمت میں حاضر ہوا تو فرمایا۔ کیا قوم کا سب سے بڑا قرض دار میں ہی ہوں؟ میرے پاس قلم ہے۔ اس سے قوم کی خدمت کرتا ہوں۔ جس کے پاس دولت ہو۔ دولت سے کرے۔ ان کی باتیں سُن کر دنگ رہ گیا۔ آج کل ایک نیا مکان بنوا رہے ہیں۔ کوئلہ کی کمپنی میں بھی حصے خریدے ہیں۔ لیکن اس کارِ خیر میں صاف نکل گئے۔ ابی اور لوگ تو ذرا شرماتے بھی ہیں۔ اُنھوں نے مجھے آڑے ہاتھوں لیا۔

شرما جی۔ آپ کو یقین ہے کہ سمن پچاس روپیہ ماہوار پر بدھوا آشرم میں جانے پر راضی ہو جائے گی؟

بٹھل داس ۔ جی ہاں۔ مجھے کامل یقین ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ اُسے کمیٹی لینا منظور نہ کرے۔

شرما جی۔ اچھا تو لیجیے میں آج آپ کی فکروں کا خاتمہ کیے دیتا ہوں تا زیست پچاس روپیہ ماہوار دیتا رہوں گا۔

بٹھل داس نے حیرت آمیز تشکر کے انداز سے دیکھا۔ چہرہ شگفتہ ہو گیا اُچھل کر شرما جی کے گلے سے لپٹ گئے۔ اور بولے۔"آفریں باد برین ہمّت مردانہ تو۔ بھائی صاحب اس وقت آپ نے وہ کام کیا ہے کہ جی چاہتا ہے۔ آپ کے پیروں پر سر رکھ روؤں۔ آپ نے ہندو قوم کی لاج رکھ لی۔ اور سارے لکھ پتیوں کے منہ میں کالکھ لگا دی۔ لیکن اتنا بوجھ سنبھالیے گا کیوں کر۔"

پدم سنگھ۔ ایشور کوئی نہ کوئی صورت پیدا ہی کریں گے۔

بٹھل داس۔ آج کل بازار گرم ہے کیا؟

پدم سنگھ۔ جی نہیں۔ کرہ زمہریر سے بھی زیادہ سرد، گھوڑا گاڑی بیچ دوں گا تیس روپیہ کی بچت یوں ہو جائے گی۔ بجلی کا خرچ توڑ دوں گا۔ دس روپیہ یوں نکل آئیں گے۔ اور دس روپیہ اِدھر اُدھر سے کھینچ کھانچ کر نکال لوں گا۔

بٹھل داس۔ تنہا آپ کے اوپر اتنا زبردست بوجھ ڈالتے ہوئے مجھے رنج ہوتا ہے۔ پر کیا کروں۔ رؤساء شہر سے پریشان ہوں۔ لیکن گاڑی بک جائے گی تو آپ کو روز کرایہ کی گاڑی پر کچہری جانا پڑے گا۔

پدم سنگھ۔ جی نہیں۔ کرایہ کی گاڑی کی ضرورت نہ پڑے گی۔ میرے بھتیجے نے ایک سبزہ گھوڑا لے رکھا ہے۔ اس پر بیٹھ کر چلا جایا کروں گا۔

بٹھل داس۔ وہی تو نہیں۔ جو شام کو کبھی کبھی چوک میں دکھائی دیا کرتا ہے۔

پدم سنگھ۔ ممکن ہے۔

بٹھل داس۔ صورت آپ سے بہت ملتی ہے۔ سُرخ وسفید۔ خوش رو۔ گٹھیلے بدن کا نوجوان بڑی بڑی آنکھیں ہیں؟

پدم سنگھ۔ جی ہاں حلیہ تو آپ ٹھیک بتاتے ہیں۔ وہی ہے۔

بٹھل داس۔ آپ اُسے بازار میں گھومنے سے روکتے کیوں نہیں؟

پدم سنگھ۔ مجھے کیا خبر کہاں گھومنے جاتا ہے۔ ممکن ہے۔ کبھی کبھی بازار کی طرف بھی چلا جاتا ہو۔ لیکن اطوار کا صاف ہے۔ اس لیے مجھے کبھی اندیشہ نہیں ہوا۔

بٹھل داس ۔ یہ آپ سے سخت غلطی ہوئی۔ پہلے وہ کتنا ہی نیک اطوار رہا ہو۔ لیکن آج کل اس کے طور اچھے نہیں۔ میں نے اُسے ایک بار نہیں کئی بار وہاں دیکھا ہے۔ جہاں نہ دیکھنا چاہیے تھا۔ وہ سمن کے دامِ محبت میں گرفتار معلوم ہوتا ہے۔

پدم سنگھ کے ہوش اُڑگئے۔ بولے۔"یہ تو آپ نے بُری خبر سُنائی۔ وہ میرے خاندان کا چراغ ہے۔ اگر اُس نے یہ وطیرہ اختیار کیا۔ تو میری جان پر بن جائے گی۔ میں شرم کے مارے بھائی صاحب کو منہ نہ دکھاسکوں گا۔"

یہ کہتے کہتے شرماجی کی آنکھیں آبگوں ہوگئیں۔ پھر بولے۔"اُسے آپ کسی طرح سمجھائیے بھائی صاحب کے کانوں میں بھنک بھی پڑگئی۔ تو وہ میری صورت سے بیزار ہوجائیں گے۔

بٹھل داس۔ نہیں اُسے سیدھے راستہ پر لانے کی کوشش کی جائے گی مجھے اب تک معلوم ہی نہ تھا۔ کہ وہ آپ کا لڑکا ہے۔ آج ہی سے اُس کے پیچھے پڑجاؤں گا۔ اور اگر کل تک سمن وہاں سے چلی آئی تو وہ خود بخود سنبھل جائے گا۔

پدم سنگھ۔ سمن کے چلے جانے سے بازار تھوڑے ہی خالی ہوجائے گا۔ کسی دوسرے کے دام میں جا پھنسے گا۔ کیا کروں اُسے گھر بھیج دوں؟

بٹھل داس ۔ گھر پر تو وہ اب رہ چکا۔ پہلے تو جائے گا ہی نہیں۔ اور اگر گیا بھی تو

دوسرے ہی دن چلا آئے گا۔ جوانی کا چسکا بُرا ہوتا ہے۔ کچھ نہیں یہ سب اسی طلسم حُسن کی برکت ہے۔ جس نے شہر کے بہترین مقامات کا احاطہ کررکھا ہے۔ بجائے اس کے کہ ترغیبات نظروں سے پوشیدہ رکھی جائیں۔ ہم ان کی دکان سجاتے ہیں۔ اپنے بھولے بھالے سادہ لوح نوجوانوں کے لیے گڈھے کھودتے ہیں۔ اُن کے سوئے ہوئے جذبات کو جگاتے ہیں۔ معلوم نہیں یہ بیہودہ رواج کیوں کر پڑا۔ جہاں کتب خانے اور اخلاقی تحریکات کے مرکز ہونے چاہئیں۔ وہاں ہم حُسن کا بازار سجاتے ہیں۔ افسوس!

پدم سنگھ۔ آپ نے اس بارے میں کچھ تحریک تو کی تھی؟

بٹھل داس ۔ جی ہاں کی تو تھی۔ لیکن جس طرح آپ زبانی ہمدردی کر کے خاموش ہوگئے اُسی طرح دوسروں نے بھی آناکانی کی۔ تو جناب اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑسکتا میرے پاس نہ ثروت ہے نہ علم ہے۔ نہ رسوخ ہے۔ میری کون سنتا ہے۔ لوگ سمجھتے ہیں سودائی ہے شہر میں اتنے لائق۔ تعلیم یافتہ حضرات ہیں۔ سب چین کی نیند سوتے ہیں۔ کوئی بھول کر بھی میری نہیں سنتا۔

پدم سنگھ کی طبیعت اس وقت آہن گرم تھی۔ یہ چوٹ کارگر ہوگئی۔ بولے اگر میں آپ کے کسی کام میں آسکوں تو میری خدمات آپ کے نذر ہیں۔ یہ پہلے کا سا خشک وعدہ نہیں ہے۔ دل سے کہتا ہوں۔ بٹھل داس خوشی سے اُچھل پڑے بولے۔"بھئی اگر تم میرا ہاتھ بٹاؤ۔ تو میں زمین اور آسمان ایک کردوں۔ لیکن معاف کیجئے گا۔ آپ کے ارادے مضبوط نہیں ہوتے۔ ابھی تو آپ اتنے سرگرم ہیں۔ لیکن کل تک یہ جوش فرو ہوجائے گا۔ ایسے کاموں میں استقلال کی بڑی ضرورت ہوتی ہے۔"

پدم سنگھ نادم ہوکر بولے۔"ایشور چاہیں گے تو اب کے آپ کو اس کی شکایت نہ رہے گی۔"

بٹھل داس۔ اگر آپ اتنے مضبوط ہیں۔ تو ہماری کامیابی یقینی ہے۔

پدم سنگھ۔ مجھے نہ بولنا آتا ہے۔ نہ لکھنا آتا ہے۔ بس آپ جس راستہ پرلگادیں گے اسی پر آنکھیں بند کیے چلا جاؤں گا۔

بٹھل داس ۔ یہ سب باتیں پیدا ہوجائیں گی۔ صرف درد چاہیے۔ مضبوط ارادہ ہَوا میں قلعے بنا دیتا ہے۔ آپ کی تقریروں میں تو وہ جادو ہوجائے گا کہ لوگ سُن کر دنگ ہوجائیں گے

ہاں پہلے جگر خوب مضبوط کر لیجیے۔ ناکامیوں سے گھبرانے کی سند نہیں۔
پدم سنگھ۔ آپ مجھے سنبھالتے رہیے گا۔
بٹھل داس۔ اچھا تو اب میرے مقاصد بھی سُن لیجیے۔ تاکہ کوئی غلط فہمی نہ ہو۔ میرا پہلا مقصد ہے۔ ارباب نشاط کو شہر کے ممتاز مقامات اور شاہراہوں سے ہٹانا اور دوسرا رقص وسرود کی مذموم رسم کو مٹانا آپ کو اس میں کوئی اعتراض ہے؟
پدم سنگھ۔ مطلق نہیں۔
بٹھل داس۔ ناچ کے متعلق آپ کے دل میں پہلے کے سے خیال تو نہیں ہیں۔
پدم سنگھ۔ اب کیا ایک گھر جلاکر پھر وہی کھیل کھیلتا رہوں گا۔ اُن دنوں مجھے نہ جانے کیا ہوگیا تھا۔ مجھے اب یقین ہوگیا ہے۔ کہ اُس جلسہ نے سمن بائی کو گھر سے نکالا۔ لیکن یہاں مجھے ایک شبہ ہوتا ہے۔ آخر ہم لوگوں نے بھی تو شہروں ہی میں اتنی عمر بسر کی ہے۔ ہم لوگ ان بداثرات سے کیوں کر محفوظ رہے؟ ناچ بھی شہروں میں آئے دن ہوتے ہی رہتے ہیں پر اُن سے ایسے خانہ برانداز نتائج پیدا ہوتے نظر نہیں آتے۔ اس سے تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ اس معاملہ میں انسان کے ذاتی میلان اور عادت کو خاص دخل ہے۔ آپ اس تحریک سے کسی کا مزاج تو نہیں بدل سکتے؟
بٹھل داس۔ ہمارا یہ منشا ہی نہیں۔ ہم تو محض ان حالات کی اصلاح چاہتے ہیں۔ جو نفس بد کی معین ہیں۔ اور کچھ نہیں۔ کچھ آدمی خلقتاً موٹے ہوتے ہیں۔ ان کے لیے مقوّیات کی ضرورت نہیں۔ کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں۔ جو پرہیز اور مقویّات کے استعمال سے توانا ہوجاتے ہیں اور کچھ لوگ ایسے ہیں جو ہمیشہ لاغر اور نحیف رہتے ہیں۔ وہ چاہے گھی کے مٹکے میں رکھ دیے جائیں۔ تو بھی تنومند نہ ہوں گے۔ ہماری غرض صرف دوسرے قسم کے آدمیوں سے ہے۔ جو پرہیز اور مقویّات کے استعمال سے فائدہ اُٹھاسکتے ہیں۔ اور دُنیا میں انھیں کی تعداد زیادہ ہے۔

## (۲۵)

سُمن پارک سے لوٹی تو اُسے افسوس ہونے لگا کہ میں نے پدم سنگھ سے ایسی دل آزار باتیں کیوں کیں۔ انھوں نے اتنی فیاضی سے میری معاونت کی۔ اُس کا میں نے یہ بدلہ دیا۔ اپنی نادانی کا الزام ان کے سر منڈھا۔ دُنیا میں گھر گھر ناچ گانا ہوا ہی کرتا ہے۔ چھوٹے

بڑے امیر غریب۔ سب دیکھتے ہیں اور لطف اُٹھاتے ہیں۔ اگر ترغیبِ نفس کے باعث آگ میں کود پڑی تو اس میں شرماجی یا کسی اور کی کیا خطا؟ بابو بٹھل داس شہر کے سبھی رئیسوں کے پاس گئے۔ کیا وہ ان سیٹھوں کے پاس نہ گئے ہوں گے۔ جو یہاں آیا کرتے ہیں۔ لیکن کسی نے ان کی بات بھی نہ پوچھی۔ کیوں؟ اسی لیے نہ کہ وہ نہیں چاہتے کہ میں اس عذاب سے نجات پاؤں۔ میرے چلے جانے سے اُن کے عیش میں خلل پڑے گا۔ وہ ایک بے رحم صیاد کی طرح دل کو زخمی کرکے میرے تڑپنے کا مزہ اُٹھانا چاہتے ہیں۔ صرف ایک ہی ایسا جواں مرد ہے۔ جس نے مجھے اس تاریک غار سے نکالنے کے لیے ہاتھ بڑھایا۔ اور اُسی کی میں نے اتنی تحقیر کی۔ وہ مجھے کتنا احسان فراموش سمجھتے ہوں گے! وہ مجھے دیکھتے ہی کیسے بھاگے! مناسب تو یہ تھا۔ کہ میں شرم سے وہیں گڑ جاتی۔ لیکن اس احتراز کے لیے میں نے اتنی بے شرمی سے اُن کی توہین کرنی شروع کی۔ صیاد جب کسی طائر کو اپنے دام میں پھنستے نہیں دیکھتا۔ تو اُسے اس پر کتنا غصہ آتا ہے! لڑکا جب کوئی ناپاک چیز چھولیتا ہے۔ تو وہ دوسرے لڑکوں کو دوڑا دوڑا کر چھونا چاہتا ہے۔ تاکہ وہ بھی ناپاک ہوجائیں۔ کیا میں بھی بے درد صیاد ہوں یا طفل نادان!

کسی مصنّف سے پوچھیے۔ کہ وہ ایک سخن فہم نقاد کی حرف گیریوں کے مقابلہ میں نافہم عوام کی تحسین کی کیا حقیقت سمجھتا ہے۔ سمن کو اس وقت شرماجی کا احتراز عشاق کی شریں کلامیوں سے کہیں زیادہ مرغوب معلوم ہوتا تھا۔

رات بھر وہ انھیں خیالات میں غرق رہی۔ مصمم ارادہ کرلیا تھا۔ کہ صبح بٹھل داس کے پاس چلوں گی۔ اور اُن سے کہوں گی۔ کہ میرا ٹھکانہ کیجیے۔ میں آپ سے کچھ نہیں چاہتی۔ صرف ایک محفوظ جگہ چاہتی ہوں۔ میں چکی پیسوں گی۔ کپڑے سیوں گی اور کسی طرح اپنا گزر بسر کرلوں گی!

سویرا ہوا۔ وہ اُٹھی اور بٹھل داس کے مکان پر چلنے کی تیاری کرنے لگی۔ کہ اتنے میں وہ خود ہی آپہنچے۔ سمن کو ایسی مسرت ہوئی جیسے کسی طالب کو اپنا مطلوب مل جائے۔ بولی۔ ”آیئے جناب! میں تو کل سارے دن آپ کا انتظار کرتی رہی۔ اس وقت آپ ہی کے یہاں جانے کو تیار ہورہی تھی۔“

بٹھل۔ کل کئی وجوہ سے نہ آسکا۔

سمن۔ تو اب میرے رہنے کا کوئی انتظام کیا؟
بٹھل۔ مجھ سے تو کچھ نہ ہو سکا۔ لیکن پدم سنگھ نے لاج رکھ لی۔ وہ ابھی میرے پاس آئے تھے۔ اور وعدہ کر گئے ہیں۔ کہ تازیست پچاس روپیہ ماہوار دیتا رہوں گا۔
سمن کی آنکھیں پُرنم ہو گئیں۔ شرماجی کے کریمانہ ایثار نے اس کے دل کو حسنِ ارادت اور پاکیزہ محبّت سے لبریز کردیا۔ اُسے اپنے سخن ہائے درشت پر حد درجہ ملال ہوا۔ بولی۔"شرماجی رحم اور سخاوت کے دریا ہیں۔ میری زبان میں الفاظ نہیں ہیں۔ کہ اس نیکی کا شکریہ ادا کر سکوں۔ پرماتما انھیں ہمیشہ خوش رکھے۔ میں ہمیشہ اُن کی ممنون رہوں گی۔ لیکن میں نے آپ سے جو شرطیں کی تھیں۔ وہ محض امتحاناً کی تھیں۔ میں دیکھنا چاہتی تھی کہ آپ سچ مچ میری دست گیری کرنی چاہتے ہیں۔ یا محض زبانی ہمدردی اور قومی حمیت کا سوانگ بھر رہے ہیں۔ اب مجھ پر روشن ہوگیا۔ کہ آپ دونوں صاحب فرشتہ صفت انسان ہیں۔ اب میں آپ لوگوں کو تکلیف نہیں دینا چاہتی۔ میں ہمدردی حمایت کی بھوکی تھی۔ وہ مجھے میسّر ہو گئی۔ اب میں اپنی معاش کی فکر آپ کرلوں گی۔ آپ صرف میرے لیے مکان کا انتظام کردیں۔ جہاں میں عافیت سے زندگی بسر کرسکوں۔
بٹھل داس حیرت میں آگئے۔ قومی غرور سے آنکھیں چمک اُٹھیں۔ یہی پاک سرزمین ہے۔ جہاں حیا فروش عورتوں کے خیالات بھی اتنے وسیع ہوئے ہیں۔ بولے۔"سمن تمھارے منہ سے ایسے پاکیزہ الفاظ سن کر مجھے اس وقت جو خوشی ہو رہی ہے۔ وہ بیان نہیں کر سکتا لیکن روپیوں کے بغیر تمھارا گزر کیوں کر ہوگا۔
سمن۔ مزدوری کروں گی۔ اس ملک میں ہزاروں مصیبت کی ماری عورتیں ہیں۔ ایشور کے سوا ان کا اور کون مددگار ہے؟ میں اپنی اور بے شرمی کا خراج آپ سے نہ لوں گی۔
بٹھل داس۔ تم سے وہ تکلیفیں سہی جائیں گی؟
سمن۔ سب کچھ سہ لوں گی۔ یہاں آکر مجھے معلوم ہوگیا۔ کہ بے شرمی سب مصیبتوں اور تکلیفوں سے زیادہ جگردوز ہوتی ہے۔ اور تکلیفوں سے جسم کو ایذا پہنچتی ہے اس تکلیف سے روح کا خون ہوجاتا ہے۔ میں پرماتما کی شکرگزار ہوں۔ کہ اُس نے آپ لوگوں کو میری مدد کے لیے بھیج دیا۔
بٹھل۔ سمن تم فی الواقع دیوی ہو۔

سمن۔ تو میں یہاں سے کب چلو؟
بٹھل۔ آج ہی ابھی میں نے آشرم کی کمیٹی میں تمھارے داخلہ کی تجویز نہیں پیش کی ہے۔ لیکن کوئی ہرج نہیں ہے۔ تم وہاں چل کر ٹھہرو۔ اگر کمیٹی کچھ اعتراض کرے گی تو دیکھا جائے گا۔ ہاں اتنا یاد رکھنا کہ اپنے متعلق کسی سے کچھ مت کہنا نہیں تو بدھواؤں میں ہلچل مچ جائے گی۔
سمن۔ آپ جیسا مناسب سمجھیں کریں۔ میں ہر طرح راضی ہوں۔
بٹھل۔ شام کو چلنا ہوگا۔
بٹھل داس کے چلے جانے کے تھوڑی دیر بعد دوحوریں سمن سے ملنے آئیں۔ سمن نے کہہ دیا میرے سر میں درد ہے۔ سمن اپنا کھانا اپنے ہی ہاتھوں سے پکاتی تھی۔ رسوم کے دھاگے اخلاق کی زنجیروں سے بھی زیادہ مضبوط ہوتے ہیں۔ آج اِس نے روزہ رکھنے کا فیصلہ کیا۔ رہائی کے دن قیدیوں کو بھی کھانا اچھا نہیں لگتا۔
دوپہر کو ڈھاڑیوں کا غول آپہنچا۔ سمن نے انھیں بھی بہانہ کرکے دفان کیا۔ اُسے اب ان کی صورت سے نفرت ہوتی تھی۔ سہ پہر کو سیٹھ بلبھدرداس کے یہاں سے ناگپوری سنتروں کی ایک ٹوکری آئی۔ سمن نے اُسے فوراً واپس کردیا۔ چار بجے چمن لال نے اپنی فٹن سمن کے سیر کرنے کو بھیجی۔ اُس نے اُسے بھی لوٹا دیا۔
تنویرِ صبح کے وقت خلقت پر زندہ دلی کی کیفیت طاری ہوجاتی ہے۔ طیور شاخوں پر پھدکتے ہیں۔ بچھرے کلیلیں کرتے ہیں۔ آج سمن کی شبِ تاریک تنویر تھی۔ اس پر بھی شوخی و شرارت کا ایک جنون سوار ہوا۔ اس نے سگریٹ کی ایک ڈبیا منگوائی۔ وارنش کی ایک بوتل منگاکر طاق پر رکھدی۔ اور ایک کرسی کا ایک پایہ توڑکر اُسے دیوار کے سہارے کھڑا کردیا۔ پانچ بجتے بجتے منشی ابوالوفا تشریف لائے یہ حضرت سگریٹ کے بڑے شوقین تھے۔ سمن نے آج معمول سے زیادہ تپاک کیا۔ اور کچھ اِدھر اُدھر کی باتیں کرنے کے بعد بولی آیئے آج آپ کو وہ سگریٹ پلاؤں کہ آپ بھی یاد کریں۔
ابوالوفا۔ نیکی اور پوچھ، پوچھ۔
سمن۔ دیکھیے ایک انگریزی دُکان سے خاص آپ کی خاطر منگوایا ہے۔ یہ لیجیے۔
ابوالوفا۔ تب تو میں بھی اپنا شمار خوش نصیبوں میں کرنے لگا واہ رے میں اور واہ رے

میرے سوز جگر کی تاثیر!

ابوالوفا نے سگریٹ مُنہ میں دبایا۔ سمن نے دیاسلائی کی ڈبیا نکال کر ایک جلائی ابوالوفا نے سگریٹ جلانے کے لیے منہ آگے بڑھایا۔ لیکن نہ معلوم کیوں کر آگ سگرٹ میں نہ لگ کر اُن کی ریشِ ابلق میں جا لگی۔ جیسے پیال جلتا ہے اُسی طرح دم زدن میں نصف سے زیادہ داڑھی خاکستر ہوگئی انھوں نے سگریٹ پھینک کر دونوں ہاتھوں سے داڑھی کو ملنا شروع کیا آگ بجھ گئی۔ مگر ریش کا صفایا ہوگیا تھا۔ لپک کر آئینہ میں منہ دیکھا۔ موء سوختہ کی باقیات صالح اُبالے ہوئے بھٹے کے ریشوں کی طرح نظر آتی تھیں۔

سمن نے اندازندامت سے کہا"میرے ہاتھ میں آگ لگے کہاں سے کہاں میں نے دیاسلائی جلائی۔"

اُس نے بہت ضبط کیا۔ مگر ہنسی ہوٹوں پر آہی گئی۔ ابوالوفا ایسے کھسیائے ہوئے تھے۔ چہرے سے ایسی بیکسی ٹپکتی تھی گویا اب ان کا سا بدنصیب انسان دُنیاں میں نہ ہوگا۔ سمن کا مسکرانا قہر ہوگیا۔ خفت پر غصہ نے اور بھی جلاکردی ۔ بولے آپ نے یہ کب کی کسر نکالی؟

سمن نے بہت ہی معذرت آمیز لہجہ میں کہا منشی جی میں سچ کہتی ہوں یہ دونوں آنکھیں پھوٹ جائیں اگر میں نے جان بوجھ کر شرارت کی ہو آپ سے مجھے کوئی شکایت بھی ہوتو غریب داڑھی نے میرا کیا بگاڑاتھا۔

**ابوالوفا۔** معشوقوں کی خوش فعلیاں اچھی لگتی ہیں۔ لیکن نہ اتنی کہ وہ منہ ہی جُھلس دیں اگر تم نے انگارے سے سارا جسم داغ دیا ہوتا۔ تو اس سے بہتر تھا اب یہ جُھلسا ہوا مُنہ لے کر میں کہاں جاؤں گا۔ واللہ آج تم نے ملیامیٹ کردیا۔

**سمن۔** کیا کروں خود پچھتا رہی ہوں۔اگر میرے داڑھی ہوتی تو فوراً آپ کے نذر کردیتی کیوں نقلی داڑھیاں بھی تو ملتی ہیں؟

**ابوالوفا۔** سمن زخم پر نمک نہ چھڑکو۔ اگر کسی غیر نے یہ حرکت کی ہوتی تو اُسے مزہ چکھا دیتا۔

**سمن۔** ارے تو تھوڑے سے بال ہی جل گئے یا کچھ اور؟ مہینہ دومہینہ میں پھر نکل آئیں گے۔ ذرا سی بات کے لیے آپ ناحق اس قدر ہائے ہائے مچارہے ہیں۔

**ابوالوفا۔** جلاؤ مت جی نہیں تو میری زبان سے کچھ نکل جائے گا۔ میں اس وقت آپے میں

نہیں ہوں۔

سمن ۔ افوہ ذراسی داڑھی پر اتنا جامہ سے باہر ہوگئے۔ مان لیجیے میں نے جان بوجھ کر آپ کی داڑھی میں آگ لگادی تو؟ آپ میرے دین کو۔ ایمان کو۔ دل کو روز جلاتے ہیں۔ کیا ان کی قیمت آپ کی داڑھی سے بھی کم ہے؟ میاں عاشق بننا منہ کا نوالہ نہیں ہے۔ جائیے اپنے گھر کی راہ لیجیے۔ مجھے ایسے چھچھورے آدمیوں کی ضرورت نہیں ہے۔

ابوالوفا نے نِگاہ غضب سے سمن کو دیکھا۔ تب جیب سے رومال نکال کر اپنی نیم سوختہ داڑھی کو چھپائے ہوئے چُپکے سے نیچے چلے گئے۔ یہ وہی ذات شریف ہیں جسے کھلے بازار میں ایک رقاصہ کے ساتھ خوش گپیاں کرتے ہوئے شرم نہیں آتی تھی۔

اب سدن کے آنے کا وقت آیا۔ سمن آج اُس سے ملنے کے لیے بہت بیتاب تھی۔ آج آخری ملاقات ہوگی۔ آج داستانِ الفت ختم ہوجائے گی۔ وہ پیاری، پیاری صورت پھر نہ دِکھائی دے گی۔ اُس کے دیدار کو آنکھیں ترس ترس رہ جائیں گی۔ اس کے سچے جذبات میں ڈوبی ہوئی شوق اور الفت کی کہانی سُننے میں نہ آئے گی۔ زندگی پھر خشک۔ بے مزہ ہوجائے گی۔ ناجائز سہی پر یہ تعلق سچا تھا۔ ایشور! مجھے یہ صدمہ فراق برداشت کرنے کی طاقت دے۔ اس وقت سدن نہ آئے۔ تو بہت اچھا ہو۔ اُس کے نہ آنے ہی میں میری بہتری ہے۔ کون جانے اس کے سامنے میرا ارادہ قائم رہے۔ یا نہ رہے۔ لیکن وہ آجاتا تو ایک بار اس سے دل کھول کر باتیں کرلیتی۔ اُسے اس دریائے معصیت میں ڈوبنے سے بچانے کی کوشش کرتی۔

دفعتاً سمن نے بٹھل داس کو ایک کرایہ کی گاڑی میں سے اترتے دیکھا۔ اس کا سینہ زور سے اُچھلنے لگا۔ ایک لحہ میں بٹھل داس اوپر آگئے اور بولے "ارے! ابھی تو تم نے کوئی تیاری نہیں کی؟"

سمن۔ میں تیار ہوں۔

بٹھل۔ ابھی بسترے تک تو بندھے نہیں؟

سمن۔ یہاں کی کوئی چیز ساتھ نہ لے جاؤں گی۔ دراصل یہ میرا نیا جنم ہورہاہے۔

بٹھل۔ یہ سامان اور اسباب کیا ہوگا؟

سمن۔ آپ اِسے بیچ کر کسی کارِ خیر میں صرف کر دیجیے۔

بٹھل۔ اچھی بات ہے لیکن میں یہاں تالا لگادوں گا۔ تو اب اُٹھو گاڑی موجود ہے۔

سمن۔ دس بجے سے پہلے میں نہیں چل سکتی ۔ آج مجھے اپنے عشاق سے بِدا ہونا ہے کچھ ان کی سننا ہے کچھ اپنی کہنا ہے۔ آپ تب تک چھت پر جاکر بیٹھیے۔ مجھے تیار ہی سمجھیے۔

بٹھل داس کو ناگوار معلوم ہوا۔ پر ضبط سے کام لیا۔ اوپر جاکر کُھلی چھت پر ٹہلنے لگا۔

سات بج گئے۔ لیکن سدن نہ آیا۔ آٹھ بجے تک سمن نے اُس کا انتظار کیا۔ تب مایوس ہوگئی۔ جب سے اُس نے یہاں آمدورفت شروع کی تھی ۔ آج ناغہ کا پہلا اتفاق تھا سمن کو ایسا معلوم ہوتا تھا گویا وہ کسی بیابان میں کھوگئی ہے۔ دل میں ایک نہایت پُر خلش مگر میٹھا پُر درد مگر بامزہ ۔ ولولہ اشتیاق اُمڈا ہوا تھا۔ باربار یہ سوال پیدا ہوتا تھا کہ آج وہ کیوں نہیں آیا۔ خدانخواستہ کوئی سانحہ تو نہیں ہوگا۔ اِس خیال سے وہ کانپ اُٹھی۔

آٹھ بجے سیٹھ چمن لال جلوہ افروز ہوئے۔ سمن ان کی گاڑی دیکھتے ہی چھجے پر جابیٹھی سیٹھ جی بڑی مشکل سے اوپر آئے اور ہانپتے ہوئے بولے کہاں ہو دیوی جی؟ آج فٹن کیوں لوٹادی کیا مجھ سے کوئی خطا ہوئی کیا؟

سمن۔ یہیں چھجے پر چلے آیئے اندر کچھ گرمی معلوم ہوتی ہے۔ آج سر میں درد تھا سیر کرنے کو جی نہ چاہتا تھا۔

چمن لال۔ ہیرا کو میرے یہاں کیوں نہ بھیج دیا حکیم صاحب سے کوئی نسخہ تیار کرادیتا۔اُن کے پاس تیلوں کے اچھے اچھے نسخے ہیں۔

یہ کہتے ہوئے سیٹھ جی کرسی پر بیٹھے لیکن تین ٹانگوں کی کرسی اُلٹ گئی سیٹھ کا سر نیچے ہوا پیر اوپر اور وہ ایک گھاس کے تودے کی طرح اوندھے لیٹ گئے صرف ایک بار منہ سے نکالا ارے! اور پھر کچھ نہ بولے۔ مادّہ روح پر غالب آگیا۔

سمن کو خوف ہوا کہ چوٹ زیادہ آگئی لیکن لالٹین لے کر دیکھا تو ہنسی نہ رُک سکی سیٹھ جی ایسے بے حس و حرکت پڑے تھے گویا پہاڑ کے نیچے دبے ہوئے ہیں۔ پڑے، پڑے بولے" ہائے رام کمر ٹوٹ گئی۔ جرا میرے سائیس کو بُلادو گھر جاؤں گا۔"

سمن۔ چوٹ بہت آگئی کیا؟ آپ نے بھی تو کرسی کھینچ لی دیوار سے ٹیک کر بیٹھتے تو ہرگز نہ گرتے۔ اچھا معاف کیجیے مجھی سے غلطی ہوئی کہ آپ کو ہوشیار نہ کردیا۔ لیکن آپ ذرا

بھی نہ سنبھلے۔ بس گر ہی پڑے۔
چمن لال۔ میری تو کمر ٹوٹ گئی۔ اور تمھیں مسخری سُوجھ رہی ہے۔
سمن۔ تو اس میں میری کیا خطا ہے۔ اگر ہلکے ہوتے تو اُٹھا کر بٹھادیتی۔ ذرا خود ہی زور لگایئے ابھی اُٹھ جایئے گا۔
چمن لال۔ اب میرا گھر پہنچنا مشکل ہے۔ کس بُری ساعت میں چلا تھا۔ جینہ پر سے اُترنے میں پوری سامت ہوجائے گی یہ تم نے کب کا بیر نکالا؟
سمن۔ میں بہت شرمندہ ہوں۔
چمن۔ اجی رہنے بھی دو جھوٹ موٹ باتیں بناتی ہو تم نے مجھے جان کر گرایا؟
سمن۔ کیا آپ سے مجھے کوئی بیر تھا اور آپ سے کوئی بیر ہو بھی تو آپ کی بیچاری کمر نے میرا کیا بگاڑا تھا؟
چمن۔ اب یہاں آنے پر لانت ہے۔
سمن۔ سیٹھ جی آپ اتنی جلد ناراض ہوگئے۔ مان لیجیے میں نے جان بوجھ کر ہی آپ کو گرادیا تو کیا ہوا۔ کیا معشوق کی اتنی شوخی بھی منظور نہیں؟

اتنے میں بٹھل داس اوپر سے اُتر آئے اُنھیں دیکھتے ہی سیٹھ جی کا چہرہ زرد ہوگیا۔ گھڑوں پانی پڑگیا۔

بٹھل داس نے ہنسی کو روک کر پوچھا۔ "آپ یہاں کیسے آپھنسے؟ مجھے آپ کو یہاں دیکھ کر حیرت ہوتی ہے۔"
چمن۔ بھائی صاحب اس وقت نہ بولو۔ پھر کبھی یہاں آؤں۔ تو مجھ پر لانت ہے۔ مجھے کسی طرح یہاں سے نیچے پہنچایئے۔

بٹھل داس نے ایک ہاتھ پکڑا سمن نے دوسرا ہاتھ تھاما۔ سائیس نے آکر کمر پکڑی۔ اِس طرح لوگوں نے انھیں بہزار خرابی زینے سے نیچے اُتارا اور لاکر گاڑی میں لٹادیا۔

اوپر آکر بٹھل داس نے کہا۔ گاڑی والا ابھی تک کھڑا ہے۔ دس بج گئے۔ اب دیر نہ کرو۔
سمن ۔ ابھی ایک کام اور کرنا ہے۔ پنڈت دینا ناتھ آتے ہوں گے۔ بس اِن سے اور نبٹ لوں۔ آپ ایک منٹ اور تکلیف کیجیے۔

بٹھل داس اوپر جاکر بیٹھے ہی تھے۔ کہ پنڈت دینا ناتھ آ پہنچے۔ بنارسی صافا سر پر تھا۔ بدن پر ایک اچکن ۔ کالے کنارے کی مہین دھوتی اور کالی وارنش کے پمپ شوز ان کے گورے جسم پر خوب کھلتے تھے۔

سمن نے کہا "آیئے مہاراج چرن چھوتی ہوں"۔

دینا ناتھ۔ آشیرباد۔ جوانی بڑھے۔ آنکھ کے اندھے۔ گانٹھ کے پورے پھنسیں۔ دن دوگنی رات چوگنی بڑھتی رہو۔

سمن ۔ کل آپ کیوں نہیں آئے۔ آدھی رات تک ساجیوں کو بٹھائے آپ کی راہ دیکھتی رہی۔

دینا ناتھ۔ کچھ نہ پوچھو۔ کل ایک جھمیلے میں پھنس گیا۔ ڈاکٹر شیاماچرن اور پربھاکرراؤ ایک سوراجیہ کی سبھا میں گھسیٹ لے گئے وہاں گھنٹوں بکبک ہوتی رہی۔ مجھ سے لوگوں نے کہا آپ بھی کچھ فرمایئے۔ میں نے کہا مجھے کوئی اُلو سمجھا ہے کیا؟ کسی طرح گلا چھڑا کر چمپت ہوا۔

سمن۔ کئی دِن ہوئے میں نے آپ سے کہا تھا۔ کیواڑوں میں وارنش لگوا دیجیے۔ آپ نے کہا وارنش کہیں ملتی ہی نہیں۔ یہ دیکھیے ۔ آج میں نے ایک بوتل وارنش منگوا رکھی ہے۔ کل اِسے ضرور لگوا دیجیے۔

پنڈت دینا ناتھ مسند لگائے ہوئے بیٹھے تھے۔ اِن کے سر ہی پر وہ طاق تھا جس پر وارنش کی بوتل رکھی تھی۔ سمن نے بوتل اُٹھائی۔ لیکن معلوم نہیں کیوں کر بوتل کا پینِدا الگ ہوگیا۔ اور پنڈت جی وارنش سے شرابور ہوگئے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا گویا شیرے کی ناند میں پھسل پڑے ہیں ۔ وہ چونک کر اُٹھ کھڑے ہوئے اور صافا اُتار کر رومال سے پوچھنے لگے۔ سمن بولی معلوم نہیں بوتل ٹوٹی ہوئی تھی کیا۔ ساری وارنش خراب ہوگئی۔

دیناناتھ۔ تمھیں اپنی وارنش کی پڑی ہے یہاں سارے کپڑے تر ہوگئے اب گھر تک پہنچنا مشکل ہے۔

سمن۔ رات کو کون دیکھتا ہے۔ چپکے سے نکل جایئے گا۔

دیناناتھ۔ اجی رہنے بھی دو سارے کپڑے ہمارے ستیاناس کردیے اب باتیں بناتی ہو۔ یہ دھل بھی تو نہیں سکتی۔

سمن۔ تو کیا میں نے جان بوجھ کر گرادی؟
دیناناتھ۔ تمھارے اندر کا حال کون جانے؟
سمن ۔ اچھا جائیے جان کر ہی گرادی ہاں نہیں تو۔
دینا ناتھ۔ ارے تو میں کچھ کہتا ہوں جی چاہے تو اور گرادو۔
سمن ۔ بہت ہوگا اپنے کپڑوں کی قیمت لے لیجیے گا۔
دینا ناتھ۔ کیوں خفا ہورہی ہو، سرکار میں تو کہہ رہاہوں گرادیا اچھا کیا۔
سمن۔ اس طرح بولتے ہیں گویا میرے ساتھ بڑی رعایت کررہے ہیں۔
دینا ناتھ۔ سمن۔ کیوں شرمندہ کرتی ہو۔
سمن۔ ذرا کپڑے خراب ہوگئے اِس پر آپ جامہ سے باہر ہوگئے۔ یہی آپ کی محبّت ہے۔ جس کے افسانے سنتے سنتے کان بھرگئے۔ آج اُس کی قلعی کھل گئی۔ جادو سر پر چڑھ کر بولا آپ نے اچھے وقت مجھے خبردار کردیا۔ اب ٹھنڈے ٹھنڈے گھر کی راہ لیجیے۔ یہاں پھر نہ تشریف لائیے گا۔ مجھے آپ جیسے میاں مٹھوؤں کی ضرورت نہیں۔
بٹھل داس اوپر بیٹھے ہوئے یہ تماشے دیکھ رہے تھے۔ سمجھ گئے کہ اب تماشا ختم ہوگیا۔ نیچے اُتر آئے دینا ناتھ نے چونک کر ایک بار انھیں دیکھا اور چھڑی اُٹھاکر بہ سرعت تمام وہاں سے نیچے چلے گئے۔
تھوڑی دیر کے بعد سمن اوپر سے اتری وہ صرف ایک سادہ سفید ساڑھی پہنے ہوئے تھی۔ ہاتھ میں چوڑیاں تک نہ تھیں۔ اُس کا چہرہ اُداس تھا۔ لیکن اس لیے نہیں کہ سامانِ عیش اس سے چھوٹ رہا ہے بلکہ اس لیے کہ وہ اس آتشیں غار میں گری کیوں تھی۔ اس اُداسی میں حسرت نہیں۔ ہمت تھی۔ یہ کسی شرابی کے چہرے پر چھانے والی زردی نہ تھی یہ وہ زردی تھی جو شادی کے وقت دولھے اور دُلھن کے چہرے پر چھاجاتی ہے۔ جس میں ساری زندگی کے نیک ارادے اور آنے والی ذمہ داریوں کی فکریں پوشیدہ رہتی ہیں۔
بٹھل داس نے دروازہ پر قفل لگادیا اور کوچ بکس پر جا بیٹھے گاڑی چلی۔
بازار کی دُکانیں بند ہوگئی تھیں لیکن راستہ جاری تھا سمن نے کھڑکی سے جھانک کر دیکھا۔ اُسے لالٹینوں کی ایک روشن قطار نظر آئی لیکن جوں جوں گاڑی آگے بڑھتی تھی ۔ وہ قطار بھی بڑھتی جاتی تھی۔ تھوڑی تھوڑی دور پر لالٹینیں ملتی تھیں۔ پر وہ جگمگاتی نورانی قطار

آرزوں کی طرح دور ہی بھاگتی جاتی تھی۔ گاڑی تیزی سے جا رہی تھی۔ سمن کی کشتیٔ حیات بھی بحر خیال میں ہلتی ڈگمگاتی تاروں کے سنہرے جال میں اُلجھتی تیزی سے چلی جاتی تھی۔

(۲۶)

سدن صبح کو اندر گیا تو اپنی چچی کے ہاتھوں میں کنگن دیکھا شرم سے اُس کی آنکھیں زمین میں گڑگئیں۔ ناشتہ کرکے جلدی سے باہر نکل آیا۔ اور سوچنے لگا کہ کنگن انھیں کیسے مِل گیا؟

کیا ممکن ہے کہ سمن نے اِسے یہاں بھیج دیا ہو؟ وہ کیا جانتی ہے کہ کنگن کِس کا ہے؟ میں نے تو اسے اپنا پتہ بھی نہیں بتلایا۔ کیا عجب ہے یہ اِسی نمونہ کا دوسرا کنگن ہو۔ لیکن اتنی جلد اس کا تیار ہونا قیاس میں نہیں آتا۔ ضرور سمن نے یہ پتہ لگالیا ہوگا اور چچی کے پاس کنگن بھیج دیا ہے۔

سدن نے بہت دیر تک اس مسئلہ کو غور کیا۔ لیکن ہربار وہ اِسی نتیجہ پر پہنچتا تھا۔ اچھا مان لیاجائے کہ سمن کو میرا پتہ معلوم ہی ہوگیا۔ تو کیا یہ مناسب تھا کہ وہ میرے تحفے کو یہاں بھیج دیتی یہ تو ایک قسم کی دغا ہے۔ اگر فی الواقع وہ میرے حالات سے واقف ہوگئی ہے تو وہ مجھے دل میں مکار۔ شعبدہ باز۔ جھوٹا سمجھتی ہوگی کنگن کو چچی کے پاس بھیج کر اس نے یہ ثابت کردیا کہ وہ مجھے چور بھی سمجھتی ہے۔

آج شام کو سدن سمن کے پاس جانے کی ہمت نہ کرسکا۔ چور اور دغاباز بن کر اب اُس کے پاس کیوں کر جائے؟ اس کا دل بہت افسردہ تھا۔ گھر پر بیٹھنا برا معلوم ہوتا تھا۔ کہیں اور جانے کو جی نہ چاہتا تھا۔ طوعاً و کرہاً دل پر ضبط کیے چارپائی پر پڑا رہا سمن کے پاس جانے کا ارادہ ترک کردیا۔

اس طرح ایک ہفتہ گزر گیا۔ وہ ہردم سمن سے ملنے کے لیے بیتاب رہتا۔ شکوک اس اشتیاق کے نیچے دبتے جاتے تھے۔ شام کو اس کی حالت دیوانوں کی سی ہوجاتی جیسے بیماری کے بعد آدمی کا جی اُداس رہتا ہے۔ کسی سے بات کرنے کو جی نہیں چاہتا اُٹھنا بیٹھنا پہاڑ ہوجاتا ہے۔ جہاں بیٹھتا ہے۔ وہیں کا ہوجاتاہے۔ وہ کیفیت اس وقت سدن کی تھی۔

بالآخر اس کے ہاتھ سے صبر کی عنان چھوٹ گئی۔ آٹھویں دن اُس سے کسی طرح ضبط نہ ہوسکا۔ اُس نے گھوڑا کھنچوایا۔ اور سمن سے ملنے چلا۔ اس نے فیصلہ کرلیاتھا۔ کہ آج

چل کر اپنا سارا کچا چٹھا سنادوں گا۔ جس سے محبّت ہوگئی۔ اس سے اب کیا پردہ؟ ہاتھ جوڑ کر کہوں گا۔ سرکار بڑا ہوں تو، بھلاہوں تو ، اب تو آپ کا عاشق زار ہوں۔ جو سزا چاہے دو۔ سر تمھارے سامنے جھکا ہوا ہے۔ چوری کی۔ یا دغا کی۔ سب تمھاری محبّت کے لیے کی۔ اب معاف کرو۔

وہ بے قرار ہوکر پانچ ہی بجے گھر سے نکل پڑا۔ اور گھومتا ہوا ندی کے کنارے جاپہنچا ہَوا کے ٹھنڈے ٹھنڈے خوش گوار جھونکے اس کے دلِ سوزاں پر مرہم کا کام کرنے لگے۔ ندی کی شفاف، نیلگوں اور سنہری دھارا میں اُچھلتی ہوئی مچھلیاں ایسی معلوم ہوتی تھیں۔ گویا کسی نازنین کی چنچل آنکھیں مہین گھونگٹ میں چمکتی ہوں۔

سدن گھوڑے سے اُتر کر ایک کرار پر بیٹھ گیا۔ اور اس نظارۂ دل کش کی بہار لوٹنے لگا ۔ دفعتاً اُس نے ایک جٹا دھاری سادھو کو درختوں کی آڑ سے اپنی طرف آتے دیکھا۔ اس کے گلے میں رودراکش کی مالا تھی۔ اور آنکھیں سُرخ تھیں۔ عارفانہ جلال کی بجائے اس کے چہرہ سے ایک قسم کی سادگی اور ملائمت نمودار تھی۔ قریب دیکھ کر سدن اُٹھا اور ان کی تعظیم کی۔

سادھو نے اس بے تکلفی سے اس کا ہاتھ پکڑلیا۔ گویا پُرانی ملاقات ہے۔ اور بولا ”سدن میں کئی دن سے تم سے ملنا چاہتا تھا۔ تمھاری بھلائی کی ایک بات کہنا چاہتا ہوں تم سمن بائی کے پاس آنا جانا چھوڑ دو۔ ورنہ تباہ ہوجاؤ گے۔ تم نہیں جانتے وہ کون ہے پریم کے نشہ میں تمھیں اس کے عیب نہیں نظر آتے۔ تم سمجھتے ہو کہ وہ تم پر فریفتہ ہے۔ مگر یہ تمھاری نادانی ہے۔ جس نے اپنے شوہر سے دغا کی۔ وہ دوسروں سے کیا پریم نبھا سکتی ہے۔ تم اس وقت غالباً وہیں جارہے ہو۔ لیکن ایک سادھو کی بات مانو۔ لوٹ جاؤ۔ اسی میں تمھاری خیریت ہے“۔

یہ کہہ کر وہ مہاتما جدھر سے آئے تھے۔ اُسی طرف چلے گئے۔ اور قبل اس کے سدن اُن سے کچھ استفسار حال کرسکے۔ وہ آنکھوں سے اوجھل ہوگئے۔

سدن سوچنے لگا یہ مہاتما کون ہیں؟ یہ مجھے کیوں کر جان گئے؟ میرے پوشیدہ حالات کا انھیں کیوں کر علم ہوا؟ کچھ اس جگہ کی خموشی کچھ اپنے دل کے اضطراب کچھ مہاتما کے ناگہانی ظہور اور کچھ اُن کی کشفِ باطن نے اُن کی باتوں کو ندائے غیب کی وقعت دے دی۔

اس کا دل کسی آنے والی بلائے ناگہانی کے خوف سے تھرّا اُٹھا سمن کے پاس جانے کی ہمت نہ پڑی وہ گھوڑے پر سوار ہوگیا۔ اور اس تعجب انگیز واقعہ کی تنقیح کرتا ہوا گھر کی طرف چلا۔

جب سے سبھدرا نے سدن پر اپنے کنگن کی بابت شبہ کیا تھا۔تب سے شرماجی بیوی سے ناراض ہوگئے تھے۔ اُس تنگ دلی سے انھیں بہت ملال ہوا تھا۔ اندر بہت کم جاتے اس لیے سبھدرا کا جی یہاں نہ لگتا تھا۔ شرماجی بھی اس فکر میں تھے۔ کہ سدن کو کسی طرح یہاں سے ہٹادیں۔ اور سدن خود بھی یہاں سے بھاگنا چاہتا تھا۔ اُس کی دل بستگی کی اب کوئی صورت نہ تھی ۔ لیکن کوئی بھی اس امر کے متعلق زبان نہ کھول سکتا تھا۔ حُسنِ اتفاق سے اس کے دوسرے ہی دن پنڈت مدن سنگھ کے یہاں سے ایک خط آگیا۔ اُس نے ہرایک کی منشا پوری کردی۔ لکھا تھا سدن کی شادی کی بات چیت ہورہی ہے اُسے دُلہن جی کے ساتھ یہاں بھیج دو۔

سبھدرا یہ خبر پاکر بہت خوش ہوئی۔ سوچنے لگی مہینہ دو مہینہ چہل پہل رہے گی ۔ گانا بجانا ہوگا۔ چین سے دن کٹیں گے۔ قفس میں پڑے پڑے دَم گھٹ گیا۔ اس شوق کو وہ دل میں چھپا نہ سکی۔ شرماجی اُس کی سرد مہری پر اور بھی ملول ہوگئے دل میں کہا۔"اسے اپنی خوشی کے سامنے میرا کچھ بھی خیال نہیں ہے۔ اب کہیں مہینوں میں ملاقات ہوگی۔ لیکن یہ کیسی خوش ہے۔ گویا پڑی ہوئی دولت مل گئی!"

سدن نے بھی چلنے کی تیاری کردی ۔ شرماجی کو اندیشہ تھا۔ کہ وہ حیلہ حوالہ کرے گا پر ایسا نہ ہوا۔

اس وقت آٹھ بجے تھے۔ دو بجے دن کو گاڑی جاتی تھی۔ اس لیے شرماجی کچہری نہ گئے۔ کئی بار عذر تقصیر کے ارادہ سے گھر میں گئے۔ لیکن سوبھدرا کو اُن سے مخاطب ہونے کی فرصت نہ تھی۔ وہ اپنے گہنے کپڑے اور کنگھی چوٹی میں مگن تھی۔ کچھ گہنے کھٹائی میں پڑے تھے۔ کچھ صاف کیے جارہے تھے۔ پاندان مانجا جارہاتھا۔ پڑوس کی کئی مستورات بیٹھی ہوئی تھیں۔ سبھدرا نے آج خوشی کے مارے کھانا بھی نہیں کھایا۔ پوریاں بناکر شرماجی اور سدن کے لیے باہر ہی بھیج دی تھیں۔

آخر ایک بجا جیتن نے گاڑی لاکر دروازے پر کھڑی کردی۔ سدن نے اپنے ٹرنک اور

بستر وغیرہ رکھ دیے۔ اُس وقت سبھدرا کو شرماجی کی یاد آئی ۔مہری سے بولی ذرا دیکھ تو کہاں ہیں۔ بلالا۔ اُس نے آکر باہر دیکھا۔ کمرہ میں جھانکا نیچے جاکر دیکھا شرماجی کا پتہ نہ تھا۔ سبھدرا تاڑ گئی ۔ شرماجی کی نازک مزاجی سے آگاہ تھی۔ بولی جب تک وہ نہ آئیں گے میں نہ جاؤں گی۔ شرماجی کہیں باہر نہ گئے تھے۔ اوپر چھت پر بیٹھے ہوئے تھے جب ایک بجے دیر ہوئی۔ اور سبھدرا گھر میں سے نہ نکلی تو وہ جھنجلا کر گھر میں گئے اور بولے۔"ابھی تک تم یہیں ہو؟ ایک کب کا بج گیا ہے؟"

سبھدرا کی آنکھیں ڈبڈبا آئیں، چلتے چلتے شرماجی کی یہ ترشی اکھر گئی۔ شرماجی بھی اپنی ترش روئی پر نادم ہوئے۔ سبھدرا کے آنسو پونچھے۔ اُسے گلے لگایا اور گاڑی میں لاکر بیٹھا دیا اسٹیشن پر پہنچے۔ ریل تیار تھی۔ سدن دوڑکر گاڑی میں جا بیٹھا سبھدرا بیٹھنے بھی نہ پائی تھی کہ گاڑی روانہ ہوگئی۔ وہ کھڑی کی کھڑی شرماجی کی طرف تاکتی رہی۔ اور جب تک وہ آنکھ سے اوجھل نہ ہوئے کھڑکی پر سے نہ ہٹی۔ چراغ جلتے جلتے یہ لوگ چنار پہنچ گئے۔ پنڈت مدن سنگھ اسٹیشن پر موجود تھے۔ سدن دوڑکر آداب بجالایا۔ اس نے اپنے والد کو اتنی تعظیم کی نگاہ سے کبھی نہ دیکھا تھا۔

جوں جوں گاؤں قریب آتا تھا۔ سدن کا اشتیاق زیادہ ہوتا جاتا تھا ۔ وہ سوچتا تھا اکھاڑے میں لوگ تال ٹھونک رہے ہوں گے۔ مجھے دیکھتے ہی چونک پڑیں گے۔ چاروں طرف سے لوگ مجھے دیکھنے آئیں گے۔ اماں دوڑی ہوئی آئیں گی۔ جب گاؤں صرف آدھ میل رہ گیا اور دھان کے کھیتوں سے گھوڑے کو دوڑانا مشکل معلوم ہوا۔ تو وہ اُتر پڑا۔ اور گھوڑا سائیس کے سپرد کرکے خود تیزی سے چلا۔ مگر جب گاؤں میں پہنچا تو اُسے چاروں طرف سناٹا معلوم ہوا۔ آٹھ بھی نہ بجے تھے۔ مگر زیادہ تر گھروں کے دروازے بند تھے سدن نے گھر میں آکر اپنی ماں کے قدموں پر سر جھکادیا۔ بھاما نے دعائیں دیں۔ اُسے چھاتی سے لگایا۔ اور پوچھا۔"وہ کہاں رہ گیئں؟"

**سدن۔** آرہی ہیں ۔ میں سیدھے کھیتوں سے ہوکر چلا آیا۔

**بھاما۔** چچا چچی سے جی بھر گیا نہ؟

**سدن۔** کیوں؟

**بھاما۔** وہ تو چہرہ ہی کہے دیتا ہے۔

سدن۔ واہ میں پہلے سے زیادہ موٹا ہو گیا ہوں۔

بھاما۔ چل جھوٹے چچی نے بھوکوں مارڈالا ہو گا۔

سدن۔ چچی ایسی نہیں ہیں۔ اُنھوں نے مجھے خوب آرام سے رکھا۔

بھاما۔ تو روپے کیوں مانگے تھے؟

سدن۔ تمھاری محبّت کا امتحان لے رہا تھا۔ اتنے دنوں میں تم سے ۲۵ ہی روپے لیے نہ چچا صاحب سے سات سوروپے لے چکا۔ چارسو کا تو ایک گھوڑا ہی لیا۔ ریشمی کپڑے بنوائے۔ شہر میں رئیس بنا پھرتا رہا۔ سویرے چچی تازے حلوے بنادیتی تھیں۔ اُس پر سیر بھر دودھ تیسرے پہر میوے اور مٹھائیاں، میں نے جو چین کیے وہ کبھی نہ بھولیں گے میں نے بھی سوچا اپنی کمائی میں تو چین کرچکے۔ اس موقع پر کیوں چوکوں۔ سارے شوق پورے کرلیے۔ چچا صاحب بالکل دیوتا ہیں مجھے اب تک نہ معلوم تھا۔ کہ وہ مجھے اتنی محبت کرتے ہیں۔ میری ایک بھی درخواست انھوں نے نہیں ٹالی۔

بھاما کو ایسا معلوم ہوا کہ سدن کی باتوں میں کچھ اجنبیت کچھ شہریت آگئی ہے۔ ہاں اس کے دل میں سبھدرا اور پدم سنگھ کی طرف سے جو شکوک تھے وہ دُور ہوگئے۔ دوسرے دن گاؤں کے معززین جمع ہوئے۔ اور سدن کا ٹیکا ہوگیا۔ آہنی زنجیروں کی پہلی کڑی پیروں میں پڑگئی۔ مگر سدن اس وقت لطف محبت کے لیے ایسا دیوانہ ہورہاتھا کہ اس آہنی زنجیر کو دیکھ کر بھی وہ ذرا نہ جھجکا۔ سدن کو سمن بائی سے وہ محبت نہ تھی۔ جس میں استغناء کا شوخ رنگ ہوتا ہے وہ ادا نہ تھی جس میں جذبات کی کشش اور روح کا اتصال ہوجاتا ہے اس کی محبت میں شوق اور حظ نفس کا پہلو غالب تھا سمن کے دل میں جلوہ گزیں ہوکر بھی اس کے وجود کا جزوِ لازم نہ بن سکی تھی۔ اگر اس کے پاس قارون کا خزانہ ہوتا تو وہ اس پر لٹا سکتا تھا اور اگر اس کے پاس سو جانیں ہوتیں تو وہ سب اس پر نثار کرسکتا تھا وہ اپنی زندگی کی ساری خوشیاں اس کی نذر کرسکتا تھا۔ لیکن اپنے غموں میں اپنی ناکامیوں میں اسے ایک لمحہ کے لیے بھی شریک کرنے کا خیال نہ کرسکتا تھا وہ اس کے ساتھ عیش کا لطف اُٹھا سکتا تھا۔ لیکن مصیبت کا لطف نہ اُٹھا سکتا تھا۔ سمن پر اُسے وہ اعتبار کامل کہاں تھا۔ جو محبت کی جان ہے؟ اُسے محسوس ہوا کہ مجھے یہاں وہ چیز ملے گی جو سمن کے یہاں کسی طرح نہ مل سکتی تھی، اب وہ محبت کی اصل صورت دیکھے گا اور اصلی صورت دکھائے گا۔ اب اسے

محبت کا بہروپ بھرنے کی ضرورت نہیں۔ان خیالات نے سدن کو اس نئی محبت کے لیے بیتاب کردیا اب اُسے صرف یہ اندیشہ رہا کہ کہیں بیوی حسین نہ ہوئی تو؟ حُسن صورت ایک فطری نعمت ہے ،جس میں کوئی تغیر نہیں ہوسکتا۔ حُسنِ سیرت کم وبیش ایک اکتسابی صفت ہے جس میں صحت اور تعلیم سے اصلاح ہوسکتی ہے۔ سدن نے اپنے ہمراز دوستوں کی معرفت سُسرال کے نائی سے اس معاملہ میں تحقیقات کی۔ نائی نے جو سراپا کھینچا وہ سمن سے بہت کچھ ملتا جلتا تھا۔ سدن کے دل میں جو آخری اندیشہ تھا وہ بھی رفع ہوگیا۔ اور وہ نویلی دُلہن کا خیر مقدم کرنے کے لیے تیار ہوگیا۔

(پہلا حصہ ختم ہوا)

# حصّہ دوم

(۱)

یہ کہنا غالباً صحیح نہیں ہے۔ کہ خدا سب کو کسی نہ کسی حیلہ سے رزق بھیجتا ہے۔ پنڈت اما ناتھ بغیر کسی حیلے کے دُنیا کی نعمتوں کا لطف اُٹھاتے تھے۔ ان کے گھر میں بھینسیں اور گائیں نہ تھیں۔ لیکن بچے دودھ کی کلیاں کرتے تھے۔ وہ کھیتی باڑی نہ کرتے تھے۔ لیکن گھر میں غلہ کا انبار لگا رہتا تھا۔ گاؤں میں کہیں مچھلی مرے۔ کہیں بکرا ذبح ہو۔ کہیں آم ٹوٹے کہیں بھوج ہو۔ پنڈت اما ناتھ کا حصہ بلا مانگے پوچھے آپ ہی آپ پہنچ جاتا تھا۔ امولا بہت بڑا موضع تھا۔ ڈھائی تین ہزار کی آبادی تھی۔ لیکن سارے گاؤں میں ان کے مشورہ اور مدد کے بغیر کوئی کام انجام نہ پاتا تھا۔ عورتوں کو اگر زیور بنوانے ہوتے تو وہ اما ناتھ سے کہتیں۔ لڑکے لڑکیوں کی شادیاں اما ناتھ کی معرفت طے ہوتیں۔ رہن نامے و بیع نامے اما ناتھ ہی کی صلاح سے لکھے جاتے۔ معاملے، مقدمے انھیں کے توسل سے دائر ہوتے۔ اور طرہ یہ کہ ان کا یہ رسوخ اور وقار ان کی زمانہ سازی یا بھل منسی کی بدولت تھا۔ گاؤں والوں کے ساتھ ان کا برتاؤ خشک اور روکھا ہوتا تھا۔ ان کی زبان کی تلخی مشہور تھی۔ لیکن ان کی تلخیوں کو لوگ دودھ کی طرح پیتے تھے۔ معلوم نہیں ان کی شخصیت میں کیا راز۔ کیا جادو تھا۔ کوئی کہتا تھا۔ یہ ان کا اقبال ہے۔ کوئی کہتا انھیں مہابیر کا ایشٹ ہے۔ لیکن ہمارے خیال میں یہ ان کی قیافہ شناسی کا نتیجہ تھا۔ وہ جانتے تھے۔ کہ کہاں جھکنا اور کہاں تننا چاہیے۔ گاؤں والوں سے تننے میں اپنی بہبود سمجھتے تھے اور حکام سے جھکنے میں، تھانہ اور تحصیل کے عمال چپراسی سے لے کر افسر اعلیٰ تک سب ان پر مہربان تھے۔ تحصیلدار صاحب کے لیے وہ برش پھل بناتے۔ ڈپٹی صاحب کو آنے والی ترقی کی خبر دیتے تھے۔ قانون گو، قرق امین، اور سیاہہ نویس تو ان کے دروازہ پر بن بلائے مہمان بنے رہتے۔ کسی کو تعویذ لکھ دیتے اور کسی کو گنڈا کر دیتے۔ جن لوگوں کو ان ڈھکوسلوں پر اعتقاد نہ تھا، ان کی خاطر

نورتن چٹنی اور میٹھے اچار سے کرتے تھے۔ تھانہ دار صاحب انھیں اپنا داہنا بازو خیال کرتے تھے۔ جہاں ان کی دال نہ گلتی ہو، وہاں ان کی بدولت پانچوں انگلی گھی میں ہوجاتی تھیں۔ بھلا ایسے ہمہ صفت موصوف آدمی کی گاؤں والے کیوں نہ پوجا کرتے۔

اما ناتھ کو گنگا جلی سے بہت محبت تھی ۔ لیکن گنگا جلی کو میکے آنے کے تھوڑے ہی دنوں بعد معلوم ہوگیا۔ کہ بھائی کی محبت بھاوج کی سرد مہری کی تلافی نہیں کرسکتی۔ اما ناتھ بہن کو اپنے گھر لانے پر دل میں بہت پچھتائے۔ وہ بیوی کو خوش رکھنے کے لیے اس کی ہاں میں ہاں ملادیا کرتے تھے۔ گنگا جلی کو اب صاف کپڑے پہننے کا کیا حق ہے؟ شانتا کی پرورش پہلے چاہے کتنی ہی نازونعمت سے ہو۔ اب اسے اما ناتھ کی لڑکیوں سے برابری کرنے کا کیا مجال تھا۔ اما ناتھ بیوی کی ان کدورت آمیز باتوں کو سنتے اور ان کی تائید کرتے۔ گنگا جلی اپنے غصہ وغم کا بخار بھائی ہی پر اُتارتی۔ وہ سمجھتی تھی۔ کہ یہ اپنی بیوی کو بڑھاوے دے کر میری یہ دُرگت کرارہے ہیں۔ یہ اگر اس کو سختی سے ڈانٹ دیتے تو مجال تھی۔ کہ وہ یوں میرے پیچھے پڑجاتی۔ اما ناتھ کو جب موقع ملتا۔ تو وہ گنگا جلی کو تخلیہ میں صورت حال کو سمجھا دیا کرتے۔ مگر ایک تو جانھوی ایسے موقع ہی نہ آنے دیتی۔ دوسرا گنگا جلی کو بھی ان کی بے اثر ہمدردی پر اعتبار نہ ہوتا۔

اس طرح ایک سال گزر گیا۔ گنگا جلی فکر غم اور یاس سے گھل گھل کر بیمار پڑگئی۔ اُسے بخار آنے لگا۔ اما ناتھ نے پہلے تو معمولی ادویات کا استعمال کرایا۔ لیکن جب اُن سے کچھ افاقہ نہ ہوا۔ تب انھیں فکر ہوئی۔ ایک روز جانھوی کسی پڑوسن کے گھر گئی ہوئی تھی۔ اما ناتھ بہن کے کمرہ میں گئے۔ وہ بے ہوش پڑی ہوئی تھی۔ بسترا چیتھڑا ہورہا تھا۔ ساڑی پھٹ کر تار تار ہوگئی تھی۔ شانتا اس کے پاس بیٹھی ہوئی پنکھا جھل رہی تھی۔ یہ دردناک نظارہ دیکھ کر اما ناتھ رو پڑے۔ یہی عورت ہے جس کی خدمت کے لیے دو دو لونڈیاں تھیں۔ آج اس کی یہ حالت ہورہی ہے۔ انھیں اپنی بے اعتنائی پر بڑا افسوس ہوا۔ گنگا جلی کے سرھانے بیٹھ کر روتے ہوئے بولے: ”بہن یہاں لاکر میں نے تمھیں بہت تکلیف دی۔ میں نہیں جانتا تھا کہ اس کا یہ نتیجہ ہوگا۔ میں آج کسی وید کو لاتا ہوں۔ ایشور چاہیں گے تو تم جلد اچھی ہوجاؤگی“۔

اتنے میں جانھوی بھی آگئی۔ یہ باتیں اس کے کان میں پڑگئیں ۔ بولی : ”ہاں ہاں

